(ق)

# حفظِ صحت

## یعنی

## مجرّباتِ مندرجۂ پیسہ اخبار

**ہیضے کے مجرّبات نسخے** :۔ اس موقع پر ہم جناب حکیم محمد عبدالمجید خان صاحب سکرٹری مدرسہ طبیہ دہلی کا شکریہ ادا کئے بغیر نہیں رہ سکتے کہ جو محض انسانی ہمدردی کے لحاظ سے شب و روز علاج میں مصروف ہیں۔ بلکہ آپ نے عطار کی دکان کو حکماً رات دن کھلی رکھنے کی بڑی تاکید کر رکھی ہے اس موقع پر دو نسخے جو بندہ کے تجربے میں بارہا آچکے ہیں اور جن سے بہت سے مریض صحت یاب ہوئے ہیں بغرض رفاہ عام برائے اندراج اخبار ارسال خدمت ہیں :۔

(نسخہ اوّل) :۔ ٹنکچر سیمین ۱۰ بوند ٹنکچر اوپیم ۱۰ بوند۔ سلفیورک ایسڈ ڈیلیوٹ ۵ بوند اسپرٹ کلوروفارم ۲۰ بوند پیپرمنٹ واٹر ایک اونس۔ یہ ایک خوراک ہے ایسی گھنٹہ گھنٹہ بھر کے بعد پلاویں ٭

(نسخہ دیگر) :۔ اسپرٹ کیمفر ۲۰ بوند ٹنکچر اوپیم ۱۰ بوند۔ ایل ینیڈ ۱۰ بوند۔ ہیڈرو سیانک ایسڈ ڈیلوٹ ۲ بوند۔ پیپرمنٹ واٹر ایک اونس۔ یہ ایک خوراک ہے ایسی

**نسخہ نسوار (ناس)**:۔ تھوڑے سے چاول لیکر ایک چینی کے برتن میں ڈال کر ماعت یعنی آک کے دودھ سے تر کر دیں اور سایہ میں خشک کر لیں پھر اگلے روز دودھ ڈالیں۔ پھر خشک کریں۔ تیسرے روز بھی یہی ترکیب عمل میں لاویں۔ چوتھے روز بشرط خشک ہو جانے کے رگڑ کر سفوف بنالیں اور شیشی میں ڈال رکھیں۔ یہ نسوار عام دردسر اور درد شقیقہ اور نزلہ و زکام اور سر بھاری ہونے کو ازبس مفید ہے۔ بلکہ جو صاحب تباکو کے پتے کی نسوار چند وجوہات سے لیتے ہیں اور بعوض نفع کے نقصان اٹھاتے ہیں۔ انکو بھی بہت مفید ہے۔ (پیسہ اخبار ۱۳ جون ۱۹۳۲ء) +

**غسل**:۔ اس میں شک نہیں کہ نہانے سے بدن صاف ہو جاتا ہے اور عام مسامات جو گرد و غبار سے بند ہوتے ہیں وہ کھل جاتے ہیں جس سے انسان ہلکا پھلکا ہو جاتا ہے۔ طبیعت خوش ہو جاتی ہے۔ مگر زیادہ اور بار بار نہانا مضر ہے۔ جو لوگ دل کی بیماریوں میں مبتلا ہیں انکو گرم حماموں سے پرہیز کرنا چاہئے۔ مگر کمزور آدمیوں کو ٹھنڈے پانی سے غسل کرنے سے پرہیز کرنا چاہئے۔ البتہ تندرست اور بافتور آدمیوں کو ٹھنڈے پانی سے غسل کر کے تفریح حاصل ہوتی ہے ۱۔ (ر،ر)

**نسخہ ہیضہ**:۔ آجکل* تمام پنجاب میں ہیضے کی وباء پڑی ہوئی ہے ہندوستان کے اور بھی اکثر مقامات میں اس کی شکایت ہے۔ مختلف قسم کے نسخے اخبارات میں اس مرض کے متعلق نشر ہو رہے ہیں۔ پیسہ اخبار میں ۸ جون ۱۹۳۲ء کے پرچے میں ہمارے عزیز دوست کریم خان بن وزیر خان صاحب کنز اکڑ کاٹھیاواڑ نے ایک نسخہ چھپوایا تھا جس کی بابت اُن ہی دنوں میں ہمارے پاس بہت سی تصدیقیں پہنچیں بلکہ ہم نے ایک حادثے کے وقت اپنے گھر میں بھی اسکو آزما کر مفید پایا۔ لہذا اس وقت پھر اُس کوشش کرنا ضروری سمجھتے ہیں۔ وہ نسخہ جو نہایت سہل الحصول۔ سادہ اور کم خرچ ہے حسب ذیل ہے ۱۔

*جون ۱۹۳۲ء کا ذکر ہے۔

چونکہ پیسہ اخبار مضمون کو آفاق میں روشن کردیتا ہے۔ اور میں بھی اپنے مضمون کو خلق اللہ کے فایدے کے لئے ہندوستان بھر میں مشتہر کرنا چاہتا ہوں۔ اس لئے اُس کو آپ کے پاس بھیجتا ہوں۔ آجکل کاٹھیاواڑ میں ہیضے کا مرض بڑا پھیل رہا ہے۔ بلکہ اخبارات سے معلوم ہوا کہ ہندوستان کے اکثر حصص میں اس کا زوروشور ہے۔ اس لئے میں اس کا ایک مجرب نسخہ جو میرے بزرگوں کی ایک قدیم کتاب میں لکھا ہوا مجھے ملا ہے مشتہر کرتا ہوں۔ ادرک پودینہ اور پیاز تینوں اشیاء کا رس (عرق) بلا آمیزش پانی کے نکال رکھیں اس میں سے تولہ یا سوا تولہ کے قریب علیحدہ کرلیں اور اُس میں مریض کی عمر اور طاقت کے اندازہ افیون ملاکر مریض کو دن میں تین بار پلائیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ فوراً آرام ہوجائے گا۔ اس شہر امریلی میں یہ وبا جابجا کاہ زور سے پھیلی ہوئی ہے چنانچہ خود میری بیوی ہیضے سے بیمار ہوگئی تھی چنانچہ بمجرد معلوم ہونے مرض کے مندرجہ بالا دوائی کا دن میں تین بار استعمال کیا گیا۔ خدا کے فضل سے فوراً صحت ہوگئی۔ اس کے بعد میرے دو لڑکے بھی بیمار ہوگئے۔ اُن کو بھی اسی دوا سے اللہ نے آرام بخشا۔ اب تو اس شہر میں یہ حال ہے کہ جس مریض کو وقت پر یہ دوائی دی وہ بچ گیا۔ گویا کہ مجرب نسخہ ہے سب احباب اسکو اپنے اپنے پاس لکھ رکھیں کہ ضرورت کے وقت کام آوے۔ اور تمام اُردو۔ انگریزی۔ مرہٹی۔ بنگالی۔ اور گجراتی۔ عربی۔ فارسی اخبارات اس کو مشتہر کردیں کہ زیادہ لوگوں کو فایدہ پہنچے" +

**ہیضے کا مفید اور مجرب علاج**:۔ اس کا علاج ہیضہ مارفیا کے ہائی پوڈرمک انجیکشن سے کرنا چاہئے +

(۱) فرماکوپیا کے ہائی پوڈرمک انجیکشن آف مارفیا کی خوراک اس علاج میں استعمال میں لانے کے واسطے تین قطرے ہونی چاہئے۔ اور اگر یہ اس وقت موجود نہ ہو تو معمولی لیکوار مارفیا ہائیڈرو کلوریٹ ۱۵ سے ۲۰ بوند تک کی خوراک میں استعمال کرنا چاہئے

اگر پچکاری سکریوپسٹن والی یعنے پیدا ہو تو ضرور ہے کہ اوّل الذکر دوا کی جاوے اور دوران استعمال میں ہینڈل کو مقابل ایک قطرہ عرق کے گردش دینی چاہئے۔ گردش کامل اور نصف میں پوری ضرور کار ہے۔ اور اگر پچکاری سلائیڈنگ پسٹن والی ہو تو بہتر ہے کہ آخر الذکر دوا (معمولی لیکوار مارفیا ہائیڈرو کلوریٹ) کام میں لائی جاوے۔ اس سادہ طریقے سے آپ دیکھیں گے کہ بہت بڑی تعداد آپ کے بیماروں کی شفایاب ہو جائے گی۔ راقم کے ۳۶ بیماروں سے صرف ۴ مرے تھے +

(۲) تب بھی مریض اگر ردّی حالت کو پہنچ جاوے تو سب سے مفید نئی ایجاد شدہ دوا جو نہایت کامیاب ثابت ہوئی ہے سیلال ہے۔ ۵ اگرین سفوف سیلال بیمار کے منہ میں ڈال دیں پھر کافی سرد پانی اُس کے منہ میں ڈالیں اور اُسے نگل جانے کو کہیں۔ اور اسی طرح ہر دو گھنٹے کے بعد برابر دیتے چلے جاویں۔ سیلال کو حل ہرگز مت کریں اور ٹھیک طریق مذکورہ بالا پر استعمال کریں ورنہ کامیابی کی ہرگز اُمید نہ رکھیں +

(۳) بیمار جس قدر پانی پینا چاہے پلاتے چلے جاویں میں نے بہت ڈاکٹروں کو دیکھا ہے کہ ہیضے کے بیمار کو پانی پینے نہیں دیتے اس خیال سے کہ قے ہو گی مگر یہ بات نہایت تحقیق سے دل میں جاگزین کرنی چاہئے کہ تا وقتیکہ بیمار نہایت کثرت اور شدت سے قے کرتا رہے اُس کے تلف ہونے کا بہت کم خطرہ ہے۔ برعکس اسکے اگر قے اور دست بند ہو جاویں اور نبض کمزور تو یقین جانو کہ موت سرہانے پر کھڑی ہے قے سے ہیضے کا زہر بیمار کے جسم سے نکل جاتا ہے اور قے کے جاری رہنے سے بیمار کے اچھا ہونے کی اُمید قائم رہتی ہے۔ اگر درجہ کولیپس میں قے بند ہو جاوے تو جان لو کہ زہر زیادہ ہو گیا ہے اور بیمار کا خاتمہ آن پہنچا ہے +

(۴) درجہ کولیپس میں معمولی علاج کریں یعنی بدن کو گرم کمبلوں سے لپیٹیں

اطراف کو سرسوں کے تیل اور سونٹھ سے مالش کریں۔ ہاتھ پاؤں اور بغلوں میں گرم
پانی کی بوتلیں رکھیں۔ اور اس کو ایک منٹ کے واسطے بھی بند نہ کریں بلکہ شب و
روز جاری رکھیں +

(۵) خوراک دودھ ساگودانہ اور ارا روٹ کی ہونی چاہئے بلکہ میرے نزدیک تو
کچھ بھی نہ دیا چاہئے۔ اصل اور مقصد مطلب یہ بات ہے کہ پینے کے لئے کافی پانی وغیرہ
دو میں سے ایک بیمار کو ۱۲ بوتل سوڈا واٹر اس سرعت سے پینے دیکھا کر ادھر کھولتے جاتے
اور اُدھر پیا جاتا تھا اور اخیر کو اچھا ہو گیا +

(۶) پیشاب کھولنے کے لئے یہ نسخہ نہایت مفید ہے:۔ ٹنکچر سٹروفینتھس
۲ ڈرام۔ اسپرٹ ایتھر نائٹرس ۶ ڈرام۔ پوٹاشی نائٹراس ۴۰ گرین۔ پانی ۸ اونس
خوراک ایک اونس تین تین گھنٹے کے بعد دینی چاہئے۔ (رہبر اخبار ۲۰ جون
سنہ ۱۹۲ء) +

**ہیضے کا عمدہ علاج** ہیرون دی ستری منڈی میں تجربہ ہو گیا کہ تھے
کا ساب ہوئے سترا ہوا پیاز اور ڈھائی ماشے کے بیج ہیضے کے مریض کو صحت دیتے ہیں
جس وقت یہ مذکورہ پیٹ تک کرا دو بست پانی مذکور دیا جاتا ہے فوراً اندر ہی استفراغ ہوتے
ہیں جس سے پیٹ کا زہر بالکل نکل جاتا ہے۔ اور مریض کو آرام ہو جاتا ہے + (ر)

**نسخہ مفید مجرب**۔ نسخہ مندرجہ ذیل سنسکرت کے مشہور گرنتھ وابھٹ
کا ہے جس کو ایک ہمعصر نے چھاپا ہے۔ اگر نزع کی حالت ہونے سے پیشتر یہ دوا
مریض کو دی جاوے تو تیر بہدف کا حکم رکھتی ہے۔ نسخہ یہ ہے :۔

آملہ سار گندھک صاف کی ہوئی۔ لہسن۔ زیرہ سفید۔ فلفل دراز۔ سونٹھ۔ مرچ
سیاہ۔ نمک سندھا۔ ہینگ ان سب کو برابر لے کر اور باریک کر کے لیموں کے پانی کے
ساتھ چار پہر کھرل کر کے گولیاں برابر چنے کے تیار کریں اور لیموں ہی کے عرق کے ساتھ
کھا دیں۔ ایک گولی بچوں کو اور ۲ یا ۳ گولیاں جوان کو ہر دو یا تین تین گھنٹے بعد دے سکتے

ہیں۔ گندھک صاف کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اسکو گھی میں ملا کر ایک کڑچھے یا کٹورے میں نرم آنچ پر گرم کریں۔ بعد دودھ میں ڈال دیں۔ پھر دودھ سے نکال کر کام میں لاویں۔ علاوہ ہیضہ کے یہ دوا معمولی قے و دستوں دیگرہ سے کی بیماریوں میں مفید ہے۔ (ر)

**نسخہ بواسیر**:۔ نسخہ ذیل میرا اور میرے کئی دوستوں کا آزمایا ہوا ہے۔ بواسیر خونی ہو یا بادی کیسی ہی پرانی اور خوفناک کیوں نہو۔ ایک ہفتے میں جڑ سے دور کردیتا ہے۔ اپنے بیش بہا اخبار میں درج کرکے مشکور فرماویں۔ نسخہ یہ ہے:۔
ایک ماشہ قلمی شورہ تین پاؤ بکری کے دودھ کے ساتھ (جس میں کسی قدر میٹھا ملا ہو) علی الصباح پیس کر پی لیں اور ترش اور گرم چیزوں سے پرہیز کریں۔ راقم گلاب تلونڈی ضلع لاہور (پیسہ اخبار ۴ جولائی ۱۸۹۵ء) ٭

**مارگزیدہ کا علاج**:۔ ایک اخبار لکھتا ہے کہ جس شخص کو سانپ کاٹے اگر وہ سیاہ سانپ ہے تو آدھ چھال گوٹے نگلوا دے۔ اور جو کھورا یا سفید ہے تو پانچ چھال گوٹے نگلوائے فوراً شفا پائیگا۔ اور اگر بیہوشی طاری ہو تو کچھ گھس کر حلق میں ٹپکائے۔ فوراً ہوش میں آئے گا۔ اور لازم ہے۔ اور لازم ہے کہ تین روز یا سات روز مارگزیدہ کو دفن نہ کریں اور نہ جلائیں اور امید صحت رکھیں۔ (ر)

**ڈاکٹر کارسن کا قول** ہے کہ گانے اور با آواز بلند گفتگو کرنے سے اگر آواز بیٹھ جاوے تو سہاگے کا منہ میں رکھنا اور اس کا لعاب چوسنا مجرب ہے۔ سہاگہ جوں جوں گھلتا ہے لعاب کثرت سے نکلتا ہے اور آواز صاف ہو جاتی ہے نیز ادویہ ذیل کا غرغرہ کرنا مفید ہے۔ آتش جوہ۔ اونس پیپشکری ۲ ڈرام۔ شہد ½ اونس سب کو ملا کر غرغرہ کریں۔ (ر) ٭

**بدہضمی کا علاج**:۔ یہ علاج میرا اپنا آزمودہ ہے کہ ایک گرہ زنجبیل کی اور گیہوں کا نمک لیکر دونوں کو خوب باریک پیس کر گرم پانی کے ساتھ نوش کریں۔ بدہضمی کی شکایت

یہ نشاستہ سفوررس پیدا کرتا ہے۔ اور یہی گیہوں کا جزو اعظم ایک جوہر ہے +
لیکن ہندوستان کے باشندے اپنی عقلمندی سے اُسہیں نفاست کو ٹھونس دیتے ہیں۔ اور کاحصہ پھینکتے ہیں اور میدہ کھاتے ہیں جو آنتوں میں بیٹھ کر گُھٹا ہو جاتا ہے۔ پھر میدے کو جب گھی یا تیل میں تلا گیا تو اور بھی ثقیل ہو گیا۔ اور باسی ہو کر تو معدے کے لئے زہر ہو گیا +

لوگ درازی حیات کے وسائل پیدا نہیں کرتے جو قدرت نے اُن کے لئے موزون کئے ہیں۔ حکیم صاحب یا ڈاکٹر صاحب کوئی ایسی اہم اور نمک (مقوی) شے بتائیں جس سے بھوک معمول سے زیادہ بڑھے (جوع البقر کا عارضہ ہو جائے تو بلا سے) بس اشتہائے کاذب کو اشتہائے صادق سمجھتے ہیں اور چند روز میں معدے خراب ہو کر رہ جاتے ہیں سلاطین اور اُمراء بیشتر اسہال اور پیچش پر تقسنق ہوتے ہیں (ر) +

**نسخہ معجون برائے دل و دماغ و معدہ**۔ ذیل کا نسخہ بہت سی جگہوں پر تجربہ کر کے ارسال خدمت ہے۔ آپ ضرور اسکو آزمادیں۔ اور اگر مناسب ہو تو اخبار میں بھی تحریر کردیں تاکہ عوام کو فایدہ ہو:۔ جدوار ۵ ماشے کچلہ مدبرہ ۵ ماشے دارچینی ۲ ماشے فلفل سپید ۲ ماشے مغز عصفور خانگی ۲ عدد۔ کونین ۲ ماشے۔ شہد حسب ضرورت سب ادویہ کو کوٹ کر شہد میں ملا کر ۲ رتی صبح و ۲ رتی شام ہمراہ شیر تازہ گاؤ استعمال کریں؟ (کیسی سخت ہی کیوں نہ ہو ذیل کے نسخے سے دور ہو جاتی ہے): مسٹرڈ پوڈر (رائی پسی ہوئی) ۲ ماشے۔ پانی ایک پاؤ پختہ۔ دس منٹ جوش دے کر پلا دیں + میاں گلو اہلو والیہ از بٹالہ (رہبہ اخبار ہ مئی ۱۸۹۳ء) +

**نسخہ دافع زحیر یعنی پیچش**:۔ رال۔ شکر سفید ہر دو اشیا ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ۔ خشخاش کا پوست ایک عدد بریاں۔ کوٹ چھان کر خوراک کف دست +

**منجن دافع درد دندان**:۔ یہ منجن دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ ہلتے ہوئے

خوراک صبح و شام ۶ ماشے۔ (ر)

**نسخہ خارش:**۔جناب ایڈیٹر صاحب شاید کسی قدر جناب کو بھی حال معلوم ہوگا کہ مجھے خارش کی شکایت تھی میں اپنا مفصل حال بغرض طوالت عرض نہیں کرتا صرف اس قدر کہتا ہوں کہ برابر نو ماہ تک اس موذی مرض خارش میں مبتلا رہا ہوں۔ سارے جسم پر خارش کے نشان تھے اور رنگ سیاہ ہوگیا تھا۔ غالباً جہاں تک میرا قیاس ہے اب دنیا میں کوئی اور دوائی انگریزی اور یونانی نہیں ہے جس کو میں نے استعمال کیا۔ اور یہ بلا مبالغہ اور بالکل سچ ہے۔ اب خدا کی قدرت سے ایک عجیب نسخہ ملا ہے۔ وہ صرف یہ ہے کہ دیار (Deodar) کی لکڑی کا تیل۔ بس صرف یہی اور کچھ نہیں۔ اس تیل کی مالش جسم پر اچھی طرح کرائی جائے۔ اور دو تین گھنٹے تک بیٹھنا چاہئے۔ اور پھر سرد پانی سے غسل کرنا چاہئے پہلے تو ایک ہی دن میں شفا ہو جائے گی۔ ورنہ تین دفعہ سے زیادہ ملنے کی انشاء اللہ تعالیٰ ضرورت نہیں پڑے گی۔ میرے بہت سے متعلقین کو اور خود مجھ کو اس سے بہت ہی فائدہ پہنچا ہے۔ بندہ محبوب عالم از دفتر بند و بست شاہ پور۔ (پیسہ اخبار ۱۴۔جولائی ۱۸۹۳ء)+

**نسخہ خارش:**۔ پیسہ اخبار مطبوعہ ۹ اجون ۱۸۹۵ء کے کالم حفظ صحت میں سوال ایسے نسخہ خارش کے لئے ایک صاحب کی خواہش دیکھ کر مجھے فرض ہے کہ اس کار خیر سے درگزر نہ کروں کیونکہ یہ خاکسار بھی عرصے سے اسی منحوس مرض میں مبتلا تھا اور میرے ایک دو اور دوستوں کو بھی یہی مرض تھا۔ اتفاقاً ہمارا گزر برائے تفریح طبع بدھ پر ہوا۔ جہاں ایک دھرم سالہ یعنی مندر میں ہم نے تمام دن بسر کیا اتفاقاً ایک سادھو ہم سے ملاقی ہوئے۔ اثنائے گفتگو میں ان سے اس مرض کا علاج دریافت کیا گیا انہوں نے مندرجہ ذیل نسخہ بتایا۔ اور ہمیں بہت ہی کفایت معلوم دی ہے۔ اور ہماری خارش بالکل دور ہوگئی ہے۔ لہذا بعد اطمینان کے برائے رفاہ عام شائع کرتا ہوں: خالص سرسوں کا

تیل ایک چھٹانک جنگلی آک کا دودھ ایک تولہ۔ اوّل روغن سیاہ کو کسی کڑھی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب خوب سرخ ہو جائے اُتار لیں اور آہستہ سے شیر آک اُس میں ڈال دیں جس وقت دودھ جُھلس کر سیاہ ہو جاوے اُس وقت اُسے نکال دیں اور روغن سیاہ کو شیشی میں ڈال لیں۔ دن میں دو دفعہ بدن پر ملیں۔ بعد دو تین گھنٹے کے نہالیں۔ تین روز میں صحت ہو گی۔ اسی نسبت سے زیادہ دوائی بن سکتی ہے

نصیر الدین از وزرا گاہیم (ر د) +

**نسخہ خارش**۔ میرا اپنا مجرب ہے۔ افیون کا پانی ۴ تولے۔ تمباکو سوکھا ۳ تولے ایلوا ۳ تولے۔ گندھک ۳ تولے۔ کڑوا تیل ۱/۴ چھٹانک۔ تمام سوکھی دوائیاں افیون کے پانی میں حل کرنا اور بعد اُس کے تیل میں ملا کر تمام بدن پر مالش کرنا چاہئے۔ لیکن تین روز تک غسل نہیں کرنا ہوگا۔ اسی طرح تین دفعہ کرنے سے خدا فضل کریگا۔

راقم محمد اسمٰعیل حوالدار پونہ۔ (رہبر اخبار ۱۲ جولائی ۱۸۹۳ء) +

**نسخہ خارش**:۔ ۱۹ جون ۱۸۹۲ء کے اخبار میں حفظ صحت کے ذیل میں آپنے دریافت کیا ہے۔ ایک نسخہ مجھ کو یاد ہے گندھک ۴ ماشے۔ نیلا تھوتھا ۴ ماشے مُردار سنگ ۴ ماشے۔ سنگ جراحت ۴ ماشے۔ اوّل ان چاروں کو خوب کھرل میں باریک پیس کر پھر ایک تولہ پارہ ملا کر خوب حل کرے بعد ازاں مکھن گاؤ کو ایک سو ایک مرتبہ پانی میں دھو کر ادویہ مذکورہ بالا ملا کر استعمال کرے۔ آتما رام مٹواری۔ (ر ہ) +

**دو نسخجات خارش**:۔ آپ کے نامور مفید۔ ہر دلعزیز رہبر اخبار میں کسی صاحب نے خارش کی دوا دریافت کی ہے۔ اس واسطے دو نسخے بھیجتا ہوں جن کا میں کئی بار تجربہ کر چکا ہوں۔ (نسخہ اوّل) گندھک آملسار ایک ماشہ۔ پارہ ۲ ماشے نیلا تھوتھا ۲ ماشے۔ ہر سہ اشیاء کو روغن گاؤ زادہ میں جو قریباً ۲ تولے ہو لوہے کے برتن میں لوہے کے ڈنڈے سے خوب حل کرکے جہاں جہاں خارش ہو۔ ملیں تین دفعہ لگانا چاہئے۔ دوسرے دن آرام ہوگا۔ (نسخہ دوم) زیرہ کشمیری سیاہ ۲ ماشے سیندور

۱۱ماشے روغن سیاہ سرسوں ۲۰ تولے۔ تیل کو آگ پر کڑاہی میں خوب گرم کریں۔ بعد ازاں زیرے کو اچھی طرح باریک (کپڑچھان) کرکے سیندور میں ملاویں۔ اور چولھے ہی پر تیل میں ڈال دیں۔ تھوڑی دیر بعد اُتار کر استعمال کریں۔ مگر یاد رہے اگر نسخہ اوّل سے کچھ کسر رہ جائے تو دوسرے کا استعمال کرو۔ بھگت رام حکیم دربار صاحب۔ (۱۱) +

**تصدیق**:۔ آشوب چشم کا علاج جو کسی بزرگوار نے لکھا ہے۔ میں بھی گواہی دیتا ہوں کہ مجرّب ہے۔ میری دانست میں پھٹکڑی سفید بھی مقدار مناسب اضافہ کریں تو انسب ہے +

**خارش کا علاج**:۔ سلفیورک ایسڈ ۲ منم۔ کھوپرے کا تیل ۲ تولے خوب حل کرکے چھالوں پر لگاویں تو پہلے ہی روز میں سب زخم انگور لائیں گے۔ راقم ولی احمد منشی ہائی سکول چیلدرگ۔ (۱۱)

**نسخہ خارش**:۔ میں بھی ایک نسخہ مجرب خارش یعنی کھجلی کا جو عدن کے بھی کئی ایک صاحبوں کے تجربے میں آچکا ہے معرفت ڈاکٹر سید جلے شاہ صاحب عوام الناس کے فایدے کے لیے ارسال خدمت کرتا ہوں۔ اگر آپ مناسب سمجھیں تو اپنے نامی پیسہ اخبار کے کسی پرچے میں درج کریں۔ برگ مدار یعنے آک کے پتے مع ڈنٹھلوں کے پانی میں پیسکر ہموزن بارود آتشبازی کا ملا کر جائے خارش کو کھجلا کر لیپ کردیں۔ اور تھوڑی دیر کے لئے دھوپ میں بیٹھیں۔ بعد تین گھنٹے کے غسل کریں۔ گرم پانی ہو تو اور بھی افضل ہے تین چار روز تک حسب ضرورت استعمال کرنے سے بفضل الہی صحت کلی حاصل ہوگی۔ راقم محمد عبد الغنی رسوان بازار کیمپ عدن۔ ملک عرب۔ (پیسہ اخبار ۲۸ جولائی ۱۸۹۳ء) +

**نسخہ خارش**:۔ ۲۹ جون کے پرچے میں خارش کا نسخہ طلب کیا گیا ہے۔ پارہ ایک تولہ۔ گندھک ایک تولہ۔ دونوں چیزوں کو گھس کر روغن سیاہ میں جو خالص

سرسوں کا تیل ملا کر مالش کریں۔ بعد ازاں چکنی مٹی کا گارا بنا کر اوپر سے
لگا دیں۔ بعد ازاں جس وقت خشک ہو جاوے گرم پانی سے غسل کیا جاوے
انشاء اللہ تعالیٰ تین روز کے استعمال سے خارش صاف ہو جاوے گی۔
بندہ نے خود آزمایا ہے۔ اور دوسری جگہ بھی آزمایا گیا ہے۔ راقم عبدالرحیم
از گیلا۔ برھما۔ (ر ر) +

**کالی کھانسی کا علاج**:۔ آپ کے پیسہ اخبار مورخہ ۲۹ جون کے صفحہ ۳ باب
حفظ صحت کے سوال ۱۳ میں جو ایک صاحب اپنی صاحبزادیوں کے واسطے جنکی عمر ۹
مہینے اور دوسری کی ۱ سال ہے نسخہ ہائے کالی کھانسی طلب فرماتے ہیں۔ بندہ
کے تجربے میں جو خاص اپنے لڑکوں پر اسی بیماری میں تجربہ کئے گئے ہیں تحریر کرتا
ہوں چنانچہ اول آسان دوا یہ کہ کاربولک لوشن طاقت ۱/۲۰ حصے میں ایک حصہ کا ایک
کھلی چینی کی رکابی میں جو قدرے عمیق ہو ڈال کر اسکا بخار رکھا یا جاوے۔ لیکن
شرط یہ کہ لوشن مذکورہ اس قدر گرم ہو کر ایک دفعہ آگ پر جوش کھا جاوے۔ اور بخار
کھلی ہوا میں نہیں بلکہ دونوں لڑکیوں کو ایک جگہ میں بٹھا کر اوپر سے ایک چادر موٹے
کپڑے کی اڑھانی چاہئے تاکہ بخار باہر نہ جاوے۔ دو دفعہ دن میں یہ کافی ہے دوم
یہ کہ تار یعنی ٹنکچر بھی سونگھنا بہت مفید ہے۔ اور ۱ برس کی لڑکی کے پینے کیلئے
یہ نسخہ نہایت مفید ہے۔ چنانچہ ایکسٹراکٹ باڈہ نا ۲ گرین۔ سلفیٹ آف زنک ۱/۲ گرین۔ ایسڈ
ہیڈرو سیانک ڈائلوٹ ۳ بوند۔ پانی ۴ ڈرام۔ ایسی ۴ خوراکیں بنائیں ۴ دفعہ پلانی چاہئیں
اور چھوٹے بچے کو صرف تار اور کاربولک لوشن کا بخار کافی ہوگا۔ کم از کم ایک ہفتہ استعمال
نسخہ ہذا کا کرنا چاہئے۔ اور دن اور رات کی نوبتوں کو شمار کرنا چاہئے۔ فرق ایک ہفتہ میں
معلوم ہو جاویگا اگر دن میں ۸ دفعہ یا ۱۰ دفعہ نوبت ہوتی ہو اور استعمال دوائی مذکورہ سے
۴ دفعہ تک نوبتیں ہوں یعنے نصف رہجاوے تو صاف ظاہر ہے کہ فایدہ ہوا جو صاحب
اس علاج کا تجربہ کریں نتیجے سے اطلاع دیں۔ بشرط فایدہ نہ ہونے کے دوبارہ آیندہ پرچے

میں تحریر کیا جاویگا۔ راقم مرزا عبدالرحمٰن اسپیشل اسسٹنٹ چمن۔ (۱۱)

**دردِ رینگن کا علاج**:۔ آپ کے پرچے میں درخواست مہر سنگھ صاحب کی درج ہے جو درد پاؤں میں مبتلا ہیں اور دوا دریافت کرتے ہیں۔ چونکہ اس درد کی دوا مجھے معلوم ہے لہذا گذارش ہے اگر مناسب ہو تو مہر سنگھ صاحب کو اطلاع دیجائے۔ نسخہ یہ ہے: سورنجان شیریں ۲ تولے۔ ہلیلہ زرد ۲ تولے ایلوا یعنی مصبر ۲ تولے۔ شہد خالص ۵ تولے۔ ادویہ کو سفوف کر کے شہد میں ملا کر ایک ایک تولے کی گولی بنائی جاوے۔ ایک گولی صبح کو اور ایک شام کو ہمراہ عرق بادیان نیم پاؤ استعمال کریں۔ معمولی اجابت سے ایک یا دو اجابت زیادہ ہوگی۔ ایک ہفتے کے استعمال کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ نفع ہوگا۔ اس دوا کا نام ہی عرف الناس ہے یقین ہے کہ کسی قدر قبض بھی رہتی ہوگی۔ اور ۲۱ یوم کے استعمال سے صحت ہوگی۔ اگر کچھ کمی ہو تو یہی نسخہ استعمال ہو۔ مگر بعد آرام کے اگر مجھکو بھی اطلاع ملے تو آپ کی عنایت ہوگی۔ راقم محمد عباس علی ناظر کلکٹری جالون (پیسہ اخبار ۲۸ اگست ۱۹۱۲ء) +

**دردِ رینگن کا علاج**:۔ آپ کے کسی پچھلے پرچے میں ایک صاحب نے سائیٹکا یعنے رینگن بائی کا علاج دریافت کیا ہے جس میں ظاہر کیا گیا ہے کہ باوجود بہت علاج کے استعمال کے فایدہ نہیں ہوا۔ امید ہے کہ آپ میری بھی ایک چھوٹی سی تدبیر اُن کی خدمت میں بذریعہ اخبار پیش کر دینگے جس سے شاید اُن کو فایدہ ہو جاوے۔ چنانچہ وہ یہ ہے: ٹرپنٹائن (تارپین) ایک ڈرام۔ شہد ایک اونس۔ اسمیں قریب چار اونس کے صاف پانی ملا کر دو دو تولے کے مقدار میں ہر ۴ گھنٹے بعد پیویں۔ اور درد کے مقام پر بھی ٹرپنٹائن لینی منٹ کی مالش صبح و شام ہر روز کریں۔ امید ہے کہ بالکل شفا ہو جاویگی مگر اکثر دیکھا گیا ہے کہ یہ مرض اُن کو زیادہ ستاتا ہے جنکو کوئی دوامی عارضہ از قسم آتشک سوزاک یا خنازیر ہو۔ یا جنکو مستورات سے زیادہ ہونے سے قوت باہ کم ہو جاتی ہے۔ گرمی سردی وغیرہ لگ جانا۔ پس اگر ان کو غیرہ دوامی امراض ہوں تو

پہلے اُنکا علاج کراویں۔ اگر قوت میں کمزوری ہو تو ڈاکٹر کربی کی فاسفرس پل لا کو دو تین ماہ تک استعمال کریں۔ اور گرمی سردی سے پرہیز رکھیں۔ بعد علاج نتیجے سے اطلاع دیں۔ راقم گنگا رام ہاسپٹل اسسٹنٹ۔ (ر) +

**علاج خارش**:۔ جناب ایڈیٹر صاحب تسلیم نیاز۔ کمترین نے آپکے پرچے میں بہت سے علاج خارش کے پڑھے۔ مگر میرا بھی ایک مجرب نسخہ درج اخبار فرماویں۔ کمترین ڈیڑھ سال اس مرض میں مبتلا رہا تھا۔ بہت علاج کئے مگر اخیر کو اس نسخے سے آرام ہوا۔ باچی پاؤ بھر۔ آک کی کونپلیں پاؤ بھر۔ پارہ ایک تولہ۔ پہلے باچی کو خوب کوفتہ کرکے اُس میں آک کی کونپلیں ڈالنی چاہئے جب کوفتہ ہو جائیں تو پارہ اور مکھن کو سو مرتبہ صاف کرکے اُس میں ڈال دینا چاہئے۔ تین دفعہ ملنے سے آرام ہو جاوے گا۔ مگر نہانا نہیں چاہئے۔ راقم گوبند بخش سنگھ

(پیسہ اخبار ۱۱ ر اگست ۱۹۱۳ء) +

**عقرب گزیدہ کا علاج**:۔ جناب ایڈیٹر صاحب پیسہ اخبار دام مجدکم۔ بعد سلام علیکم کے التماس پرداز ہوں کہ حال میں نیش عقرب کے دفعیہ کی دوا مجھکو ایسی معلوم ہوئی ہے کہ جس کے لگانے سے ہی سوزش دفعہ ہو جاتی ہے۔ اور پانچ سات منٹ کے اندر کر توم گر ایسے کہنے لگتا ہے کہ اب بالکل درد نہیں ہے۔ میں قریب ۴۰ سال سے ڈاکٹری کرتا ہوں۔ اس عرصہ میں صدہا بلکہ ہزارہا آدمی مبتلا اس درد کے میرے زیر علاج آئے کسی دوا سے فوراً بخوبی فایدہ ہوتے نہیں دیکھا بلکہ اس اکونائٹ کا ثانی اثر نہ پایا۔ جسکے لگانے سے ہی معاً صحت ہو جاتی ہے۔ لہٰذا عرض ہے کہ اس دوا کو اپنے پیسہ اخبار گوہر بار میں درج فرمائیے۔ تاکہ لوگ اس سے فایدہ حاصل کریں تو شاید مجھ سے اور آپ سے خداوند تعالےٰ راضی ہو جاوے۔ اس دوا کے معلوم ہونے کی کیفیت یہ ہے کہ میں حال میں موضع بلوہا کو ایک مریض کے علاج کے واسطے گیا تھا۔ وہاں شکو ایک مالگزار کی عورت کو بچھو نے کاٹا۔ بہت سی دوائی اور جھاڑ پھونک کی گئی مگر کچھ سود مند

ہوتی۔ بالآخر لوگ میرے پاس آئے اور کہا کہ عورت بہت بیقرار ہے کچھ دوا دیجئے۔
میرے پاس اُس وقت اس درد کی کوئی دوائی نہ تھی۔ مگر وہ لوگ بہت مُصر ہوئے
تو میں نے خیال کیا کہ اکثر لوگ اس درد پر گرم اور تیز دوا لگایا کرتے ہیں۔ پس اس قسم
کی دوائیں نے اپنے بکس میں تلاش کی تو سینمن آئل یعنی دارچینی کا تیل موجود تھا۔
ایک چھوٹا سا پھاہا دارچینی کے تیل میں بھگو کر دے دیا اور کہدیا کہ اس کو ڈنگ کے
مقام پر رکھ دینا۔ پس پھاہے کے رکھتے ہی مریضہ کہنے لگی کہ اب ٹھنڈک پڑ گئی اور
پانچ سات منٹ کے بعد کہا کہ اب بالکل درد نہیں ہے تو دوائی کی کیا ضرورت
پس اُسی وقت اُٹھ کر کھانا کھانے کو چلی گئی۔ بعد کو بھی چند لوگوں پر جو لگایا تو
وہی اثر ظاہر ہوا۔ جس سے اس کا فایدہ یقینی سمجھا گیا اور خواہش مشتہر کرنے کی
ہوئی۔ میں نے اس دوائی کو بچھو کے درد کے لئے مفید ہونا کسی کتاب میں
دیکھا۔ نہ کسی حکیم اور ڈاکٹر کی زبانی سُنا۔ محض تائید ایزدی سے اتفاقاً معلوم
ہوئی۔ ناظرین تجربہ کر کے اخبار میں اطلاع دیں۔ راقم محمد عبدالرحیم پنشن یافتہ ہسپتال
اسسٹنٹ ممالک متوسط۔ (پیسہ اخبار ۲۶ ستمبر ۱۹۰۳ء) +

**نسخہ عقرب گزیدہ:** ایڈیٹر صاحب پیسہ اخبار تسلیم۔ مجکو ایک نسخہ بچھو کے
کاٹے کا ہاتھ آیا ہے اُس کو واسطے درج اخبار کے بنظر رفاہ عام آپ کے پاس
بھیجتا ہوں۔ تخم مرچ کو لیکر دو ٹکڑے اس ترکیب سے کریں کہ اُس کے دونوں دال
علیحدہ رہیں۔ ایک دال کو پانی میں گھس کر مثل زہر مُہرہ کے بچھو کے ڈنگ پر لگاویں
جس قدر زہر ہوگا سب نکال لیگا۔ راقم محمد احمد نائب ناظر کشن گنج۔ (۱۱)

**چند نسخجات:** مندرجہ ذیل چند طبی مفید نسخے۔ وہی حفظ صحت کے کفیل الصحت
سے درج کئے جاتے ہیں:۔
اس موسم میں یہ پھل کھانے کے واسطے پائے جاوینگے۔ ناسپاتی کھیرا۔ امرود
انار سیب۔ کیلہ تربوز۔ اور سبز ترکاریاں۔ مولی۔ شلجم۔ پالک۔ خرفہ قوری بھنڈی

ٹینڈے۔ کدو۔ کمباب چینی۔ کریلہ۔ کدو۔ چھوٹی ترئی۔ لیموں۔ پتی۔ سنگھاڑہ۔ اخیر ماہ میں پونڈا۔ اوک وغیرہ +

سپاری کو کسی اور میوے کے ساتھ نہ کھائیں جب تک وہ ہضم نہ ہو۔ کھیرا مع چھلکا نمک مرچ لگا کر قریب پاؤ گھنٹے کے رکھ کر کھائیں۔ امرود پنجاب میں پیدا ہوتے ہیں اگر بہت جی چاہے تو نمک مرچ سرخ و لیموں کا ست ڈال کر کھائیں۔ ورنہ ان کا کھانا اچھا نہیں بعض طبائع میں بدہضمی پیدا کر دیتا ہے انار ہم بجے شام کے کھانا اچھا ہے۔ صبح کے وقت اور غذا کے بعد ہرگز نہ کھائیں۔ سیب کو چھیل کر کھائیں جب تک ہضم نہ ہو دوسری کوئی غذا نہ کھائیں۔ کیلا نہار منہ کھانا اچھا ہے۔ تربوز رات کو کاٹ کے رکھ کر صبح کو کھائیں خاص کر جنکی آنکھوں میں زردی ہو ان کو زیادہ مفید ہے۔ مصری کا ڈالنا اختیاری ہے۔ مولی۔ شلجم۔ پالک۔ خرفہ۔ ٹینڈے۔ گھیا توری یہ قبض کرتا ہیں۔ جب قبض ہو تو یہ کھائیں اور مقدار میں بھی زیادہ کھائیں۔ اور اگر قبض نہ ہو تو بھنڈی۔ کریلہ۔ اروی۔ کچالو۔ کدو وغیرہ کھائیں۔ اور بینگن کے ساتھ لیموں کی ترشی ضرور ہو۔ پونڈے سے پرہیز کریں کیونکہ اس ماہ میں تپ پیدا کرے گا +

پچھلی رات سردی سے پورا پرہیز کریں۔ دن میں ۸ بجے کے بعد بغیر چھتری کے دھوپ میں نہ جائیں۔ گیلی زمین پر نہ بیٹھیں۔ رات کو جاگتے نہ رہیں۔ فاقہ نہ کریں۔ ننگے بدن بھی نہ سوئیں۔ تیسرے روز تازہ پانی سے نہائیں۔ ہر ایک غذا میں ترشی ضرور ہو۔ آفتاب کے چڑھنے کے پہلے اور چھپنے کے بعد ٹھنڈی ہوا خوری کریں پندرھویں روز صحبت کریں چوتھے روز کپڑے بدلیں۔ بصورت عدم استطاعت کپڑوں کو صابون سے دھو ڈالیں۔ (پیسہ اخبار ۱۲ اکتوبر ۱۸۹۳ء) +

**درد حیض کا علاج** بعض عورتوں کو حیض آنے کے وقت جو بہت تکلیف ہوتی ہے اس کے استعمال سے بالکل جاتی رہتی ہے۔ اکسٹراکٹ آف باربونا لیگرین

کافور ۲ گرین ملا کر ایک گولی بنا لیں۔ اور حسب ضرورت ایسی ایک ایک گولی دیں۔ امام بنی بخش سکول ماسٹر۔ (رر)

**جریان کا علاج** :۔ جناب بابو ہنسراج صاحب وکیل بیکانیر نے عرصہ ہو چکا کہ آپ کے محبوب عالم پرچے کے وسیلے سے مرض جریان کا ایک نسخہ دریافت فرمایا تھا۔ ناظرینان اخبار سے کسی صاحب نے اُن کی فرمائش پورا کرنے پر تا ہنوز توجہ نہیں فرمائی۔ چونکہ ہمیں اپنے دلی کھول کے اظہار کرنے میں کچھ دریغ نہیں ہے اس لئے ہم اس مرض کا ایک عجیب نسخہ لکھتے ہیں۔ ست گلو۔ ست سلاجیت خالص۔ تالمکھانا۔ دانہ الائچی خورد۔ تخم خیار بید۔ ملٹھی۔ طباشیر۔ طلق کشتہ۔ ہر ایک ایک تولہ۔ مصری سفید برابر ہمہ۔ خوراک ۹ ماشے نہار ہمراہ شیر بادہ گاؤ دو زن سیر سوا سیر خام۔ (طلق برگ ببول میں دو یا تھیوں وآپلوں) میں کشتہ کر لیا وے۔ خورشید علی مدرس لکھو بغراں۔ (رر)

**علاج عقرب گزیدہ** :۔ قدرے تمبا کو خوردنی کو ہمراہ تھوڑے سے پانی کے ہتھیلی پر خوب ملکر عقرب گزیدہ کے اگر بائیں حصہ جسم میں کاٹا ہو تو دائیں کان میں۔ اور جو دائیں حصہ جسم میں کاٹا ہو تو بائیں کان میں چند قطرے اُس پانی کے ٹپکا دیں۔ فوراً درد بند ہو جاویگا۔ اور ورم بھی نہوگا۔ ہنسرام وکیل بیکانیر۔ (پیسہ اخبار ۲۰ اکتوبر ۱۸۹۳ء)

**نسخہ برائے امراض دندان** : تر پھلا ۲ تولے۔ ترکٹا ۳ تولے۔ توتیا بریاں ایک تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ نمک لاہوری ایک تولہ۔ نمک شورہ ایک تولہ۔ چوب تیتنگ ایک تولہ۔ ماجو پھل ایک تولہ۔ ان سب دواؤں کو کوٹ چھان کر صبح کے وقت بقدر ڈیڑھ ماشے کے ڈاڑھوں اور دانتوں کو ملکر تھوڑی دیر منہ نیچے کو کھلا رہنے دیں جس وقت پانی ٹپکنے سے بند ہو جاوے ملکر غرغرہ کر ڈالیں۔ ۲۱ روز کے اندر ہلتے ہوئے دانت بھی جم جاوینگے۔ اور کسی قسم کا مرض دانتوں میں نہ رہیگا۔ اور علاوہ ازیں بہت صاف اور سفید دانت ہو جاوینگے۔ راقم ایضاً۔ (رر)

**چہرے کی پھنسیوں کا علاج:** - بیضہ مرغ ۴ عدد - مغز بادام ۵ تولے - مغز نارجیل ۵ تولے - خشخاش ۵ تولے - جزرات باؤ بھر لے کر بیضے کی زردی جزرات میں ملا دیں - پھر باقی تینوں اشیاء کو باریک پیس کر بیضے اور دہی میں حل کر لیں - رات کو بقدر ۲ تولے کے لے کر منہ پر مل لیں - صبح نیم گرم پانی سے منہ دھو ڈالیں - اور تھوڑا سا تیل چنبیلی کا مل لیں - ہر روز ۱۴ روز تک اسی طرح کرنے سے بالکل آرام ہو جاتا ہے

راقم مولا بخش از چنیوٹ - (ر)

**کرم شکم کا علاج** از تجربات حکیم نانال صاحب: - پوست درخت انار ترش ۲ تولے جوش دے کر علی الصباح تین دن تک نوش جان فرما دیں بفضل ایزدی پہلے دن آرام ہوگا - اور پھر تین دن تک پینے سے بالکل آرام ہو جائیگا - راقم فقیر بشنداس پٹواری - (ر) +

**سپلین یعنی طحال:** - پیارے ایڈیٹر صاحب فی زمانہ جیسا کہ انسان دیگر دنیاوی ترقی کے کاموں میں مشغول و معروف ہے ویسا اُسکو اپنی صحت بدنی کی طرف کم خیال ہے - یہی وجہ ہے کہ بیماری ہر ایک قسم کی بڑھتی گئی ہے +

تلی جو ایک عضو انہضام طعام کا ممد ہے - اس کا خیال لوگوں کو تب ہوتا ہے جبکہ یہ بڑھ کر تمام شکم میں جاگیر ہوتی ہے یہ عضو بائیں طرف پسلیوں کے نیچے رہتا ہے حالت صحت میں محسوس نہیں ہو سکتا - جب پسلیوں کی محراب سے باہر بڑھنے لگتا ہے تب محسوس ہونے لگتا ہے لیکن اس وقت تک بھی لوگوں کا خیال کم رہتا ہے - مگر توجہی علاج سے ہمیشہ مریض کی جان کا خطرہ ہے کہ تھوڑے سے صدمے سے پھٹ جایا کرتی ہے +

جب چہرہ زرد - بدن کمزور - اعضا شکنی - ہاضمہ نادرست کبھی اسہال کبھی قبض اُٹھنے بیٹھنے میں تکلیف ہوتی ہے تب علاج کی طرف متوجہ ہوتے ہیں - عموماً تلی موسمی

سنیاسیوں میں بباعث بدپرہیزی وسوء ہضمی ناکافی علاج کے بڑھ جایا کرتی ہے۔ ہمارے پاس بہت سے مریض اس مرض کے آئے۔ مگر شافی مطلق نے انکو منقولہ ذیل مجرب نسخہ جات کے استعمال سے جلد شفا بخشی۔ ناظرین اخبار ہذا اگر ان نسخوں سے فایدہ اُٹھائیں تو بذریعہ اخبار ہذا اطلاع بخشیں۔ اُن کا تہ دل سے شکریہ ادا کیا جائے گا +

**نسخہ نمبر (۱)**:۔ نائٹریٹ آف پوٹاش یعنی قلمی شورہ ۵ گرین مرچ سیاہ سفوف ۵ گرین = ایک پڑیہ۔ صبح و شام ایک ایک پڑیہ بکری کے دودھ سے کھانا چاہئے +

**نسخہ نمبر (۲)**:۔ امونیا کلورائیڈ یعنی نوشادر ۵ گرین الیڈ نائٹرو ہیڈروکلورک ڈائلوٹ ۵ بوند۔ انفیوژن چرائتا ایک اونس تین دفعہ دن میں پینا چاہئے۔ اور صبح کے وقت ایک گولی کونین ۳ گرین کھانا چاہئے +

**نسخہ نمبر (۳)**:۔ جلیب پوڈر ۲۰ گرین۔ روبرب پوڈر ۲۰ گرین۔ ایسڈ نائٹریٹ آف پوٹاش ۲۰ گرین۔ جنجر پوڈر ۲۰ گرین۔ سلفیٹ آف آئرن ۱ گرین ٹنکچر آف سنا ۲ ڈرام۔ پیپرمنٹ واٹر ۴ اونس۔ اس میں سے ایک اونس (۲ چھٹانک) تین دفعہ دن میں پینا چاہئے۔ یہ مکسچر بہت مجرب ہے۔ بارہا آزمایا مفید پایا۔ اپنے زیر علاج مریضوں کو بھی دیا جاتا ہے۔ صرف ایک بوتل مکسچر سے شکایت رفع ہو جاتی ہے +

**غذا**:۔ دودھ چاول۔ دودھ روٹی۔ شوربا روٹی۔ معمول سے دودھ و گھی کا استعمال زیادہ۔ صبح و شام ہواخوری +

**پرہیز**:۔ بادی چیز۔ تیل کی تلی ہوئی چیز۔ زیادہ مٹھائی۔ جسمانی محنت زیادہ نہیں کرنی چاہئے۔ راقم نور حسین صابر ہاسپٹل اسسٹنٹ۔ (پیسہ اخبار ۲۷۔ اکتوبر ۱۹۱۳ء) +

**گلا بیٹھ جانے کا علاج:** - گندھک ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ مرچ سیاہ ۶ ماشے سفوف کرکے تین تین ماشے صبح و شام آب میں کھاوے پرہیز ترشی +

**یرقان کا علاج:** - یرقان دو قسم پر منقسم ہے۔ اول یرقان ازرق۔ دوم اسود۔

**یرقان ازرق کے لئے:** مطبوخ کاسنی سبز ایک چھٹانک۔ مطبوخ شاہترہ سبز نیم چھٹانک۔ سکنجبین بزوری ۳ تولے۔ یہ ایک خوراک بوقت صبح اور اسی قدر بوقت شام ایک ہفتے تک استعمال کیا جاوے +

**یرقان اسود کے لئے:** مطبوخ مکو سبز نیم چھٹانک۔ مطبوخ کاسنی سبز نیم چھٹانک شربت دینار ۲ تولے۔ یہ ایک خوراک ہے بوقت صبح اور ایسی ہی بوقت شام کھاوے۔

**خارش و داد:** - سیماب ۳ تولے۔ مغز زرد آلو ایک تولہ۔ مغز بنولا ایک تولہ۔ سفیدہ کاشغری ۶ ماشے۔ چھالیہ ۶ ماشے۔ مازو پھل ۳ دانے۔ اول سیماب کو ستہ گندنہ سے کھرل کرے یہاں تک کہ کشتہ ہو جاوے۔ بعد ازاں ہر ایک اجزاء کو سفوف کرکے شامل کرے۔ جب خوب حل ہو جاویں ۴ تولے روغن گاؤ ملا دیں۔ جائے ماؤف کو کاربالک سوپ سے دھو کر خشک کرکے مرہم لگا دیں۔ ایک دن میں دو دفعہ استعمال کریں اور یہ عمل ایک ہفتے تک برابر جاری رکھیں +

**نسخہ تاپ تلی:** - گھونگھا گھونگھا ایک تولہ۔ باؤبڑنگ ۶ ماشے۔ اجوائن دیسی ایک تولہ۔ تخم نرگس ۶ ماشے۔ افیون ۶ ماشے مرچ سیاہ ۶ ماشے۔ پھٹکڑی ۶ ماشے۔ نوشادر ۶ ماشے۔ شورہ قلمی ۶ ماشے۔ سہاگہ ۶ ماشے۔ نمک لاہوری ۶ ماشے نمک سیاہ ۶ ماشے۔ برگ جھاڑ ایک تولہ۔ ترکیب یہ ہے جملہ اجزاء کو سفوف کرکے گھیکوار کا گودہ بقدر ڈیڑھ چھٹانک میں شامل کریں۔ ظروف گلی میں ڈال کرکے نرم آنچ سے پکاویں یہاں تک کہ پانی خشک ہو جاوے۔ خوراک ۲ ماشے صبح ۲ ماشے شام

مریض کو دینا مناسب ہے کہ جہاں تک ممکن ہو دستے دودھ چاول خوراک کرے یا ستو دیا جو بینے بکری یعنی نسخہ مندرجہ بالا زبدۃ الحکما جناب حکیم عبد الرزاق صاحب متوطن کا لکا کا آزمودہ ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ میرے معالجے میں اس نسخے سے بہت سے مریضوں کو فائدہ پہنچا ہے۔ راقم محمد حسن خاں داروغہ شفاخانہ کا لکا (پیسہ اخبار ۲ نومبر ۱۸۹۳ء) +

**علاج برص**:۔ جناب اڈیٹر صاحب پیسہ اخبار لاہور زاد عنایتکم۔ تسلیم۔ در اخبار مطبوعہ ششم اکتوبر ۱۸۹۳ء منشی غلام دستگیر صاحب طلب نسخہ دفع مرض برص تحریر شدہ۔ لہذا دو نسخہ کہ از خاندان فقیر کہ بارہا بتجربہ رسیدہ اند مے نگارم۔ امیدوارم کہ در پرچہ اخبار خود جا دادہ شود۔ اللہ تعالیٰ شافی حقیقی است۔ از طلا کردن یکبار داغ سفید دور می شود۔ زعفران سہ ماشہ دو مرغ۔ سم الفار (سنکھیا) سہ ماشہ۔ توتیا سہ ماشہ۔ ایں ہمہ اجزا را جدا جدا بکوبند کہ کم و بیش نشود۔ بعدہ عرق پان مع مصالحہ او برآوردہ اندک اندک دراں انداختہ حل سازند تا دو سہ گھڑی۔ بعد ازاں در ظروف چینی یا صندل برآوردہ جائیکہ داغ سفید باشد آنرا از پا چکد شستہ بخراشد کہ یک ورق جلد دور شود و سرخی نمایاں گردد۔ دراں جا اندکے طلا سازد و احتیاط کنند کہ آب دراں جا نرسد۔ از طلا نمودن ایں دوا بعضے را تا بست روز و بعضے را تا ہفتہ شفا حاصل می آید۔ داغ دراں خود بخود می افتد۔ و اگر دوا خشک شدہ باشد عرق پان دیگر انداختہ تر سازند۔ و اگر زخم شود تکیہ برگ نیب کردہ در روغن کنجد بسوزند۔ آں روغن طلا سازد زخم بہ شود +

**دیگر**۔ صندل یک و نیم ماشہ۔ سم الفار (سنکھیا) یک ماشہ۔ ہر دو را خوب سحق کردہ بر داغ سفید خوب بمالند تا کہ آب ازاں داغ برآید۔ ہر وقت کہ آبلہ جوشش خواہد کرد۔ روغن تلخ را بر آتش داشتہ تکیہ برگ نیب دراں اندازد۔ وقتیکہ سوختہ

شور بردارد۔ روغن صاف کردہ بر جراحت رساند بہ خواہد شد وبدن برنگ اصلی

میرسد۔ فقیر سید برکات حسن۔ مارہرہ۔ ضلع ایٹہ۔ (پیسہ اخبار۔ ۱۰ نومبر ۱۸۹۳ء) +

**یرقان و تاپ تلی** ۔ آپ کے پرچہ ۶۔ اکتوبر میں دو صاحب متلاشی دوا امراض کی دوائیوں کے ہیں۔ اس لئے جزاو ہدیہ ناظرین کرتا ہوں چند مرتبہ کی آزمائی ہوئی ہیں۔ انشاءاللہ ضرور فایدہ ہوگا + (برائے یرقان):۔ کنول گٹے لے کر اُس کو معہ چھلکے کے کوٹ لے یعنی خوب مہین کرے تب اُس کی صبح کے وقت نسوار (ناس) لے۔ انشاءاللہ دو چار یوم میں بالکل آرام ہوگا۔ (برائے تاپ تلی):۔ بکری چھکنی کے خشک درخت کو پیس کر جوان آدمی کو بقدر ۳ رتی کے ۲ تولے مکھن یا بالائی میں ملا کر ایک ہفتے تک کھلاویں۔ اور اس سے پاخانہ سُرخ رنگ کا آویگا۔ اس کا کچھ فکر نہ کریں۔ ایک ہفتے میں بخوبی آرام ہو جاویگا۔ راقم منشی محمد یوسف میٹ ایجنٹ سیالکوٹ۔ (۔)+

**علاج عقرب گزیدہ** ۔ جناب تسلیم۔ آپ کے اخبار گوہر بار میں اکثر نسخہ جات عقرب گزیدہ وغیرہ درج ہوئے۔ مگر سب ادویات ایسی ہیں جو سر دست ہر جگہ ملنی دشوار ہیں۔ میرا آزمودہ ایک نسخہ ایسا ہے جو ہر وقت اور ہر جگہ مل سکتا ہے۔ بچھو جس وقت ڈنگ لگائے فوراً ایک یا دو دیا سلائیاں لے کر اُس مقام پر رگڑے یہاں تک کہ سُرخ ہو کر کسی قدر خون ظاہر ہو جاوے۔ بنہ درم رحلت اور اسی وقت آرام +

**قبض دائمی کا علاج**:۔ اس سے بہتر کہ سوتے وقت شب کو گرم گرم شیر پی لیا جائے مجھ کو زیادہ موثر اور کوئی معلوم نہیں ہوا۔ آزمودہ ہے۔ پرچے میں شائع کر دیں۔ دیا سروپ بھٹناگر۔ جالور۔ (پیسہ اخبار۔ ۱۰ نومبر ۱۸۹۳ء) +

**نسخہ طحال**:۔ ایڈیٹر صاحب پیسہ اخبار میں دیکھتا ہوں کہ اکثر آپ کے اخبار میں امراض مختلفہ کے نسخے مطلوب ہوتے ہیں۔ اور بیشتر مریضوں کے علاج

بھی درج ہوتے ہیں۔ میں اپنے بعض مجرب نسخے ارسال کرکے امیدوار ہوں کہ درج
اخبار فرمادینگے۔ اور مجھے یہ بھی اُمید ہے کہ جو حضرات اِن سے فایدہ اُٹھائیں گے
وہ مجھے دعائے خیرت یاد کرینگے۔ مجرّبات محمد رُکن الدین جادو دہلوی:۔

**عُشق** ایک تولہ۔ انجیر زرد ۳ عدد گیہوں کی بھوسی ۲ تولے۔ اِن تینوں چیزوں کو
کوٹ چھان کر تیز سرکے میں جو سات تولے ہو خلوط کرکے بقدر رطل پھاہا بنائیں
اور پھر انگور کی لکڑی کی راکھ ۲ ماشے لے کر اُس پھاہے پر چھڑک دیں اور طحال پر
چسپاں کرلیں جس قدر تلی کم ہوتی جائیگی پھاہا اکھڑتا جائے گا۔ وہ پھاہا جتنا اترے
کترتے جائیں۔ نہایت مجرب اور ہزاروں سے بہتر نسخہ ہے +

**دیگر:۔** نہر کے کناروں یا درختوں اور اکثر تالابوں یا ندیوں وغیرہ سیلابوں
پر ایک جانور جو مینا کے برابر دراز چونچ اور سیاہ چونچ کا کوّے کی سی چونچ
والا ہوتا ہے۔ اُسے ہندی والے اور عام اصطلاح میں مہوکا کہتے ہیں اور محقق
بھی اہل عرب و عجم اور کتاب والے لکھتے ہیں۔ اُس مہوکا نام جانور کو لاکر تین
دن تک جو شخص تمام وکمال پکاکر خود ہی کھالیا کرے تو کیسی ہی سخت اور پرانی
تلی کیوں نہ ہو قطعاً آرام ہوگا +

**نسخہ خارش:۔** گندھک آملہ سار ۳ تولے۔ تخم ستیاناسی ۲ تولے۔ بھنگ
۲ تولے۔ کافور ۳ ماشے۔ برگ حنا ۳ ماشے۔ اِن دوائیوں کو سرسوں کے تیل میں
جلاکر بدن پر مالش کیا کریں۔ اور دو تین گھنٹے مالش کے بعد آب سرد سے نہایا
کریں۔ انشاءاللہ فایدہ عظیم ہوگا + (ر)

**بول فی الفراش:۔** جناب من کسی صاحب نے آپ کے اخبار میں علاج بول
فی الفراش کا چاہا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ ایسے بچے کو سوتے وقت بول سے فارغ
ہونے کا حکم دیں اور شب کو ایک دو دفعہ جگاکر پیشاب کرادیں۔ عادت جاتی رہتی ہے
وجہ یہ ہے کہ ایسے شخص کو سوتے میں بول کی احتیاج ہوتی ہے اور وہ خواب دیکھتا ہے

اگر کہیں پیشاب کرتا ہے اور بول خطا ہو جاتا ہے - اور نسخہ مجرب یہ ہے کہ گھم
گھونگے کے چند عدد لے کر کسی برتن میں بند کر کے یا آگ پر کوئلہ کر لیں اور مساوی
اُس کے شہد ملا رکھیں - قریب ۲ ماشے تک اُس میں سے ہر روز کھلائیں -
گھونگے کے لئے اُس کے پاس گرم تیز راکھ میں تھوڑی دیر دبا کر ہاتھ سے کھینچ
لیں - ہڈی گوشت سے علیحدہ ہو کر نکل آئیں گے - محمد حنیف از آگرہ -

(پیسہ اخبار ۲۴ نومبر ۱۸۹۳ء)

**نسخہ برائے فراش البول** (یعنی نیند میں پیشاب کرنا) :- تخم السی بریاں ۲ تولے - خطمی ۲ تولے - اقاقیا ۲ تولے - مرکی ۲ تولے - کندر ۲ تولے - خشخاش ۲ تولے - راسن خشک ۲ تولے - ہلیلہ کابلی ۲ تولے - پھٹکڑی بریاں ۱۰ ماشے - سب کو کوٹ کر شہد میں گوندھے - خوراک صبح کو ساڑھے دس ماشے - اور رات کو خشخاش ایک ماشہ اور افیون دو چاول آب گرم سے کھلاوے اور غذا رات کو نہ دیوے ایک ہفتے میں ضرور آرام ہوگا - اور خرگوش کا گوشت کھانا فراش البول کو بکلفت بند کرتا ہے - بھاگ مل برہمن انبالہ - (ر ر)

**دوائی قبض دائمی** :- سنا ۴ ماشے - حنظل ۴ رتی - گلقند ۲ تولے رات کو ہمراہ نیم گرم دودھ کے بقدر ۱ ماشہ فرماویں - حکیم بھاگ مل از انبالہ - (پیسہ اخبار یکم دسمبر ۱۸۹۳ء) +

**حلق میں نزلہ** :- پیسہ اخبار مورخہ ۲۶ اکتوبر ۱۸۹۳ء میں کسی صاحب نے نزلہ حلق میں گرنے کی شکایت کی تھی - یہ نسخہ واسطے رفاہ عام کے لکھا جاتا ہے - بہدانہ ایک تولہ - ملٹھی ۲ ماشے - تخم بالنگو ۲ ماشے - کتیرا گوند ۲ ماشے - نشاستہ ایک تولہ - سب کو کوٹ کر اور تھوڑا سا پانی ڈال کر گولیاں باندھ لیں جو کہ تعداد میں ۲۱ ہوں - رات کو تین گولیاں ایک دوسری کے بعد منہ میں رکھیں بھگوا کر - ملازم (؟) خانسامہ گرنٹ - (ر ر)

**ام الصبیان کا مجرب علاج** :- جو کہ چند ہفتے سے آپ کے اخبار میں نسخے ا

بہ تحفظ صحت درج ہوتے ہیں۔ لہذا احقر بھی ایک مجرب نسخہ کاروانہ خدمت کرتا ہے۔ پان ایسی چیز ہے کہ ہندوستان میں شاید فی صدی دس آدمی اس کا استعمال نہ کرتے ہونگے۔ جو کسی حساب میں نہیں ہیں لیکن ظاہر ہے کہ تھوڑی جب اس مقدار میں ہوتا ہے کہ چونے کی تیزی کو مٹا نہیں سکتا تو چونے کی تیزی زبان وغیرہ کو خوب زخمی کر دیتی ہے۔ جس سے کم سے کم تین روز ضرور تکلیف رہتی ہے۔ ایسی حالت میں اس کا مجرب علاج بجز اس کے کوئی نہیں ہے کہ گنے کی کھوئی (چھوائی) کی راکھ تھوڑی سی بالائی میں ملا کر کھا لینا چاہئے۔ فوراً تکلیف رفع ہوگی۔ خورشید احمد انداپوری۔ (؟)

**علاج داد**:۔ آپ کے اخبار ۲ اکتوبر سنہ رواں کے ذریعے ٹھاکر بلونت سنگھ صاحب ایجنٹ ریاست بھنگہ جوادویہ برائے داد دریافت فرماتے ہیں۔ لہذا نسخہ داد مجرب و آزمودہ تحریر ہے:۔ گندھک اور مٹی کا تیل آمیز کر کے بوقت شب تین یوم تک لیپ کرنا چاہئے۔ انشاء اللہ تین یوم کے استعمال کرنے سے خواہ کیسا داد ہو صاف ہو جاتا ہے۔ محمد عاشق علی خاں۔ (؟) +

**مارگزیدہ کا مجرب علاج**:۔ مکرم بندہ جناب ایڈیٹر صاحب۔ تسلیم۔ رجسٹر اموات کے دیکھنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ آئے دن ملک میں سانپوں کے کاٹنے سے کس قدر بندگان خدا کی جانیں تلف ہوتی ہیں۔ لیکن بایں ہمہ آج تک اس کے واسطے سہل الحصول اور سریع الاثر کوئی علاج شائع نہیں ہوا۔ بعض لوگ ایسے نسخوں سے واقف ہوتے ہیں۔ مگر جیسا کہ اہل ہند کا خاصہ ہے اُن کو اپنے ساتھ قبر میں لیجانا پسند کرتے ہیں۔ مگر کیا مجال کہ کسی کو بتا دیں۔ حال میں اس عاجز کو مارگزیدہ کے علاج کے واسطے ایسے سہل الحصول اور مجرب نسخے دستیاب ہوئے ہیں کہ جو اپنی خاصیت کی وجہ سے اکسیر کا حکم رکھتے ہیں۔ تریاق نوازل کے سامنے ایک ادنی

نام ہے۔ جناب من یہ وہی منتر ہیں جن کے بھروسے پر لاہوری سانپ بازنگلوں میں اپنے آپ کو زہریلے سانپوں کے حوالے کر دیا کرتے ہیں اور جو بقول آپ کے بیتابیوں پر بل تک نہیں آنے دیتے۔ بس ایسے نسخوں کی ملک کو کس قدر ضرورت ہے۔ میرا ارادہ ہے کہ ان نسخوں کو کسی قدر مزید حالات کے ساتھ رسالے کے طور پر مرتب کر کے اور کئی ہزار چھپوا کر مفت تقسیم کر دیا جاوے۔ لیکن اس میں کسی عالی حوصلہ اہل مطبع کی بھی مدد درکار ہے۔ اور چونکہ رسالے کی اشاعت میں وقت درکار ہوگا۔ لہذا ان کا کسی قدر حال اخبار میں درج کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ اور یہ بھی التجا ہے کہ جو اصحاب ان نسخوں سے فایدہ حاصل کریں۔ اسی اخبار کے ذریعے سے مطلع فرما دیں +

**داخلی علاج**:- ریٹھے جو ہر جگہ سہولت سے دستیاب ہو سکتے ہیں جس قدر ممکن ہو کسی گلی برتن و کوزہ وغیرہ میں گل حکمت کر کے جلا لیں اور بعدہٗ سُرمہ سا باریک پیس کر اپنے پاس ہمیشہ موجود رکھیں۔ جس وقت کسی شخص کو سانپ کاٹ کھائے فی الفور ایک تا شہ بھر کے کھلا دیں اور اوپر سے دودھ میں کسی قدر گھی ملا کر گرم گرم پلا دیں۔ اور ہر تین گھنٹے کے بعد تا شہ بھر کر کھلاتے رہیں اور گھی آمیز دودھ پلاتے رہیں۔ پانی نزدیک تک نہ آنے دیں۔ اور مریض کے مکان کو اس قدر گرم کریں کہ پسینے پر پسینہ آ کر مسامات کی راہ زہر خارج ہو جائے۔ سرد ہوا سے بالکل پرہیز رکھیں۔ انشاء اللہ کیسا ہی زہریلا سانپ کاٹ گیا ہو دو تین روز میں بالکل آرام ہو جائیگا۔ بعض زہریلے سانپوں کے کاٹنے سے مریض کے منہ سے خون جاری ہو جاتا ہے اس صورت میں پھٹکڑی سفید ۲ ماشے باریک پیس کر کچھ پانی میں حل کر کے پلا دیں۔ انشاء اللہ تعالے خون فی الفور بند ہو جاوے گا۔ اگر تنبد پڑ جاوے تو ریٹھے کا چھلکا ہو جائے۔ تو تیا ایک رتی حب باریک پیس کر ۲ چھٹانک قند سیاہ میں ملا کر

کھلا دیں اور دس منٹ کے بعد گرم پانی پلا دیں +

**خارجی علاج:** - اوّل جس جگہ سانپ نے کاٹا ہو زیادہ شگاف کر کے خوب چوس کر زہر خارج کر دیں - چوسنے والے کے منہ میں کسی قسم کا زخم نہ ہو اور گھی سے غرغرہ کر لے - چوسنے کے وقت اگر زہر آمیز خون چوسنے والے کے حلق میں اتر جاوے تو وہ بھی فی الفور کالی دوا (کیونکہ ریٹھے جلے ہوئے کالی دوا کے نام سے موسوم کئے جاتے ہیں) تا شہ بھر کے کھا لے اور اوپر سے دودھ پی لے زہر کا کچھ اثر نہ ہوگا - اور چوسنے کے بعد پیاز خوب بھون کر اس کا اندر والا چھلکا زخم پر باندھ دیں اور اس کے آس پاس نیم کے پات یا اِٹ سِٹ (ایک قسم کی بوٹی جو مویشیوں کے چارے کے کام میں آتی ہے اور کھیتوں میں عام طور پر پائی جاتی ہے عربی نام سداب ہے) خوب اوبال کر باندھ دیں - اگر جسم کے کسی دوسرے حصے پر ورم ہو جاوے تو سنگ جہود (یعنی بیر کی مانند پتھر کا بیر) گھس کر لگا دیں - اور اگر سارے بدن پر ورم ہو جاوے تو مدار کے پات اوبال کر گرم گرم باندھ دیں زخم کی جگہ چھوڑ دیں - راقم حاکم الدین مستری - (رسالہ اخبار ۸ دسمبر ۱۸۹۲ء) +

**نواسیر یعنی بھگندر** کے واسطے مجرب آزمودہ نسخہ ہے - راقم غ - ع - خ از لاہور کو بتا دیجئے - کتے کے کانوں پر اور اَور جگہ بھی بھوری بھوری موٹی موٹی جن کو کلیلے کہتے ہیں چمٹی ہوتی ہیں بہت سی بہم جمع کر لیں اور ان کے خون سے سوف تر کر کے زخم پر رکھیں - ضرور بفضل خدا کلی فائدہ ہوگا - راقم ظفر علی از دہلی +
(رسالہ اخبار ۱۵ دسمبر ۱۸۹۳ء) +

**خارش کے دو مجرب نسخے** ا- (۱) پارہ - زیرہ سیاہ و سفید - ہلدی - مرچ سیاہ - گندھک - سب ہموزن ہوں - بقدر ضرورت سب کو باریک پیس کر گائے کے مکھن میں ملاؤ جب اجزا ایک ہو جاویں لطور پشت کے تین دن استعمال کرو - اسی

پانی سے نہاؤ۔ (۲) کڑوے تیل۔ سیندھا نمک۔ اِن دونوں کا منجن بطرز معروف بنا کر استعمال کرو اور باسی پانی سے غسل کرو۔ راقم خفی (ر) +

**بواسیر کا علاج:۔** ایک پرچے میں کسی شخص نے بواسیر کی دوائی دریافت کی ہے اس واسطے التماس ہے کہ انسان مردہ کی نیم بریاں تازہ ہڈی جو توڑ کر اس ماش جو توڑے علیحدہ علیحدہ پیس کر اور ریگ کی ٹکیاں بنا کر اوپر چھڑک کر ایک ہفتے تک مسوں پر باندھنے سے انشاء اللہ شفا ہوگی۔ اور یہ دوائی بادی بواسیر کی ہے۔ راقم نادر علیشاہ۔ (ر) +

**نسخہ داد وچھیپ:۔** گندھک آملہ سار ۲ ماشے پھٹکری ۲ ماشے۔ عرق لیموں ۲ تولے۔ اِن کو کوٹ کر چھان کر عرق لیموں میں مخلوط کر کے داد اور چھیپ کے لئے جو داغ داغ سے بدن پہ ہو جاتے ہیں استعمال کرنے سے فائدہ ہوگا۔ راقم محمد رکن الدین جاوید دہلوی۔ (ر) +

**علاج درد گردہ:۔** عطر گلاب بقدر حاجت لے کر کسی ظرف میں اُسے گرم کر کے درد کی جگہ مالش کریں۔ اور روئی ایرانی روئی گرم کر کے باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً تسکین اور جلد آرام ہوگا۔ راقم ایضاً۔ (ر)

**دو سو برس تک زندہ رہنے کی ترکیب:۔** ہمارے ناظرین میں سے جو صاحب دو صدیوں تک زندہ رہنا چاہتے ہوں اس امر کے جاننے سے بہت خوش ہوں گے کہ مسٹر ولیم کینر نے ماہ جون کے رسالہ نارتھ امریکن ریویو میں اس کا طریقہ بتایا ہے وہ نسخہ یہ ہے ضعف اور کہولت کی آمد کو روک دینے کا عقلی سامان یہ ہے کہ انسان زیادہ نفیس و مُرغن غذاؤں سے پرہیز رکھے۔ میوہ جات خصوصاً عرق دار اور سیب خوب کھائے اور روز تین گلاس مُقطر پانی روز پیا کرے۔ اور ہر گلاس میں دس یا پندرہ قطرے سلفیورک ایسڈ یعنی تیزاب گندھک ڈائلوٹ (یا تیں

طاہوا) ڈال لیا کرے۔ (ر د)

**عقرب گزیدہ کا علاج**:۔ ڈیرایڈیٹر صاحب پیسہ اخبار۔ تسلیم۔ مفید عام سمجھ کر درج اخبار فرمادیں۔ ۷ نومبر ۱۸۹۳ء کے اخبار میں منشی نیہ لال دیا سروپ صاحب بھٹناگر باروا ڈعقرب گزیدہ کے واسطے دیاسلائی کا لگانا تحریر ہے کہ ہر جگہ اور ہر وقت مل سکتی ہیں۔ کیوں صاحب ہر فرد بشر ہر جگہ اور ہر وقت دیاسلائی رکھ سکتا ہے۔ بلکہ گس یعنے مکھی ہر جگہ اور ہر وقت مل سکتی ہیں۔ دو تین مکھیاں مل ڈالیں سب سے زود اثر ہے۔ بیری کی کونپل اور سیاہ مرچ بھی مفید ہے۔ گرم گرم تیل کا لگانا بڑا مفید ہے۔ یا عقرب کا نیش محمد اللہ شکم چاک کرکے بانصنا مفید ہے۔ انگریزی ادویہ موجودہ نوکوکین لوشن کی پچکاری جلد میں لگانا۔ اس سے زیادہ کوئی بھی نہیں۔ راقم سید۔ ولایت علی اسپشل اسسٹنٹ۔ (ر ر)

**لکنت کا علاج**:۔ میرے ایک دوست نے تبلایا ہے اور چند بار تجربہ بھی ہو چکا ہے کہ ایک گولی سیسہ یعنی سکہ کی جو بندوق میں استعمال ہوتی ہے۔ زبان پر رکھے اور کھانے کے وقت نکال لیا کرے۔ جو رطوبت ہوا کرے پھینک دی جاوے جلد فایدہ ہوگا۔ راقم قاسم شاہ اوورسیئر۔ (پیسہ اخبار ۲۲ دسمبر ۱۸۹۳ء) +

**فراش البول کا علاج**:۔ ۲ تولے کالے تل (کنجد سیاہ) لے کر انہیں خوب باریک کرلے پھر بکرے کے حرام مغز میں جو ریڑھ سے نکلتا ہے آمیز کرکے توے پر گرم کرکے بقدر دانہ نخود گولیاں بنا دے اور ایک بوقت شب سوتے ہوئے اور دوسری نہار منہ کھاوے انشاء اللہ شفا حاصل ہوگی۔ راقم ایضاً۔ (ر ر) +

**فراش البول کا نسخہ**:۔ پوست انار خشک ایک پاؤ۔ شکر سرخ آدھ پاؤ۔ پوست انار کو خوب باریک پیس کر شکر ملادیں اور صبح کو بقدر ۲ ڈرام سرد پانی کے ساتھ کھاویں بہت جلد آرام ہو جاتا ہے مریض کا مثانہ مستحکم ہو جاتا ہے۔ بے پختہ ہو جائیگا

اور پیشاب بند ہوگا۔ انار جنگلی ہونا چاہئے جس سے انار دانہ نکلتا ہے اور اُس کا پوست سوکھا ہوا بازار میں ملتا ہے۔ راقم ڈاکٹر افضل احمد۔ (پیسہ اخبار ۲۹ دسمبر ۱۸۹۳ء)*

**نسخہ داد۔** میں فی الحال ایک نسخہ داد کا نہایت مجرب کہ جس کو میں خود بھی آزما چکا ہوں پیسہ اخبار میں درج کرانا چاہتا ہوں براہ عنایت اس کو اپنے اخبار میں جگہ عنایت کیجئے گا۔ پارہ۔ گندھک۔ رال۔ مصری۔ ان سب کو ہموزن لینا چاہئے۔ اول پارے کو نیموں کے عرق میں کھرل کرکے بعد میں باقی چیزیں ڈال کر پھر نیموں کے عرق سے کھرل کرو اور گولیاں بنا کر استعمال کرو۔ راقم بابو لعل (بیکانیر۔ (//)

**نہایت مقوی مُبہی اور مُسمّن نسخہ۔** موصیاتی ۴ ماشے عنبر ۲ ماشے مستقدر ۴ ماشے۔ مشک خالص ایک ماشہ مغز عصفور خانگی ۴ عدد۔ موصلی سفید ۴ ماشے۔ موصلی سیاہ ۴ ماشے۔ زردی بیضہ مرغ ۳ عدد۔ شقاقل مصری ایک تولہ۔ شہد خالص ۱۲ تولے۔ ان سب ادویہ کو پیس کر اور شہد میں ملا کر دھیمی آنچ پر رکھ کر پکائیں اور بقوام المریل کے بنا کر ۲ ماشے ہر صبح ہمراہ شیر مادہ گاؤ استعمال کریں۔ نہایت مجرب ہے۔ سردار بسنت سنگھ آہلو والیہ۔ (//)

**دُھند غبار کا سُرمہ۔** مندرجہ ذیل نسخہ سُرمے کا دُھند۔ غبار آنکھ کی سفیدی اور درد کے لئے نہایت مفید ہے۔ سانڈا ایک جو ایک جنگلی جانور چھپکلی کی طرح ہوتا ہے اُس کا پیٹ چاک کرکے اُس میں ۲ تولے سُرمے کی ڈلیاں ڈال دی جاویں۔ تب اُس کے پیٹ سے آلائش نکال کر ایک مٹی کے کوزے میں رکھ کر اُس کا مُنہ بند کرکے ۸ سیر اُپلوں کی آگ دی جاوے۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ سانڈا جل جاویگا۔ سُرمے کی ڈلیوں کو باریک پیس کر آنکھ میں لگاویں۔ راقم حکیم شاہ محمد (پیسہ اخبار ۱۲ جنوری ۱۸۹۴ء)*

**علاج سرفہ شدید:** - ۲ تولے نوشادر اور پاؤ بھر یسی نمک لو نمک  
پاؤ بھر لیکر آدھا آہنی توے پر ڈال دو۔ اور اُسپر نوشادر رکھکر باقی نمک سے اُس  
ڈھانپ دو۔ اور اسکو ایک پیالے سے ڈھانپ کر توے کے نیچے آنچ جلاؤ۔ ۲  
گھنٹہ بعد سرد کر دو نوشادر سفید رنگ زردی مایل نکلے گا۔ دو رتی خشک کھانسی  
والے کو مکھن میں۔ اور بلغمی کھانسی اور دمہ والے کو بتاشے میں دیں۔ بہت مجرب  
ہے۔ (راقم ایضاً + (۱/۱)) +

**فراش البول:** - ایڈیٹر صاحب میرے چھوٹے بھائی کو  
خواب میں پیشاب کرنے کا مرض تھا۔ عمر اُس کی ۱۳ سال کی ہے۔ اس مرض  
کی وجہ سے اُس کی نماز پابندی کے ساتھ نہ ہوتی تھی۔ ایک روز وہ اتفاق  
سے میرے والد صاحب کے پاس سو رہا اور رات کو اسی خیال سے پائجامہ  
اُتار کر سرھانے رکھ دیا اور رات کو خواب میں پیشاب کر دیا۔ صبح اُٹھ کر  
جھٹ نماز پڑھنے چلا گیا۔ والد صاحب اُٹھے تو دیکھا کہ ایک طرف پائجامہ بھیگا  
ہوا ہے۔ سبھوں نے فرمایشی قہقہہ لگایا۔ جس وقت وہ آیا کہنے لگا کہ واہ میں نے  
نہیں پیشاب کیا۔ اگر میں پیشاب کرتا تو نماز کاہے کو پڑھتا۔ اُس کا یہ مرض  
جس طرح گیا وہ یہ ہے۔ کہ میرے یہاں ایک عورت چنبیلی نوکر ہے۔ اُس نے  
اُس کو وہ چاول جو کہ پکانے وقت دیگچی سے باہر نکل پڑتے ہیں۔ اُن کو  
دیگچی کے چاروں طرف سے جمع کر کے کھلائے۔ خدا کے فضل و کرم سے نہایت فائدہ  
ہوا۔ یہ عجیب نسخہ ہے۔ اسکو اُن صاحب کو جو آپ کے اخبار کے ذریعہ سے دریافت  
کرتے ہیں لکھ دیجئے۔ کیا عجب ہے جو فایدہ ہو۔ راقم خلیل الرحمٰن  
ٹی مرچنٹ (۱/۱) +

**سوزاک کا علاج:** - یہ تجربہ کیا گیا ہے کہ سدا گلاب کے پتے اگر شب  
کو پانی میں بھگو کر شبنم میں رکھ دئے جائیں اور صبح کو خوب کف مال کر کے آب

صاف اٹھا لیا جائے تو سوزاک خواہ کیسا ہی کہنہ ہو دور ہو جاتا ہے۔
(پیسہ اخبار ۱۹ جنوری ۱۸۹۴ء) +

**بالوں کا گرنا**:۔ یہ دیکھنے میں آتا ہے کہ بہت سی عورتوں کے سر کے بال آپ سے گرنے لگتے ہیں۔ اس کے دفعیہ کی ترکیب یہ ہے کہ استعمال کی ہوئی چاء کو خشک کرو اور اُس کو گرم پانی میں ۲۔۴ گھنٹے تک جوش دو۔ پھر اُسی سے سر دھو ڈالو۔ پانچ چھ مرتبہ دھونے سے بالوں کا گرنا بند ہو جاوے گا۔ (〃)

**مُہاسوں کا علاج**:۔ آپ کے پرچہ گہربار مطبوعہ ۲ اکتوبر ۱۸۹۳ء میں کوئی صاحب مہاسوں کا علاج دریافت کرتے ہیں۔ مندرجہ ذیل نسخہ میرا نہایت آزمودہ ہے بیکاربونیٹ آف سوڈا (؟) کیلیس ۲ ڈرام ٹنکچر سٹیل ۲ ڈرام۔ انفیوژن آف کواشیا ۱۲ اونس سب کو ملا لیں۔ بعد کھانا کھانے کے ایک ایک اونس کی مقدار میں دن میں تین دفعہ پیں اور یہ نسخہ بنا کر مہاسوں پر مالش کریں۔ گندھک ایک ڈرام۔ گلیسرین ایک اونس پانی ۲ اونس۔ سب کو ملا لیں (پیسہ اخبار ۲۶ جنوری ۱۸۹۴ء) +

**نسخہ دیگر**:۔ مُہاگا اور سپید ہموزن لیکر عرق بادیان میں ملا کے مہاسوں پر ایک ہفتہ لگانے سے آرام ہو جاتا ہے۔ بندہ کا آزمودہ ہے (〃) +

**نسخہ قبض دائمی**:۔ جو صاحب پوچھتے ہیں وہ دیکھیں۔ ایلوے کا ستا ایک گرین۔ ہیرا کسیس ۱ گرین۔ دونوں کو ملا کر ایک گولی بنائیں۔ ایسی ۲ گولیاں ہر روز قبض دائمی کے جوان مریضوں کو دن میں تین مرتبہ بعد از غذا کھلائیں جوں جوں امعا کے افعال درست ہوں گولیوں کی مقدار کم کرتے جائیں (〃) +

ایک ڈاکٹر صاحب فرماتے ہیں کہ دوسرے یا تیسرے روز اس دوا کا اثر ہوتا ہے۔ بندہ کا آزمودہ ہے۔ ایک ہفتہ میں آرام ہو جاتا ہے۔

**نسخہ دیگر**:۔ افروٹ کے برابر دھنی ہوئی روئی کو گلیسرین میں تر کر کے مقعد

ایک ہفتے سے اجابت صاف ہو جاتی ہے (//) +

**تدارک البول**:- ایک صاحب لکھتے ہیں کہ ۱۳ سالہ لڑکا رات کو ڈیپ کر دیتا ہے۔ ایک مچھلی جسکو سومنا بولتے ہیں پکا کر کھلانے سے یہ جاتا رہتا ہے۔ (//)

**لکنت زبان کا علاج**:- جو صاحب دریافت کرتے ہیں وہ دیکھ لیں۔ پھٹکڑی بریاں ہاتھے منہ میں رکھکر گایا کیجئے۔ اسیطرح ایک ماہ برابر کرنے سے یہ مرض جاتا رہتا ہے۔ بعد آرام ہونیکے مجھے بذریعہ کارڈ اطلاع دیں۔ راقم خلیل الرحمٰن فی مرچنٹ (//) +

**سوزاک و قرحہ**:- بہت سے مریض میرے زیر علاج آئے جو اپنے آپ کو لاعلاج تصور کر چکے تھے مگر حکیم مطلق نے اُن کو شفائے کلی بخشی۔ ریلنی اڈین میڈیکل ریکارڈ اور گنجینۂ طبابت میں مجرب تصدیق ہو چکا ہے نسخہ یہ ہے :۔ ٹنکچر آئیوڈین ایک ڈرام۔ بورسک ایسڈ ½ ڈرام گلیسرین ایک اونس۔ پانی صاف ۴ اونس۔ صبح و شام پچکاری کرنی چاہئے۔ یہ چار دن کے واسطے کافی ہے۔ چند روز پہلے پیشاب میلا بدبودار اتک آئے گا مگر بعدہ صاف ہو جائے گا۔ پرہیز ترشی۔ تیل کی تلی ہوئی چیز۔ گرم مصالحہ مرچ سے زیادہ کرنا چاہئے۔ راقم نور حسین صابر ہاسپٹل اسسٹنٹ۔ (اہل اخبار ۲۔ فروری سنہ ۱۹۰۷ء) +

**طب کا لُبِ لباب**:- ان امور عشرہ کا عامل انشاءاللہ کبھی محتاج طب نہوگا۔ (۱) ایسی چیز نہ کھائے جسکے چبانیسے دانتوں کو تکلیف ہو اور معدہ اسکو ہضم نہ کر سکے (۲) بجز حاجت ضروریہ دوا نہ کھائے (۳) جبتک پہلا کھانا ہضم نہ ہو جائے دوبارہ نہ کھائے۔ (۴) پیشاب کو نہ روکے اگرچہ گھوڑے پر سوار ہو (۵) ہر ہفتے میں نہیں تو مہینے بھر میں ضرور قے کرے (۶) اپنی عمر سے زیادہ عورت سے

جماع نہ کرے کوئی بشکم کا فرق ہو (۷) رمتک پاخانے میں نہ بیٹھیں نہ زیادہ دیر ۔ (۸) کھانا کھانے کے بعد پانی نہ پیوے (۹) حمام نہ کر بغیر ضرورت اشاء۔ اور نہ نکلے اس سے مگر درجہ بدرجہ (۱۰) خوب نہ کھائیے +

**تنبیہ** ۔ مجمعصب میں باہیں کرنے سے اندیشہ ہے کہ بچہ بیدانہ ہو۔ راقم حکیم محمد عبد اللہ عوہ از علیگڑھ (۱۱) +

**جذام کا مجرب علاج** :۔ ہلیلہ سیاہ نیم کوفتہ ۲ تولے ۔ چرائتہ ایک تولہ ۔ بیخ حنظل خشک نیم کوفتہ ۲ ماشے ۔ رات کو پاؤ بھر پانی میں بھگودیں صبح کو چھان کر پی لیں ۔ غذا مسی روٹی اور کچھ نہیں ۔ ۴۰ روز متواتر اس کا استعمال کریں ۔ بعد کو مریض اپنی کیفیت سے مطلع کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ دفعتاً وحالت مریض کو ہم اپنے پاس سے دوا بھیجیں گے یا نسخہ لکھ بھیجیں گے

راقم الف (۱۲) +

**نسخہ مجرب مقوی باہ و دافع جریان** ۔ پوست بیخ ڈھاک نوحتہ تین سیر کو بارہ سیر پانی میں نرم آگ سے پکائیں جب تین حصہ پانی جل جائے اور ایک حصہ باقی رہ جائے اسکو چھان لیں تین پاؤ ساٹھی چاول اس میں ڈال کر نرم آگ سے پکائیں ۔ جب چاول گل جائیں تب سایہ میں خشک کر لیں ۔ پیس کر پھر شکر سفید اور روغن زرد ڈال کر حسب معمول حلوا بنائیں ۔ ڈھائی تولے صبح اور ڈھائی تولے شام کو کھاتے رہیں ۔ ترشی اور مرغ مرچ سے پرہیز رکھیں ۔

راقم اسا گ (۱۳) +

**نسخہ آتشک** :۔ ایک نسخہ آتشک کا مجھے ایسا معلوم ہے جو کئی بار میرے تجربے میں آچکا ہے ۔ اور وہ یہ ہے ۔ ۲ تولے نمک چھلنی کے عرق میں ایک پتہ میٹھے کا مدہ تجلی کے حوب کھرل کیا جاوے ۔ پھر نیں گولیاں باندھ کر

ایک ایک گولی کھاتی جاوے۔ اگر دل بگڑے تو پان کھائیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ تمام رات جاگیں۔ کیونکہ رات کو اجابت ہوگی۔ راقم خلیل الرحمٰن جیلی بھیت۔
(پیسہ اخبار ۹ فروری ۱۹۰۳ء) +

**نسخہ پھولہ**۔ آپ کے پیسہ اخبار کے ذریعہ سے ہوش صاحب نسخہ آنکھ کے پھولہ کا دریافت فرماتے ہیں۔ لہٰذا ایک نسخہ نانا مرحوم کے مجربات سے ارسال خدمت کرتا ہوں مناسب ہے کہ اپنے نامی پرچے میں اس کو چھاپ دیجئے۔ اس نسخہ نے آنکھ کے پھولے والوں کو بہت نفع بخشا ہے۔ پھٹکری ایک تولہ۔ سُہاگہ ایک تولہ مائیدان ۳ ماشہ ۲ رتی۔ عرق برگ نیم پاؤ بھر۔ عرق برگ ارنڈ والایتی شُرشُ پاؤ بھر۔ عرق برگ آلی پاؤ بھر۔ عرق بھا تنل گھاس پاؤ بھر جس کے پتے کاسنی کے پتوں کے برابر لمبے ہوتے ہیں۔ اور اُن کے مشابہ اور ذائقہ میں پھیکے۔ مگر اِدھر اُدھر سے دندانہ دار کٹے ہوتے ہیں اور کٹن میں باریک ملائم خار ہوتے ہیں جو اکثر کھیتوں اور خندقوں میں اُگی ہوتی ہے اور زمین پر پھیلی ہوتی ہے ان سب اجزا کو باہم ملا کر نیم کے موٹے ڈنڈے سے جس کے سرے پر ڈبل پیسہ لگا ہو کانسی کے برتن میں رگڑیں اور سایہ میں خشک کریں۔ قریب ایک ہفتہ تک اسی طرح کریں۔ جب خوب رگڑا جائے اور خشک ہو جائے تو سُرمہ میں ملا کر استعمال کریں۔ یا کسی قدر نر کی گولیاں بنالیں۔ اور بروقت استعمال عنب الثعلب (گنیدڑ داکھ) کے پتوں کے عرق میں ملا کر سلائی سے آنکھ میں لگادیں۔ راقم م۔ ع۔ ق بیفی۔ (رر) +

**نسخہ پھولہ**۔ حسب درخواست منشی قلندر بخش ہوش جگر مندرجہ اخبار متعلق پھولہ ہمشیرہ۔ سائل کو چاہئے کہ پنچ کناتی ۳ عدد عرق لیموں کاغذی میں حل کرکے ہر روز ڈال لیا کریں۔ پھولہ دور ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔ راقم حکیم اللہ دیا از سنور (پیسہ اخبار ۱۶ فروری ۱۹۰۳ء) +

**فراش البول:** - سفوف سعد کوفی تولہ - کندر تولہ - خولنجاں تولہ - جفت بلوط تولہ - حب الآس تولہ - گلنار تولہ - کوٹ چھان کر سفوف بنائیں - خوراک ۴ ماشے ہمراہ شربت خشخاش - مشک یک ماشہ - جند بید ستر ۲ ماشے روغن سوسن میں ملا کر رات کو مثانے پر لیپ کر دیا کریں - انشاء اللہ تعالیٰ جلد شفا ہو گی - آزمودہ نسخہ ہے - صاحب سوزاک اول تین روز جلاب ہمراہ لسی شیرہ کا (؟) شورہ قلمی ۶ ماشہ - زیرہ سفید ۶ ماشے - کباب چینی ۶ ماشے - الائچی کلاں ۶ ماشے کوٹ چھان کر تین حصے کر لیں - بعدہ گوند ببھجنہ تولہ - نبات تولہ سفوف کر کے خوراک ۶ ماشے ہمراہ لسی - راقم ایضاً - (ر د) +

**مار گزیدہ:** - سیہ اخبار مطبوعہ ۲۲ دسمبر ۱۹۲۳ء حسب استفسار جناب سردار دیوی سہائے صاحب گذارش ہے کہ دوائی مذکور کے استعمال سے قے ضرور ہوں گی - اسہال کا ہونا طبیعت پر منحصر ہے - اگر طبیعت نرم ہے - تو اسہال ضرور ہوں گے ورنہ دوائی مذکور دو چند سے سہ چند کھلا کر دودھ میں گھی زیادہ یعنی بمقابلہ سیر بھر دودھ کے پاؤ بھر گھی ملا کر پلا دیں - قے اور اسہال ضرور شروع ہو جائیں گے اور اس سے شفا کی جلد امید ہو سکتی ہے - بعض صورتوں میں قے اور اسہال کے بغیر بھی شفا ہو جاتی ہے مگر قے اور اسہال کا ہونا بہر حالت مفید ہے - قے اور اسہال کی حالت میں کسی اور دوائی کی ضرورت نہیں - تسکین کے واسطے کسی قدر طباشیر منہ میں رکھ سکتے ہیں - البتہ اگر قے تکلیف دہ حالت تک تجاوز کر جاوے تو سنگ جراحت صرف ۲ چھٹانک گرم پانی میں گھس کر ایک ایک تولہ پندرہ پندرہ منٹ کے بعد پلاتے رہیں - پوری صحت حاصل ہو گی۔

راقم کم الدین مستری رتنگا پور سندھ (ر ر) +

**داڑھی یہ بڑھی وہ بڑھی:** - اخبار مطبوعہ ۱۲ جنوری ۱۹۲۴ء صفحہ ۶ کالم

اول حفظ صحت۔ سوال نمبر۲۔ درازشدن ریش منجانب عبدالرحمٰن میلہ ضلع انبالہ۔ خدا جانتا ہے کہ ڈاڑھی کا چھوٹا ہونا بھی دلیل بزدلی و بدنصیبی کی ہے بلکہ تذلیل حسن ہے۔ اور سچ پوچھئے تو اللہ میاں کی جانب سے ایک مذاق نازل ہے۔ اے حضرت ہم بھی اسی علت میں معلول تھے۔ مگر ہم کو تو خواب میں ایک پیر مرد نے ایک ترکیب بتائی تھی اُس کا عمل کرنا تھا کہ وہ تھوڑی سی ڈاڑھی ایک اچھا خاصہ جنور ہوگئی۔ اور وہ ترکیب یہ ہے کہ سورج نکلتے ہی دھوپ میں دوزانو بیٹھ کر دونوں رخساروں کو ایک ٹاٹ کے ٹکڑے سے خوب ملو جبکہ رخسار سے ملتے ملتے سُرخ ہو جائیں تب تھوڑا سا اندرائن لگائیے اور بعد اُس کے چت لیٹ کر موئے ریش کو چاروں طرف سے کھینچئے۔ اور پھر بوقت دوپہر جسم پر شیرہ مل کر غسل فرمائیے۔ اور غذا میں چنے کی خشک روٹی اور بُرا انگور تناول فرمائیے۔ اور سات روز متواتر بلاناغہ اس کے پابند ہو جیئے شفائے کلی حاصل ہوگی۔ راقم خلیل الرحمٰن نی مرچنٹ۔ پیلی بھیت [اگر واقعی صحیح علاج ہے تو پھر بھی مذاق سے خالی نہیں]۔ (پیسہ اخبار ۲۴ فروری ۱۸۹۴ء) +

**نسخہ تلی**:۔ ایک بوتل عرق لیموں میں ایک زرد کوڑی حل کرکے استعمال کرنے سے انشاء اللہ تعالےٰ کافی صحت ہوگی۔ راقم قائم الدین سب اور سیر۔ (پیسہ اخبار ۲ مارچ ۱۸۹۴ء) +

**باہ کے واسطے نسخہ**: کینچوے کسی قدر پکڑ کر ایک کُنالی مٹی کے اندر شیر اور پانی ملا کر انکو چھوڑ دیں۔ تقریباً نصف گھنٹہ میں پہلے مٹی اُن کے اندر کی خارج ہو جاویگی۔ بعدہٗ پھر اسی علاج سے عمل کریں۔ علیٰ ہذا القیاس متواتر تین مرتبہ یہ عمل ہونا چاہئے۔ پھر انکو گوشت کے ساتھ بریاں کرکے کھانے سے انشاء اللہ العزیز کما کان طاقت ہو جائے گی۔ اسکے استعمال کرنے کے بعد پھر

بذریعہ پیسہ اخبار کے مطلع فرماویں۔ نیز یہ شرط اُس کو واجب ہوگی کہ اپنے حق حلال کے واسطے یہ نسخہ استعمال کرے۔ ورنہ بندہ بری الذمہ ہوگا۔ راقم ایضاً۔ (۵)

**سگ گزیدہ:۔** جناب کے اخبار کے پرچے مورخہ ۴ نومبر میں ایک صاحب نے اپنی لڑکی کے واسطے دیوانے کتے کے کاٹنے کا علاج دریافت فرمایا ہے۔ اس لئے جو کچھ نیاز مند کے تجربے میں چند دفعہ آچکا ہے عرض کرتا ہوں جس جگہ دیوانے کتے نے کاٹا ہو پہلے دانتوں کے نشان سے ۱/۴ انچ گردا گرد اور پھر اگوشت کاٹ کر اچھی طرح گرم پانی سے دھو دیں تاکہ خون اچھی طرح اخراج پا دے۔ بعدہٗ زخم کو دو تین ہفتے تک اچھا ہونے دیں۔ پھر کسی قسم کا اندیشہ نہیں رہتا۔ اور دیوانے جانور کے کاٹے ہوئے کو مدت کے بعد زہر ہونے کا یہ باعث ہے کہ انسان کے جسم سے ایک قسم کا مادہ آہستہ آہستہ زہر کے ساتھ زخم کی جگہ فشار رہتا ہے۔ جب تک کافی مادہ نہ ملے۔ بیکار پڑا رہتا ہے۔ اس لئے زہر کی بیکار حالت میں اگر زہریلے حصہ جسم کو کاٹ کر پھینک دیا جاوے تو مرض بالکل رفع ہو جاتا ہے۔

راقم گنپت رائے ہاسپٹل اسسٹنٹ۔ (۳)

**آنکھ میں بسبب چیچک کے پھول پڑنے کی تجربہ دوا:۔** آپکے ۲۸ دسمبر کے اخبار سے معلوم ہوا کہ منشی قلندر حسین ہوشی کو اس دوائی کی سخت ضرورت ہے۔ ایک دانت کدّو کے کالے کھوڑے سے پانی میں رگڑ کر بطور سرمہ کے استعمال کریں۔ انشاءاللہ ایک ہفتے میں صفت کامل ہو جاوے گی۔

راقم شمس الدین محمد منصر۔ (۴)

**علاج داد:۔** آپ کے اخبار کے پیسٹ کرسٹو سنگھ صاحب کیشن دست بسنگھ جوادو یہ برائے داد دریافت فرماتے ہیں۔ ہذا ایک نسخہ حقیری روانہ کرتا ہے جو کہ تجربہ اور آزمودہ ہے کہ پوٹین چل ملا کر دو یوم تک بوقت صبح کے

استعمال کریں تو کیسا ہی پُرانا داد ہو صاف ہو جاتا ہے۔ راقم ایضاً۔ (۱۸) +

**پھولہ کا نسخہ**:۔ ۴ دسمبر ۱۸۹۳ء کے پیسہ اخبار کی صنّاعت کی عبارت میں منشی قلندر حسین صاحب ہوش بنگلوری نے اپنی ہمشیرہ کے واسطے پھولہ کا مجرب نسخہ طلب فرمایا ہے۔ تو لیجئے دائی کثیر و فواید عام کے لیے میں منفعت اس سمجھ کر پیش کرتا ہوں۔ یعنی ابنہ کا چیک پھولہ مذکور پر صبح و مسا تیں روز تک کے لگانے سے پھولہ بحکم خدا جاتا رہیگا۔ اگر اس فصل میں میسر نہیں ہو سکتا تو بذریعہ پیسہ اخبار مجھ سے اَور نسخہ مجرب اور آزمودہ طلب فرمائیں۔ میں لکھ دوں گا۔ راقم امیر الدین عرف غریب حکیم از پونہ۔ (۱۹) +

**قرحہ سوزاک کا نسخہ**:۔ بجواب سوال امام علی شاہ کرتہ والے مندرجہ پیسہ اخبار مطبوعہ ۲۲ فروری بابت نسخہ قرحہ سوزاک کہ جو اُن کے ایک دوست کو درکار تھا۔ اُس مریض کو اِن دو نسخوں کا حسب ہدایات ذیل استعمال فرمانا چاہیے انشاء اللہ تعالےٰ مرض مستاصل ہو جاوے گا۔ نسخہ اول بطور اندرونی جھاڑ کے ہے جس سے قرحہ صاف اور دھویا جاوے۔ نسخہ ثانی بطور اصل علاج اور اندمال قرحہ کے ہے جس سے مادہ سوزاک کی آمد و تولید بند ہو جاوے اور اندمال قرحہ کا باحسن الوجوہ حاصل ہو +

(نسخہ اول)۔ شورہ قلمی ۱۲ ماشے۔ دانہ الائچی کلاں ۱۲ ماشے۔ دونوں کو باریک پیس کر چھ پڑیاں بنا دیں۔ تین دن تک دونوں وقت صبح اور شام ایک ایک پڑیہ ہمراہ آب تازہ کھا لیا کریں۔ ادرار بول و جریان و ریم کا باعث ہوگا۔ اور بعد اس تین دن کے اَور تین دن تک روزانہ ایک مرتبہ صبح کو اتار جس ایب برہنہ سالم ۵ تولے تر کر کے مل چھان کر تیار کی ہوئی پی لیا کریں۔ پس چھ دن میں اَور دو تین روز علاوہ تک غذا ایسے نمک و بے شیرینی لازم ہے یعنی نان نخود مقشر روغن گاؤ کے ساتھ۔ جس قدر چاہیں روغن گاؤ کھا دیں اور جب اس سے فراغت ہو جائے

تو یہ نسخہ ثانیہ استعمال کریں۔ کباب چینی ۲ ماشے۔ دانہ الائچی خورد ۲ ماشے بلبلو چین
سفید ۴ ماشے قلعی گشتہ نیم ماشہ۔ ست سلاجیت آفتابی ۴ ماشے۔ ست گلو
۴ ماشے۔ سفوف کرکے ہمراہ شیرہ تخم خیارین روزمرہ ایک ہفتے تک اسی قدر
کھالیا کریں۔ اور یہ نسخہ وزن میں ایک خوراک کا لکھا گیا ہے۔ اتنے ہی وزن
کا روز بنالیا کریں۔ خواہ ایک ہفتے کا اسی حساب سے بنالیں۔ اس ہفتے
میں بھی غذا وہی ہے جو سابق ہفتے میں استعمال کی گئی تھی۔ ورنہ اس ہفتے
میں کم نمک یا ماش اور شوربا مرغ کی اجازت ہے۔ اور روغنی سالنی جس میں وقت
پختن گھی ڈال کر پکایا ہو تناول کریں۔ باقی حالات استعمال نسخہ جات مجھ سے بذریعہ
خط و کتابت مستفسر صاحب اپنا پتہ لکھ کر دریافت کریں۔ راقم محمد عبد الغفار انصاری از
سہارنپور۔ (ر۔ س) +

**قرحہ سوزاک**:۔ بجواب استفسار امام حسین شاہ صاحب کے تحریر ہے کہ
یہ ایک موذی مرض ہے جب پرانی ہو جاتی ہے تو باوجود علاج و خرچ کثیر کے مشکل سے ہوتا ہے
اسی اخبار میں بہت بہت اچھے نسخے چھپے بھی اس کے متعلق چھپ چکے ہیں مگر ذیل کا
نسخہ چند پیسوں کی دوا ہے جو ایک سنیاسی کا بتایا ہوا اور کئی بیماریوں پر تجربہ
ہو چکا ہے۔ اس سے ایک مریض تو بارہ برس کا درماندہ اچھا ہو چکا ہے۔ میرے
استاد ڈاکٹر صاحب نے مبلغ دس روپے دے کر سنیاسی سے یہ نسخہ لیا۔ اور بندہ کو
مثل اولاد نوازش بنا دیا۔ ایسے ہی نسخوں سے اشتہاری حکیم فائدہ اٹھا رہے
ہیں میں نے اسکو قبر میں لے جانا مناسب نہ جانا۔ اور سید صاحب موصوف اور
فائدہ عوام کے لئے مشتہر کرتا ہوں۔ تخم کیسرہ ۴ ماشے۔ تخم ککڑی ۴ ماشے ملٹھی ۴
ماشے۔ پیرا کھ ۴ ماشے۔ نمک جراحت ۲ ماشے۔ گجراتی الائچی یا موتی الائچی ۲ ماشے
دارچینی قسم اول ایک ماشہ۔ جنگ ہریڑ ایک۔ تر اسپغول ۲ ماشے۔ گوند ببول ایک
ماشہ۔ شہد ایک تولہ۔ مصری صاف قسم کی ایک تولہ۔ ان میں سب خشک دواؤں کو

سفوف اور کپڑ چھان کر کے تین چھٹانک صاف پانی میں بھگو دیں - اور صبح کا بھگویا ہوا شام کو پاؤ یا ڈیڑھ پاؤ تازہ شیر گاؤ کے ساتھ پی جائیں - اسی طرح شام کا بھگویا ہوا صبح کو پی لیں - یہ ایک خوراک ہے ہر کمزور اور بلاغم مزاج آدمی کے لئے یہ خوراک ہے - نئی بیماری ہفتہ دس روز میں اور پرانی تین چار ہفتے میں جاتی رہے گی - ایسی پرانی بیماری کو صرف چند روز میں اچھا ہونا کہنا صرف ایک گپ ہے - آرام ہو تو بندہ کے حق میں دعائے خیر فرما کر مطلع فرماویں

کنکھوڑیا یعنے عورتوں کے ایک قسم کے سوزاک کی (بر صورت) کے لئے بھی یہ دوا مفید ہے - پرہیز لال مرچ بیتر ترش اشیاء شراب و مصالحدار گوشت چار پانچ ہفتے تک جب تک دوا جاری رہے مجامعت سے پرہیز کرے - راقم عبد محمد بخش خاں و فعدار سالوتری - (پیسہ اخبار ۱۶ مارچ ۱۸۹۶ء) +

**آنکھوں کا دکھنا:** - حسب درخواست کریم بخش صاحب بولان مندرجہ پیسہ اخبار مطبوعہ ۶ فروری ۱۸۹۶ء کی بابت آنکھوں کے دکھنے کے تحریر ہے - کہ ایکسٹراکٹ آف بلاڈونا ایک قسم کی دوا مثل افیم کے جو انگریزی دوائی خانوں میں ملتی ہے کو تھوڑے سے پانی میں گاڑھا گھس کر اور دو رتی پھٹکری بریاں یا گھی کی چکنائی میں ملا کر آنکھ پر روز لیپ کر دیا کریں - انشاء اللہ تعالیٰ سرخی و درد تین چار دن یا ہفتے کے اندر جاتا رہے گا - مجرب ہے - راقم ایضاً - (۱۸) +

**نسخہ داد:** - پرانا گڑ ہا ماشے - ایک کپڑے میں رکھ کے پوٹلی بناؤ اور آگ سے پوٹلی کو گرم کر کے داد کو سینکنا نہایت مفید ہے - نتیجے سے اطلاع دیں - راقم خلیل الرحمٰن - پیلی بھیت - (۱۸) +

**ضعف ہاضمہ:** - مندرجہ صفحہ اول پیسہ اخبار مطبوعہ ۹ مارچ ۱۸۹۶ء بہ اس خاطر سید سعید احمد صاحب چھچھری جن کو کسی اپنے دوست کے واسطے مطلوب ہے تفصیل مجموعی نسخہ مجوزہ - مقوی معدہ - دافع ریاح - نافع ڈکار - نہایت مجرب نسخہ

آجاتی ہے جس سے دماغ کا خون نکل جاتا ہے۔ اور آدمی نہایت کمزور ہو جاتا ہے۔ اس کے واسطے ایک سہل علاج ارسال ہے جس پر ایک کوڑی بھی خرچ نہ ہو اور فایدہ انشاء اللہ تعالےٰ لاکھوں کا ہو۔ بیری کی پرانی لکڑی کا آٹا جو گھن لگنے سے برآمد ہوتا ہے بطور نسوار استعمال کریں۔ انشاء اللہ تعالےٰ بہت جلد شفا ہو جاوے گی۔ راقم سردار سعد اللہ خان۔ (رفیق اخبار ۹۔ اپریل ۱۸۹۳ء) +

**قبض دائمی:۔** بنفشہ اور گل سرخ ہموزن اور ان دونوں کے برابر نبات سفید۔ تینوں اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنا رکھیں۔ ہر روز و ماشے تازہ پانی سے نوشجان فرماتے رہیں روزانہ استعمال کریں۔ انشاء اللہ تعالےٰ شفا ہو جائیگی۔ راقم ایضاً۔ (رر) +

**بدن کے سپید داغ:۔** بذریعہ پیسہ اخبار نمبر ۴۳ ماہ مارچ ۱۸۹۳ء کسی صاحب نے بدن کے سپید داغوں اور دانتوں کے ہلنے وغیرہ کا علاج دریافت کیا ہے۔ چونکہ یہ دونوں نسخے میرے پاس مجرب ہیں اس واسطے لکھتا ہوں کہ آپ بذریعہ اخبار دریافت فرمانے والے صاحب کو اطلاع دیں۔ (علاج بدن کے سپید داغوں کے لئے) برگ حنا ۴ تولے۔ برگ جل نم ۲ تولے (پانی میں ایک بوٹی ہوتی ہے) لے کر رات کو پانی دو چھٹانک میں تر کرکے صبح کو مل کر اور چھان کر پانی پی لینا۔ چند روزہ استعمال کرے اور کبھی کبھی ان تینوں کو پیس کر سپید داغوں پر بھی لگانا چاہئے۔ (علاج دانتوں کا ہلنا اور پیپ نکلنا۔ اوّل تو برگ لہسوڑے کے غرغرے کرے۔ بعدش نسخہ مذکورہ کا سفوف تیار کرکے دانتوں پر لگانا۔ (نسخہ سفوف مذکور) کتھ۔ ماجو۔ مجیٹھ۔ نمک لاہوری ہموزن اور قدرے ہلدی بھی ہو۔ راقم مولراج بھلہ۔ (رر) +

**قرحہ سوزاک:۔** آپ کے ناظرین سے ایک صاحب نے علاج دریافت کیا

کا استفسار فرمایا ہے۔ بجواب اُس کے میں اپنا تجربہ و آزمودہ نسخہ ذیل بھیجتا ہوں۔ مشتہر فرمائیے گا۔ سنبل جاہی سبز یا خشک ۲ تولے۔ پھٹکری ۲ تولے زیرہ سفید ۶ ماشے۔ الائچی خورد ۳ عدد۔ بادیان ۲ تولے۔ تمام ادویہ کو نقتہ کرکے ماکر بادپھرانی میں بھگوئیں۔ چھان کر تین روز صبح و شام استعمال کریں۔ مفید ہے۔ راقم میر احمد مدرس۔ (ر)

## علاج دنداں

علاج دنداں:۔ آپ کے پرچے مطبوعہ ۲۲ مارچ ۱۹۲۶ء میں علاج دندان کے واسطے استفسار درج تھا۔ بدیں وجہ یہ نسخہ برائے افادہ عام تحریر کرتا ہوں۔ ۱۔ مجیٹھ تولہ۔ کسیس تولہ۔ باؤبڑنگ تولہ۔ مازو تولہ۔ گیرو تولہ۔ فلفل سیاہ تولہ۔ طوطیا بریاں ۲ ماشے۔ سعد کوفی تولہ۔ سنبل الطیب تولہ۔ دانہ الائچی کلاں تولہ۔ طوطیا خام توے کے اوپر بھون لیں بعدازاں سب ادویہ کو کوفتہ بیختہ ملالیں۔ (ترکیب استعمال) شب کو سوتے وقت دانتوں میں اس سفوف کو مالش کریں۔ بعد مالش کے رال ٹپکادیں۔ اور پان کھاکر سو رہیں۔ مگر پانی سے غرغرہ وغیرہ نہ کریں۔ صبح کے وقت اختیار ہے۔ یہ علاج دانتوں کے کل مرضوں کا کھونے والا ہے بارہا آزمودہ ہے۔ خواہ مُنہ سے بدبو آتی ہو یا خون آتا ہو یا پیپ۔ یا دانت ہلتے ہوں۔ یا دانتوں میں کیڑا لگ گیا ہو یا مسوڑے پھول جاتے ہوں۔ ان سب امراض کو دفع کرنے والا ہے اور دانتوں کو مضبوط کرنے والا۔ جو شخص ہفتے میں ایک مرتبہ بھی ہمیشہ استعمال کرتا رہے گا اُس کے دانت تمام عمر پائیدار رہینگے اور کوئی مرض پاس نہ آویگا۔ اور جو شخص مبتلائے مرض دنداں ہو اور وہ استعمال کرے تو اُس کو انشاءاللہ تعالےٰ بعد سہ یوم کے افاقہ ہوجائیگا۔ اور درد و ورم وغیرہ سب جاتا رہے گا۔ نقص صرف اس قدر ہے کہ دانتوں کی جڑیں سیاہ ہوجاتی ہیں اور جو صاحب استعمال میں لادیں اور فایدہ بخشے تو اس عاصی کو دُعائے خیر سے

یاد کریں۔ بکا اطلاع سے سرفراز کریں۔ راقم ڈاکٹر احسان علی۔ ریبہ اخبار
۱۳۔ اپریل ۱۹۱۳ء) +

**جلے ہوئے جسم کا علاج:** ۔ اگر جسم کا کوئی مقام آگ سے جل جائے تو ذرا سا کاسٹک پانی میں ڈال کر اس مقام پر لگانا چاہئے ۔ اور اگر سوڈا واٹر میں کپڑا بھگو کر جلے ہوئے مقام پر پیٹیں تو جلن بند ہو جاتی ہے ۔ (ر)

**جسم پر سفید داغ کا ہو جانا** ۔ ایام شباب میں عموماً یہ سفید داغ بلا کسی ظاہری اسباب کے جسم کے بالائی نصف حصے پر خصوصاً سینہ تکلم گیشت اور چہرے پر ظاہر ہوتے ہیں ۔ فی الحقیقت یہ مرض جلد کے لونی مادہ سے مناسبت رکھتا ہے گو اس سے کسی طرح کی جسمانی تکلیف نہیں ہوتی ۔ لیکن لوگوں کی انگشت نمائی کی وجہ سے اکثر روحانی ملالت دامنگیر ہو جاتی ہے ۔ اجتماع مادہ فاسدہ اس کا باعث ہے ۔ یہ خیال ہے کہ امراض جلدی اکثر دیر سے علاج پذیر ہوتے ہیں اس لئے مریض کو لازم ہے کہ اگر جلد فائدہ ظہور میں نہ آوے تو علاج سے ہرگز بددل نہ ہو ۔ دوا و معالج کی تاثیر و تدبیر پر اعتماد کرنا حصول صحت کے لئے شرط ہے اول تنقیہ یعنی طبیعت کے موافق مسہل لیں ۔ بعدہ نباتی ادویات مصفی خون مثل عرق عشبہ ۔ شاہترہ ۔ چرائتہ ۔ مکو ۔ نیم وغیرہ کا اندرونی استعمال کریں یعنی تھوڑی مقدار میں دن میں چند مرتبہ نوش کیا کریں ۔ ثقیل غذا اور کثرت شراب خواری سے مطلق پرہیز کریں ۔ گوشت کم اور بقولات کی غذا زیادہ کھاویں ۔ نیم گرم پانی سے روز غسل کریں اور بدن کو موٹے کپڑے مثل تولیا وغیرہ سے فوراً خشک کر کے حرق مفصلہ ذیل بذریعہ روئی کے پھریرے کے سفید داغ پر ہر صبح کو بعد از غسل لگا دیں یہ ہر دو ادویات بآسانی انگریزی دوا فروشوں کی دوکان سے نہایت قلیل قیمت پر دستیاب ہو سکتی ہیں ۔ ٹنچری میں ایک تولہ ۔ ارلیم یو کالپ ٹاسی ایک تولہ ۔ دونوں کو آمیز کر لیں ۔ امید قوی ہے کہ ناظرین با تمکین مستفید ہو کر اس عاجز کو دعا سے

خیر سے یاد فرما کر ممنون و مرہون فرمائیں گے۔ راقم محمد خدادادر بلوے ہسپتال رانیہ انبالہ
(۱۰۔ اپریل ۱۸۹۳ء)

## علاج طحال

:۔ پیسہ اخبار مطبوعہ ۳۰ مارچ میں سید اصغر عباس صاحب نکلکنندہ کی طرف سے طحال کا نسخہ دریافت طلب ہے۔ اس کے لئے میرا نسخہ بہت مجرب ہے اور صدہا مریضوں کو فایدہ دے چکا ہے بشرطیکہ عمر پوری ہو۔ ورنہ بمقدار عمر کم کرنا ہوگا۔ کونابن سلفاس ۲ گرین۔ ایسڈ سلفیورک ڈل۔ ایلیئم۔ سلفٹ آف ۲ گرین۔ سلفٹ آف مگنیشیا ۲ گرین پیپرواٹر ایک اونس۔ یہ ایک خوراک ہے۔ ایسی ایسی ۲ خوراک دن میں ۲ دفعہ استعمال کرنا چاہئے۔ جب تک کہ بالکل آرام نہو جاوے۔ مگر انشاءاللہ تعالےٰ پانچ سات روز میں بھی فایدہ ہونا شروع ہو جائے گا۔ طحال کا علاج عرصے میں اثر پذیر ہوتا ہے گھبرانا نہیں چاہئے اور نتیجے کو درج اخبار کرا دینا چاہئے۔ راقم شیخ نصیرالدین احمد کیسٹ۔ (۱۱)

## دانتوں کا ہلنا اور مسوڑوں میں زخم ہو کر ریم کا جاری ہونا۔

غذا کی بےاحتیاطی سے یہ مرض اکثر پیدا ہوتا ہے تپ۔ ورم طحال وجگر کو دیگر مضعف امراض میں جبکہ مقدار خون کی کم ہو جاتی ہے تو اکثر مسوڑوں میں ورم آجاتا ہے کثرت گوشت خوری اور سبزی اور تازہ میوہ جات کے کم استعمال سے بھی یہ مرض لاحق ہو جاتا ہے۔ اگر شروع میں احتیاط نکیجاوے تو مسوڑوں میں زخم ہو کر مواد جاری ہو جاتا ہے۔ معدہ نہایت ضعیف۔ جسم کثیف ہو جاتا ہے۔ اخیر درجے میں تمام جسم پر زخم پڑ جاتے ہیں۔ اور مریض اسی حالت ناامیدی میں راہی ملک بقا ہو جاتا ہے۔ (علاج) گوشت سے مطلق پرہیز بجز ترکاری اور تازہ میوہ جات کا کثرت سے استعمال کریں۔ خاص مرض کا علاج کریں۔ مختلف ادویات واقع بدبو قابضات سے غرغرہ کریں۔ پوست برگ نیم پھٹکری کتھ پست ماجو۔ نیم کی لکڑی

کیکر کی چھال یا کوئی لوشن وغیرہ کو پانی میں جوش دے کر اس عرق سے چند مرتبہ غرغرہ کریں۔ بعدہٗ سہاگہ کھیل کرکے ملتے ایک تولہ شہد سے آمیز کرکے روئی کے پھریرے سے مسوڑوں پر لگا دیں۔ مرکبات فولاد ہمراہ سکنجبین لیموں یا تازہ عرق لیموں کے دو تین مرتبہ دن میں نوش کریں۔ آئرن کوئنین ۵ گرین کے مقدار میں ہمراہ سکنجبین لیموں کے پینے سے بہت جلد فائدہ ہوتا ہے۔ جب زخم اچھے ہو جاویں اور آلائش بالکل بند ہو جاوے تو ذیل کے منجن کا استعمال کریں۔ بلکہ حالت صحت میں اس منجن کے استعمال سے دانتوں میں کیڑا وغیرہ نہیں لگتا۔ اور نہ کبھی دانتوں میں درد ہوتا ہے۔ کافور ۴ ماشے کھریا مٹی ایک تولہ۔ لکڑی کا کوئلہ سفوف شدہ ایک تولہ۔ کاربالک ایسڈ ۱۰ قطرے۔ سب کو خوب باریک سفوف کرلیں اور بذریعہ ٹوتھ پوڈر یا نرم مسواک کے مسوڑوں پر صبح و شام مل کر شیر گرم پانی سے کلی کریں۔ اس سے تعفن بالکل جاتا رہتا ہے اور منہ میں خوشبو ہو جاتی ہے۔ راقم محمد خداداد ریلوے ہسپتال (پیسہ اخبار ۲۷ اپریل ۱۸۹۴ء) +

**بواسیر:۔** جناب س۔ع۔د۔ن صاحب بواسیر خونی کا نسخہ عنایت فرماتے ہیں۔ آپ اُن کو بذریعہ اخبار نسخہ ذیل سے مطلع فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔ (نسخہ) توے کی سیاہی روز علی الصباح ایک کف دست پھانک لیا کریں اور اوپر سے تازہ پانی پی لیا کریں۔ اگر ہم روز تک مواظبت رکھیں گے تو ان شاء اللہ العزیز بعید فایدہ ہوگا۔ اور پھر یہ مرض خبیث عود نہ کرے گا۔ تعریف میں زیادہ مبالغے کی ضرورت نہیں۔ راقم ا۔ ح۔ گریجویٹ (پیسہ اخبار ۴ مئی ۱۸۹۴ء) +

**دانت کے ہلنے کا علاج:۔** ایک صاحب آپ کے اخبار کے ذریعے نسخہ دانتوں کے ہلنے کا دریافت فرماتے ہیں۔ ایک نسخہ جو بارہا میں نے خود استعمال کیا ہے حسب ذیل ہے۔ اسکو اپنے اخبار میں درج فرمائیے۔ پسے ہوئے نمک کو

تھوڑے سے پانی میں ملا کر دانتوں پر ملنا چاہیے۔ اس سے دانت اور مسوڑے مضبوط ہو جاتے ہیں۔ اگر دانتوں کا درد وغیرہ نزلہ زکام وغیرہ کے باعث ہو تو تھوڑے سے نمک کو پانی میں ملا کر اُس کی نسوار لیں لیکن نسوار اس زور سے کھینچا ئے کہ کسی قدر پانی حلق میں جائے۔ راقم موہن رام مدرس۔ (رر) +

**بواسیر۔** بندہ نے آج آپ کے اخبار مطبوعہ ۶ ۱۰ اپریل کے نمبر ۱۴ پر استفسار بواسیر خونی کی پیشانی دیکھی۔ بندہ ایک مجرب نسخہ ذیل میں لکھتا ہے۔ امید ہے کہ اگر وہ صاحب اسکو ۸ روز استعمال کریں گے اللہ جل شانہٗ صحت بخشے گا۔ اناروں کے سوکھے ہوئے چھلکے لے کر اُن کو پیس کر ۳ ماشے ہر روز صبح و شام دہی کو پانی میں حل کر کے اُس کے ساتھ کھا لیا کریں۔ اور مرچ سے پرہیز کریں۔ اگر پیاس ہو تو بھی دہی کو حل کر کے پئیں۔ راقم ا۔ ع۔ ب۔ ہ۔ م۔ ع۔ ہ۔ (رر) +

**ایک مجرب نسخہ میٹھے کا** جو کہ ایک شاہ صاحب کا بتلایا ہوا ہے اور جس نے کہ ہزاروں خلق خدا کو شفا بخشی ہے بھیجتا ہوں امیدوار ہوں کہ اُسے اپنے اخبار میں شایع کیجئے اور اپنے حق میں ثواب عظیم لیجئے۔ نسخہ ذیل میں درج ہے اگر دوا حلق کے نیچے اتر گئی تو ضرور شفا ہو جاویگی۔ اور جو نہ پی جائے اور پی کے قے ہو جائے تو جاننے کہ موت ہے۔ نیم ڈھاتی پتے یکاش (رر) املی (رر) انار (رر) کرونداد (رر) ان پانچوں ڈھائی ڈھائی پتوں کو ۹ عدد کالی مرچوں کے ساتھ پیس کر پلاوے۔ راقم معشوق احمد از گورکھپور۔ (بہ پیسہ اخبار ۱۱ اگست ۱۸۹۴ء) +

**علاج طحال:** ۳۰ مارچ کا پرچہ میری نظر سے گذرا۔ اُس میں کسی صاحب نے طحال کا نسخہ دریافت فرمایا ہے۔ چونکہ یہ بہت ہی تجربے کا ہے نوشت سے برابر میرے خاندان میں چلا آتا ہے۔ مینے بھی بذات خود بار ہا تجربہ کیا ہے۔ لہذا اسکو آپ درج اخبار فرما کر الدال علی الخیر کفاعلہ کے مستحق ہو جائے۔ انگور کی جڑ کی

موٹی لکڑی جلاکر کوئلہ بناکر اور اُس میں اُسی قدر ببری کی بیگنی کا کوئلہ ملاکر تیز سرکہ میں ملاکر چند روز طحال پر لیپ کرنے سے بالکل دفع ہوجاویگی۔ راقم حکیم شیر احمد (پیسہ اخبار ۸ امئی ۱۸۹۴ء) +

**نسخہ خارش:-** آزمودہ جس سے ہزاروں کو صحت ہوچکی ہے۔ ایک تولہ طوطیا اور ایک تولہ گندھک۔ دونوں کو لے کر خوب باریک کرے اور پھر ایک پارچہ سوتی لے کر اُس پر پہلے روغن زرد ۲ چھٹانک لے کر کپڑے پر ایک طرف مل دے اور اُس پر ادویہ بالا کو بکھیر دے۔ پھر فتیلہ بناکر جلائے۔ ایک برتن میں ٹپکاکر جب سب سوخت ہوجاوے تو اس سوختہ پارچہ اور سب آلائش کو پھر باریک کرے۔ جب حل ہوجاوے تو روزمرہ دو وقت ملے۔ اور بعد ایک گھنٹے کے غسل کرے۔ راقم عظیم خان واعظ انجیل۔ (۱۱) +

**نسخہ خارش:-** ادویہ خارش جو کمترین نے اپنے اوپر اور بہت مریضوں پر آزماکر تجربہ حاصل کیا ہے۔ ایک تولہ بھلاوے اور ایک تولہ پیلی ہڑتال دونوں کو برابر باریک کرکے اور ۲ چھٹانک کڑوے تیل کو خوب جلاکر اُس میں ہر دو اجزا ملادے پانچ منٹ کے بعد اس تیل اور ملی ہوئی دوائی کو ایک فراخ برتن میں پانی ڈال کر وہ کڑچھی جس میں تیل وغیرہ ہو ڈال دو اور جو پانی کے اوپر تیر آوے اُس کو اُتار لو۔ اس پانی سے غسل کرو اور دوائی کو بدن پر ملو۔ امید ہے کہ ایک دو دفعہ کے استعمال سے کلی شفا ہوجائے گی۔ راقم نہال چند واعظ انجیل۔ (۱۵)

**سوزاک کا علاج:-** بندہ ایک نسخہ تحریر کرتا ہے جو کہ میرے ایک بزرگ نے عنایت فرمانے عنایت کیا ہے اور اُن کا ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اور ہم نے چند مریضوں پر آزمایا۔ نسخہ یہ ہے کیلے کا عرق ۲ سیر۔ ایک کوری ہنڈیا میں جس کو ہانڈی کہتے ہیں بھر دو۔ اور ۲ تولے شورہ ڈال کر جلاؤ۔ جب

حرق جل جاوے تانڈسی کھرچ لو۔ دوائی مذکور شیشی میں بند کر لو۔ ذرہ رتی روز کھاؤ۔ اچھے ہو جاؤ گے۔ چند روز یا ایک ہفتے میں ضرور آرام ہو جاتا ہے۔ راقم حکیم پٹیوانی مرجنٹ بیلی بھیت۔ (پیسہ اخبار یکم جون ۱۸۹۲ء) +

**مٹی کھانیکی علت**:۔ ایک صاحب مسمی محمد جان پیسہ اخبار مورخہ مئی ۱۸۹۲ء میں اپنے خالہ زاد بھائی کی نسبت کھانے مٹی کے تحریر فرماتے ہیں۔ علاج اس کا یہ ہے کہ ایک ہفتے تک اُس کی جیب میں نمک لگے ہوئے نخود بریاں رکھے جاویں۔ علت مذکور دور ہو جاوے گی۔ اس کے علاوہ دیگر کوئی علاج نہیں ہے۔ میں نے چند لڑکوں کو دیکھا ہے کہ اسی طریقے سے یہ علت ادویات یونانی وانگریزی کی محتاج نہیں ہے۔ راقم امام علی شاہ گھڑی ساز کریشہ (پیسہ اخبار ۸ جون ۱۸۹۲ء) +

**علاج عقرب گزیدہ**:۔ آپ کے یکم جون کے پرچے سے معلوم ہوا کہ لالہ ملکھی رام صاحب پٹھانکوٹ سے بچھو کے کاٹے کا علاج دریافت فرماتے ہیں۔ لہٰذا ایک نسخہ عجیب التاثیر اور مجرب تحریر ہے۔ درج اخبار فرما دیں۔ چھالیہ جو پان میں کھائی جاتی ہے نیم کوفتہ تمباکو کی جگہ چلم میں رکھ کر دھواں کھینچا جاوے تو چلم پیتے پیتے آناً فاناً آرام ہو جاتا ہے۔ خاص تجربے کا نسخہ ہے۔ دیگر کلوریل ہیڈریٹ جو ایک انگریزی دوا ہے کافور کے ساتھ ملا کر گزیدہ جگہ پر لگائی جاوے تو اسی وقت درد سے افاقہ ہو جاتا ہے۔ نتیجے سے مطلع کریں۔ راقم حکیم محمد چراغ الدین۔ (پیسہ اخبار ۱۵ جون ۱۸۹۲ء) +

**علاج**:۔ آپ کے اخبار گہربار میں جو استفسار واسطے دوائی داد کے درج ہوا اس کا جواب اپنا مجرب سمجھتا ہوں۔ گرا پوڈر جو ایک انگریزی دوا ہے ہندوستان میں ہر ایک انگریزی دواخانے سے ہر وقت دستیاب ہو سکتی ہے

اور پوڑے کو خوب سے پانی میں گھول کر لیپ کریں انشاءاللہ چند روز میں نابود ہو جاوے گا۔ راقم محمد عیسیٰ یکہ ٹو۔ (ر) ٭

**نسخہ برائے بواسیر:۔** جو بارہا میرے تجربے میں آچکا ہے۔ رسوت ۲ تولہ برگ نیم۔ نیم آثار۔ ان دونوں چیزوں کو علیحدہ علیحدہ کسی برتن میں بوقت شب بھگو رکھیں۔ اور بوقت صبح ہر دو اشیا مل کر علیحدہ علیحدہ چھان لیں۔ بعدہٗ ان دونوں کو ملا کر مدار کی لکڑی جلا کر پکا دیں۔ جس وقت قوام اس موافق ہو جاوے کہ گولی اس کی بن جاوے گی تو اس میں الائچی خورد ۲ ماشے کوفتہ کر کے ملا دیں اور حب اس کی بقدر کنار دشتی باندھ لیں۔ ایک حب ہمراہ مکھن کے بوقت صبح۔ ایک حب بوقت شام کھاویں۔ پرہیز اشیائے ترش سے رکھیں۔ راقم حکیم سنت رام۔ ریاست اخبار ۲۲ جون ۱۸۹۴ء ٭

**نسخہ کچھرالی:۔** بکری کے دودھ میں روئی تر کر کے کچھرالی پر لگا دیں۔ مفید ہے۔ راقم فتح محمد۔ (ر)

**نسخہ برائے ریش:۔** جیرک گس تولہ۔ سہد تولہ۔ ہر دو ادویہ کو تھوڑے پانی ڈال کر حل کریں۔ بوقت شب سر اور لب پر لیپ کریں اور پھر ڈھاٹا باندھ کر سو رہیں۔ پندرہ یوم تک استعمال کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ پندرہ ہی روز میں خط آجائے گا۔ یہ نسخہ چند بار آزمودہ ہے۔ راقم ایضاً۔ (ر)

**سلاق چشمان:۔** ۳ جون کے اخبار میں ایک صاحب نے سلاق چشمان کا علاج دریافت کیا ہے۔ مجھ کو یہ نسخہ ابھی حال میں دریافت ہوا ہے۔ (خراب شدہ پلکوں کا علاج) ملوکا تیرہ پنجوڑ کر اس میں طوطیا حل کر کے ایک شیشی میں رکھ چھوڑیں اور آنکھوں پر لیپ کریں۔ انشاءاللہ ایک بار دینے میں صحت کلی حاصل ہو جائیگی مگر ترشی و بادی چیزیں و لال مرچ سے پرہیز رکھیں۔ راقم

ابا المظفر مولا بخش رضوان۔ (۱۱) +

**سانپ کے کاٹے کا آسان علاج:**۔ ریٹھہ جس سے ریشمی کپڑے دھوئے جاتے ہیں اُس کا چھلکہ یعنے پوست ریٹھا ریک پیس کر چٹا دیں۔ جب تک کہ وہ بیمار کو شیریں معلوم ہوں۔ مریض کو حتی الامکان جاگتا رکھنا چاہئے۔ یا چلاتا چاہئے۔ راقم لالہ رام رکھپال انسپکٹر۔ (۱۱) +

**شب کوری:**۔ آپ کے اخبار مطبوعہ ۸ مئی ۱۹۱۲ء میں کسی صاحب نے علاج شبکوری کا دریافت کیا ہے۔ چونکہ یہ مجرب نسخہ ہے۔ بہت لوگ شفا پا چکے ہیں۔ لہٰذا آپ اس کو درج اخبار فرما کر الداعی علی الخیر کفاعلہ کے مستحق ہو جائیں۔ چولائی کا ساگ بلا مرچ بعد طعام رات کے روغن زرد ڈال کر کھلاویں تین رات تک کھلانا ضروری ہے۔ انشاء اللہ مرض بہت جلد رفع ہو جاوے گا۔ راقم سید شمس الدین شاہ طبیب۔ (۱۱) +

**نسخہ جریان۔ کثرت احتلام سرعت و رقت:**۔ جو صدہا مرتبہ کا تجربے میں آیا ہوا سریع التاثیر۔ فایدہ للہ۔ جو صاحب مبتلا ہوں یاد رکھیں استعمال میں لاویں۔ چنے خام ایک تولہ۔ دوسرے روز ۲ تولے۔ تیسرے روز ۳ تولے چوتھے روز ۴ تولے۔ پانچویں روز ۵ تولے تک علی ہذا القیاس بڑھا دیں۔ اور اسی طرح ایک تولہ تک مقدار کریں اور پھر ایک تولے سے ۵ تولے تک گھٹا دیں۔ ایک چلے تک برابر بلا ناغہ صبح نہار اس طرح کھاویں کہ شب کو دودھ بکری یا گائے یا بھینس جو موافق ہو اُس میں پانی سے دھو کر صاف کر کے چنے بھگو دیں کہ چنے ڈوب کر دو انگل دودھ اونچا ہو جاوے۔ صبح چھلکا اُس کا دور کرتے رہیں اور چنے کھاتے جائیں۔ اور بیچ میں خواہ بعد کو باقیماندہ دودھ پی لیں۔ کم سے کم ایک ہفتہ بعد یقینی فایدہ معلوم ہوگا۔ دودھ۔ گھی۔ گوشت

خوب کھائیں۔ ترشی سے پرہیز رکھیں۔ کسی موسم کا خیال نہ لاویں۔ تینوں موسموں میں برابر فایدہ دیتا ہے۔ راقم سید منظر علی سجادہ نشین۔ (پیسہ اخبار ۲۹ جون ۱۹۰۲ء)

**خواب میں دانت پیسنا**:۔ آپ کے اخبار میں خواب میں دانت پیسنے کے متعلق اس علاج کو شایع کر دیجئے۔ کہ سونے کے وقت ایک کنکری نمک لاہوری منہ میں رکھ لیا جائے۔ انشاء اللہ دو تین روز میں نفع ہوگا۔ میرا خود آزمودہ ہے۔ راقم محمد عبد الشکور۔ (")

**علاج ہیضہ**:۔ ڈیر ایڈیٹر تسلیم۔ چونکہ آجکل موسم خراب ہے اور اکثر جگہ ہیضے کی شکایت سنی جاتی ہے۔ اس لیے ایک مجرب علاج ہیضے اجوائیسر کا حکم رکھتا ہے رفاہ عام کی غرض سے ارسال خدمت ہے۔ مہربانی کرکے درج اخبار فرماویں۔ علاج یہ ہے:۔ موچرس یعنے گوند سنبھالو ایک جزو اور گڑ پرانا دو جزو۔ گوند کو پیس کر چھان کر گڑ میں ملا دیں اور جنگلی بیر کے برابر گولی بنا دیں۔ ایک گولی مریض کو سرد پانی سے کھلا دیں اور دو تین دفعہ نہلا دیں۔ اور پینے کو بھی سرد پانی دیں۔ چار گھنٹے بعد ایک اور گولی کھلا دیں اور نہلا دیں۔ اگر آرام ہو تو پھر ۴ گھنٹے بعد گولی دیں اسی طرح آرام ہونے تک۔ انشاء اللہ تعالے شفا ہوگی۔ راقم امر سنگھ نمبردار حکیم سندی۔ (پیسہ اخبار ۶ جولائی ۱۹۰۲ء)

**ماہیت۔ علامات و علاج یرقان**:۔ لاطن میں اکٹیرس ہندی میں کنول کی بیماری پنجابی میں پیلیا اور اصطلاح انگریزی میں اس مرض کو جانڈس کہتے ہیں۔ ممالک یورپ میں اس آخر الذکر نام کا ایک پرند ہوتا ہے جس کی رنگت زرد ہوتی ہے۔ چونکہ اس مرض میں بھی کل جسم کی بیرونی رنگت عموماً مثل اسی پرند کے زرد ہو جاتی ہے۔ اس لئے یہ مرض بھی بوجہ مشابہت مشارکت رنگت اسی پرند کے نام سے مشہور ہوا۔ (ماہیت) جگر میں صفرا کا کامل یا غیر کامل طور پر مسدود ہو جانا یا مجری

صفرامیں جب صفراوی پتھری رُک جاتی ہے یا لبلبہ یا معدے کے فم اثنا عشر میں یا جگر میں رسولی پیدا ہوجاتی ہے۔ یا جب سُدہ و یا رحم حمول کی وجہ سے اس پر غیر معمولی دباؤ پڑتا ہے۔ یا خود مجری صفرا کی نالیوں میں سوزش ہوجاتی ہے۔ تو ان حالات میں افعال اخراج صفرا بخوبی انجام نہیں پاتا۔ بلکہ صفرا رفتہ رفتہ تراوش پاکر خون میں آمیز ہوجاتا ہے اور اس زہر کا بد اثر تمام بدن میں سرایت کر جاتا ہے۔ (علامات) آغاز مرض میں مریض نہایت کاہل اور پست ہمت ہوجاتا ہے۔ کاروبار سے طبیعت متنفر ہوجاتی ہے۔ اشتہا بالکل زائل ہوجاتی ہے۔ زبان کا ذائقہ تلخ اور عموماً صبح کے وقت جی متلاتا ہے۔ کل جسم اور آنکھوں کی سفیدی بلکہ فضلات مثلاً پسینہ۔ لعاب دہن پیشاب۔ پاخانہ کا رنگ زرد ہوجاتا ہے۔ ہر ایک چیز مریض کو زرد رنگت کی معلوم ہوتی ہے۔ اجابت اکثر قبض لیکن گاہ بگاہ اسہال بھی لگ جاتے ہیں۔ تمام جسم میں خفیف خشک خارش بھی معلوم ہوتی ہے۔ یاد رہے کہ فکر۔ رنج و غم کے باعث اور مختلف اقسام کے بخار کے بعد یہ مرض اکثر عارضی طور پر لاحق ہوجاتا ہے۔

(علاج) اول نرخاص باعث مرض کو رفع کریں۔ بعدہٗ ہلکے مسہلات سے تلئین معدہ کریں۔ چنانچہ یہ گولیاں ہر شب کو ہمراہ آب سرد کے کھاویں یونامسٹی من ایک گرین۔ پل رہائی یا پیلیوپل ۳ گرین۔ اکسٹراکٹ ہایوسیامسی ½ گرین۔ اکسٹراکٹ نیوکس وامیکا ¼ گرین۔ سب کو ملا کر ایک گولی بنا دیں اور یہ مرکب عرق ۲ تولے دن میں تین مرتبہ نوش کریں۔ لکوئیڈ اکسٹراکٹ ٹرکسی سامیٹی ۳ ڈرام۔ ڈائلوٹ نائٹرو میوریٹک ایسڈ ۲ ڈرام۔ مگنیشیا سلفاس ۱۲ ڈرام ٹنکچر جنجر ایک ڈرام۔ سپرٹ آف کلوروفارم ۲ ڈرام۔ انفیوژن کلمبا ایڈ ۸ اونس۔ اگر ادویات انگریزی سے طبیعت متنفر ہو تو بعدہٗ سنبہ کاسنی اور عصارہ ریوند ہمراہ سکنجبین بزوری استعمال کریں۔ شراب۔ گوشت اور ہر ایک مرغن۔ حار اور ثقیل اشیاء سے مطلق

پرہیز کریں۔ سبز ترکاری۔ نارنگی۔ آلو بخارا۔ لائم جوس کا استعمال اور
تبدیل آب وہوا از حد مفید ہے۔ بعد صحت ولایت کے مختلف نمکین چشموں
کا پانی جو کہ انگریزی سوداگروں سے دستیاب ہو سکتا ہے استعمال کرنے سے
مرض عود نہیں کرتا اور معدہ وجگر کو صد گونہ طاقت وقوت بخشتا ہے۔ راقم محمد
خداداد اسسٹنٹ ریلوے ہسپتال۔ (رعیہ اخبار ۳ جولائی سنہ ۱۸۹۳ء) +

**یرقان**:- ایک لیموں کو باؤ حصہ تراش کر تخم اس کے دور کریں
اور پوست تخم ترہندی کا سفوف پون تولہ کی مقدار اس لیموں میں بھر دیں
اور کوئلوں کی آگ پر رکھ کر نیم پخت بنالیں۔ اور تمام شب شبنم میں رکھ دیں
صبح الصباح اس لیموں کا رس چوس کر پوست پھینک دیں۔ اگر تین روز
یہ علاج کیا جاوے تو یرقان دفع ہوگا۔ پرہیز کچھ بھی نہیں۔ راقم حکیم
سید عقیل علی۔ (ر ر) +

**ترکیب دفع نکسیر**:- اس ہفتے کی اشاعت میں جو آپ نے کچھ بابت
میرے نیاز نامے بعد دربارہ نسخہ نکسیر چھاپ فرمایا۔ باعث مشکوری ہوا۔ میں نے اس
ترکیب کو اسی غرض سے شائع نہیں کیا تھا کہ یہ حقیقت بات ہے شاید لوگ تعجب
کی نظر سے دیکھیں۔ ورنہ اور کوئی باعث نہیں تھا۔ آج میرے پاس دو خط بدیں بابت
دو صاحبوں کے آئے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ مرض بھی بہت پھیلا ہوا ہے اور
واہی بڑا موذی ہے۔ بوقت صبح جب حاجت ضروری یعنی پاخانہ سے فارغ
ہو کر آؤ تو مجلسہ میں کسی تخت یا فرش پر پلتھی مار کر بیٹھ جاؤ اور اپنے دائیں ہاتھ
سے دائیں پیر کا انگوٹھا اپنے بائیں کان تک لے جاؤ اور اسی طرح سات دفعہ
مرتبہ کرو۔ پھر ہاتھ منہ دھو ڈالو۔ یہ عمل، یا ۸ روز تک متواتر کرتے رہو۔ نکسیر کا
جانا بالکل بند ہو جاویگی۔ اگر بالفرض پھر جاری ہو جاوے تو پھر یہی کرو اور خدا کا
شکر کرو کہ اس بلا سے نجات پائی۔ ہاں ایک امر یہ ضروری ہے کہ اگر آرام ہو جاوے تو بکثرت

یا مذہب جو مناسب سمجھے یتیم خانہ بریلی میں ضرور بھیجیں کہ جہاں ہر مذہب اور ملت کے یتیم بچے پرورش پاتے ہیں۔ مجھ کو بیمارضہ نکسیر پشتینی تھا۔ یہ حال تھا کہ موسم سرما میں بھی کثرت سے نکسیر جاری تھی۔ بعض مرتبہ آدھ آدھ سیر خون نکل آتا تھا۔ متعدد علاج کئے کچھ فائدہ نہ ہوا۔ پھر ایک جوگی مہاتما نے یہ ترکیب بتلائی کہ جس سے آجتک عرصہ بائیس برس کا ہوا کبھی نکسیر جاری نہیں ہوئی۔ راقم منشی بختاور سنگھ ایڈیٹر آریہ درپن۔ (پیسہ اخبار ۲۰ جولائی ۱۸۹۲ء)

**علاج ریم گوش:۔** بجواب پیسہ اخبار ۸ جون ۱۸۹۲ء پیش ہے تیل (روغن کنجد) ۲ تولے۔ لہسن تراشیدہ ۲۵ ماشے۔ مُردہ سنگ جوکوب ۲ ماشے مُردہ سنگ اور لہسن کو تیل میں اس قدر جوش دیں کہ لہسن کی تری جل کر کوئلہ ہو جاوے۔ سرد ہونے کے بعد تیل کو صاف کرکے رکھ لیں۔ دن میں دو دفعہ دو تین قطرے کان میں ٹپکا دیا کریں بفضلہ تعالےٰ بہت جلد شفا ہوگی بخار اور درد وغیرہ کی کچھ شکایت نہ رہے گی ہر ایک قسم کے درد گوش کے لئے یہ تیل بالکل مفید ثابت ہوا ہے۔ بارہا تجربہ کیا گیا ہے (دیگر) جو بالکل ہی سہل ہے اور اکثر مفید ثابت ہوا ہے۔ گھوڑے کی تازہ لید (سرگین) گرم کرکے کسی دبیز کپڑے میں رکھ کر اُس کے پانی کے دو تین قطرے کان میں ٹپکائیں۔ نتیجے سے مطلع فرمائیں۔ راقم حاکم الدین مستری۔ (ایضاً)

**علاج زکام:۔** آب برگ تیسوم پاؤ بھر اور روغن کنجد چھٹانک دونوں کو آگ پر پکالیں۔ جب برگ تیسوم اُس میں جذب ہو جائیں۔ صرف روغن باقی رہے تو اُس سے دس دس قطرے صبح و شام ناک میں ڈالنے سے زکام رفع ہوگا۔ راقم حکیم سید عقیل علی۔ (ایضاً)

**سلاق چشم:۔** آپ کے قیمتی پرچہ پیسہ اخبار گوہر بار میں کسی صاحب کی طرف سے سلاق چشم کی رہائی کے واسطے پوچھا گیا تھا۔ لہٰذا بندہ بھی ایک مجرب

نسخہ جس کو کئی دفعہ آزمایا ہوا ہے ہدیہ ناظرین کرتا ہے۔ ابرک تولہ اور سرمہ ۳
ماشے کھرل میں خوب پیس کر محفوظ رکھیں۔ دو وقت ہر روز آنکھوں میں لگانے
سے انشاء اللہ تعالیٰ شفائے کلی حاصل ہوگی۔ راقم حکیم امانت علی شاہ۔ (ہمدم اخبار
۲۷ جولائی ۱۹۲۲ء)

**علاج مرگی:۔** شخصے کہ در پیسہ اخبار مورخہ ۹ جون ۱۹۲۲ء برائے دفع
مرض مرگی استفسار فرمودہ اند ترکیب کہ تراث ز کرات بصحت رسیدہ دفع
مے شود۔ امید کہ در اخبار خویش مشتہر فرمایند۔ از تعالیٰ شانہ تمنا راست کہ
ازالہ مرض کند۔ ماہی چیل در گلوئے مریض بیاویزند۔ و سم سوختہ جاموس نر
یک مثقال تا سہ روز بخورانند۔ و از سم خر انگشتری ساختہ۔ در انگشت خنصر
دست چپ مریض بدارند۔ و سائل کہ بعد حصول صحت وعدہ دہ تومیہ انعامی
نمائد بعد فراغ مطلب یعنی حصول صحت آن مبلغ انعامی را بفقرا و مساکین تقسیم
نماید۔ راقم محمد نور۔ (۱۱)

**ریم گوش:۔** آپ کے اخبار مطبوعہ ۹ جون ۱۹۲۲ء میں استفسار دوائی ریم
گوش کے جواب میں جس قدر دوائی تجربے سے مجرب ثابت ہو کر فائدہ بخش معلوم
ہوئی گذارش کرتا ہوں۔ مگر قبول اُفتد زہے عزوشرف۔ نسخہ یہ ہے۔ ۳ تولے پتے
نیم سبز میں کر اُس میں ایک تولہ شہد ملا کر باریک کپڑے میں سے نچوڑ لیں۔ پھر
اس عرق میں روئی کی بتی تر کر کے کان مریض میں دن میں تین دفعہ بدل کر رکھیں
انشاء اللہ تین چار یوم میں آرام ہو جاویگا۔ راقم حبیب اللہ (۷)

**علاج گندہ دہن:۔** ۹ اپریل سنہ الیہ کے پرچہ میں آپ نے مشتہر کیا تھا
ایک مدت سے کے طالب علم کے منہ سے بو آتی ہے تو اُس کے علاج میں ہمارے
ایک دوست دوائی مجرب بتاتے ہیں۔ اول تو شہد خالص تھوڑی مقدار میں کی
لے کر اُس میں پانی ڈال کر اُس کے غرغرے کرنا۔ دوم یہ نسخہ استعمال کرنا۔

اچھا ہو تو بہتر ورنہ سرکہ خالص لے کر گلاب دو آتشہ ملا کر اس کے غرغرے کرنا۔ بہلتے میں آرام ہوگا۔ (ر۔ ن) ٭

**علاج بدہضمی:۔** ۶ جولائی کے پرچہ پیسہ اخبار میں ا۔ ایش۔ م صاحب ڈسپیپشیا یعنی بدہضمی کا علاج دریافت فرماتے ہیں۔ جواباً تحریر ہے۔ کہ عمدہ ترین اور سہل الحصول علاج اوّل نمبر یہ ہے۔ چاہیئے کہ ریاضت کریں اور اگر عادت (....) ہو تو فی الفور ترک کریں۔ پھر نسخہ ذیل کا استعمال کریں تخم کرفس ۶ ماشے۔ نانخواہ ۶ ماشے۔ حلتیت رمنگ ۳۴ ماشے۔ زیرہ کرمانی تولہ بھر۔ ریوند چینی ۶ ماشے۔ زنجبیل (سونٹھ) ۶ ماشے۔ الائچی خورد ۶ ماشے الائچی کلاں ۶ ماشے۔ عنبر نیم درم۔ پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشے۔ پوست آملہ ۶ ماشے۔ افسنطین رومی یک درم۔ سب کو کوٹ چھان کر ۳ ماشے صبح ۳ ماشے شام استعمال کریں۔ اگر دو دفعہ ہضم ہو جاتا ہو تو غذا سے ۲ گھنٹے پہلے یا بعد میں۔ اگر زیادہ قبض کشائی منظور ہو تو ایک تولہ سنا مکی بھی ڈال لیں۔ راقم رحیم بخش گھنٹیالی۔ (پیسہ اخبار ۳۔ اگست ۱۸۹۴ء) +

**نسخہ مقوی معدہ:۔** حسب الاستفسار جناب نظیر حسین صاحب اتالیق مقام زہری ملک خراسان علاج دافع مضرّ آب و ہوا بحوالہ پیسہ اخبار مورخہ ۲۰ جولائی ۱۸۹۴ء تکلیف دی جاتی ہے۔ آپ پیسہ اخبار کے کسی گوشے میں جگہ دے دیں۔ تاکہ مضرّ آب و ہوا خراب مقامات سے ہر شخص محفوظ رہے۔ بلکہ یہ نسخہ مقوی معدہ و طحال کو مجرّب ہے۔ نسخہ یہ ہے۔ پوست ہلیلہ زرد تولہ۔ پوست بلیلہ تولہ۔ پودینہ باغی خشک ۶ ماشے۔ فلفل سیاہ ۶ ماشے۔ فلفل دراز ۶ ماشے۔ اذخر ۶ ماشے۔ سعد کوفی ۶ ماشے۔ سنبل الطیب تولہ۔ زیرہ سیاہ ۹ ماشے۔ حب القرطم ۶ ماشے۔ اصل السوس ۶ ماشے۔ انگوزہ بریاں و دوغن زرد ۶ ماشے۔ دانہ الائچی کلاں

۲ تولے - جوہر نمک شبشہ تولہ - جوہر نوشادر ۲ تولے - نمک نلی تولہ - نمک کچ تولہ - روغن مصطگی مرکب تولہ - ست لیموں تولہ - ست اجوائن تولہ - جوہر لوبان ۶ ماشے - کوفتہ بیختہ سفوف تیار کریں - خوراک ماشہ سے ۲ ماشہ تک بعد غذا - طریق جوہر نوشادر - نوشادر ۲ تولے دو سکوروں میں گل حکمت کر کے آتشدان پر رکھ کر چوب بیر سے آگ روشن کریں - چوب تخمیناً دس یا ۱۲ سیر خرچ ہوگی جوہر پیالہ یا ناندی میں چمٹ جاویگا - نکال کر کام میں لاویں - اور اسی طرح کل جوہر تیار ہوتے ہیں - اور نسخہ روغن مصطگی مرکب یہ ہے مصطگی رومی ۱۰ تولے - جوز بویا ۳ عدد - بسباسہ ۳ ماشے - دارچینی قلمی ۷ ماشے - شکر تری نیم سیر - بذریعہ قرع انبیق روغن نکال کر ادویہ میں مخلوط کر کے کام میں لاویں - راقم بلی رام طبیب بٹالوی

(رمیہ اخبار ۱۰ اگست ۱۹۳۶ء) +

**نیند کی حالت میں دانتوں کا پیسنا:** - فی الحقیقت بذاتہ یہ مرض نہیں بلکہ ایام طفولیت کے عصبی امراض کی ایک خاص علامت ہے - مخفی نہ رہے کہ بعض اوقات مختلف امراض معدہ و امعا کی وجہ سے بھی نظام عصبی میں خراش پیدا ہو کر یہ نوبت عارض ہو جاتی ہے - چنانچہ سوء ہضمی - نفخ معدہ - کرم در امعا - قبض دائمی - استعمال ثقیل - حار و مرغن اغذیہ بکثرت استعمال منشی اشیاء - اسہال - پیچش - تپ - ورم طحال و جگر - ام الصبیان - دانتوں کا نکلنا - سر پر چوٹ - ضرب و زخم کا لگنا - صرع - غشی - تپش آفتاب - کمزوری - تحقق طلب دماغ وغیرہ امراض میں جن کا تعلق کم و بیش وساطتاً یا غیر وساطتاً نظام عصبی سے منضبط ہے عموماً یہ علامت پائی جاتی ہے - اور ان امراض متذکرۃ الصدر یا اور کسی دیگر اسباب سے گاہ گاہ یہ مخصوص عادت بچوں بلکہ جوانوں میں بھی عارضاً ظہور پذیر ہو جاتی ہے - ہم نے عموماً دموی مزاج بچوں اور جوانوں کو جن کا نظام عصبی خاص طور پر ہیجان کا محرک ہوتا ہے اس فعل شنیع کا مرتکب ہوتا دیکھا ہے بعض اشخاص

جہلا تنا اسکو آسیب سے منسوب اور بعض تسلط جنات سے معیوب کرتے ہیں
عوام الناس کا خیال باطل ہے کہ جس گھر میں یہ ناقص و مذموم حرکت ہو وہ مورد
آفات آسمانی اور اسکا مرتکب مقہور قہر ربانی ہوتا ہے اور وہ ہمیشہ برکات
یزدانی سے محروم و محروس رہتا ہے درحقیقت اس بد عادت کی نحوست۔
بے برکتی اور بد فالی میں اصلا کوئی کلام نہیں۔ انسانی اخلاق اور آداب سے
یہ بیجا حرکت ازحد بعید ہے۔ (علاج)؛۔ اول مرض متذکرۃ الصدر سے
اگر کوئی مرض لاحق حال ہو تو اس کا کامل علاج کریں۔ خاص اسباب مرض کو
رفع کریں۔ ساتھ ہی ساتھ صحت بدنی کا لحاظ رکھیں۔ مفرح اور طراوت بخش
ادویہ از قسم مغزیات اور مقوی زود ہضم اغذیات کا اکثر استعمال رکھیں۔ اور اگر بلا
موجودگی ان امراض کے یہ ناشائستہ حرکت صرف عادتاً مانوس ہو گئی تو انگلستان
کے نو ایجاد شدہ ربڑ کے چھلّے جنکو اصطلاح انگریزی میں ٹی ونگ رنگ یا پیڈ کہتے ہیں
اور جو مختلف اشکال کے نہایت خوش وضع اور ملائم ہوتے ہیں قبل از استراحت روز
مرہ چند عرصے تک دانتوں کے درمیان رکھ لیا کریں۔ اس کے استعمال سے ہرگز
کسی طرح کا حرج نیند میں واقع نہیں ہوتا اور نہ طبیعت کو نفرت یا کلفت ہوتی ہے۔
خفیف مقدار پوتاش برومائڈ کی سردیانی یا اور کسی خوشگوار بدرقہ کے ہمراہ شب کو
نوش فرماویں۔ روغن بادام۔ کدو یا صندل کی یا فوخ پر مالش کریں۔ برفع قبض کے
لئے مربہ ہلیلہ کلاں ہمراہ ورق نقرہ یا خمیرہ مربہ کا استعمال کریں۔ انشاء اللہ العزیز ہفتہ
عشرہ میں بشرطیکہ کوئی اندرونی عصبی مرض لاحق نہ ہو صرف اس معمولی سہل طریقے سے دانت
پیسنے کی منحوس حرکت بالکل مفقود ہو جاویگی۔ راقم محمد خداداد ریلوے ہسپتال۔ (امین اخبار
۱۷۔ اگست ۱۸۹۴ء) +

**کدو دانہ**:۔ آپ کے قیمتی پرچے مطبوعہ ۳۔ اگست میں کسی صاحب نے کدو دانہ
کا نسخہ مجرب دریافت کیا تھا۔ اس لئے میں اپنا آزمودہ نسخہ ہدیہ ناظرین

کرتا ہوں۔ وشونبا۔ گوگل ۲ ماشے۔ تروی عمدہ اور فرانشیدہ ۲ ماشے۔ کیلہ ۲ ماشے۔ بابچنگ ۳ ماشے۔ سب کو کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر کھلا دیں مرجب ان کو کھلانا ہو رات کو غذا میٹھی کھلا دیں۔ اور جب آدمی نے دوائی کھانی ہو اس کو کھانے سے پہلے نہ دکھائیں اور نہ بو آنے دیں۔ دوسرے آدمی بنا کر تیار کریں اور بیمار جھٹ جھٹ کھا جاوے۔ یہ سب ایک آدمی کے واسطے ایک خوراک ہے۔ نحیف آدمی کو اس سے کم کریں۔ راقم حکیم اشرف علی شاہ۔ (پیسہ اخبار ۲۴ اگست ۱۸۹۳ء) ✦

**آتشک کا مجرب علاج:-** ۹ جون کے استفسار پر نسخہ برائے اندراج روانہ کیا جاتا ہے۔ مگر اس کے محفوظ رکھنے کی سخت تاکید کی گئی تھی۔ بڑی رد و کد کے بعد اس کے مشتہر کرنے اجازت حاصل کی گئی ہے۔ کتھ سفید ۲ تولہ، دو چگی دانہ کلاں ½ تولہ۔ زنگار تولہ بھر۔ تینوں چیزوں کو ۲ تولے پانی میں کھرل (حل) کر کے یک یک ماشہ کی گولیاں بنا کر رکھ لیں۔ کسی قدر تیا لے کر دو کونے آب ناسپید میں گل حکمت کر کے پانچ سیر جنگلی اپلوں میں جلا لیں۔ سرد ہونے کے بعد باریک پیس کر بقدر ایک ماشہ حلوے میں لپیٹ کر کھلائیں۔ مگر پیشتر دو چار نوالے کھچڑی یا چاول کھلا دینے چاہئے تو اول اسہال بار بار جاری ہونگے۔ کسی وجہ کا خوف نہ کریں۔ یہ معلوم کر کے کہ مسہل بخوبی ہو گیا ہے۔ چاول اور شکر زیادہ گھی ڈال کر کھلا دیں اسہال بند ہو جائیں گے۔ اگر تشنگی سے بے چینی محسوس ہو تو شیرہ بادہ گاؤزبان کسی قدر پانی ملا کر پلا دیں۔ سدا دوسرے وقت بھی یہی دیں۔ اگر ایک دفعہ کے دوا کھانے سے مسہل نہ ہو تو احتیاط کے ساتھ مکرر سہ کرر کھا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اول تو مسہل سے ہی آرام ہو جاتا ہے۔ ورنہ تین روز کے بعد مذکورہ بالا گولیوں میں سے ایک گولی علی الصباح باسی پانی کے ساتھ بلا ناغہ کھایا کریں۔ خواہ کسی قسم کا آتشک ہو پندرہ روز میں اسکی بیخ کنی ہو جائیگی اور پھر کبھی عود نہ کرے گا۔ غذا صرف گوشت زردی۔

گوشت میں گھی بکثرت ڈالا کریں۔ پرہیز سرخ مرچ۔ دہی۔ دودھ۔ اچار۔ بینگن اور دیگر گرم اشیاء۔ ایک تولہ گیرو (گل ارمنی) ایک ماشہ توتیا باریک پیس کر دہی میں ملا کر دن میں دو دو دفعہ زخم پر لگا دیا کریں۔ مگر پیشتر نیم کے پانی سے دھو کر خوب صاف کر لیا کریں (پانی میں نیم کی پتیاں جوش کریں وہی نیم کا پانی ہوگا) ایک تولہ گیرو میں ایک ماشہ توتیا ادنی نسبت ہے۔ اگر درد کا متحمل ہو سکے تو جس قدر توتیا زیادہ ہو اسی قدر جلد اچھا ہوگا۔ ہمت کا حامی خدا ہے دل جمع ہو کر اگر اپنا آپ علاج کرنا ہو تو خیر ورنہ معالج کو اپنی طبیعت پر پورا پورا قابو ہونا چاہیئے۔ راقم حاکم الدین مستری۔ (پیسہ اخبار یکم ستمبر ۱۸۹۴ء) +

**گلگرے ا۔** آپ کے قیمتی پیسہ اخبار میں کسی صاحب کی طرف سے گلگرے کی دوائی کے واسطے پوچھا گیا۔ لہذا بندہ بھی ایک مجرب نسخہ جو کئی بار آزمایا ہوا ہے ہدیہ ناظرین کرتا ہے۔ سفید مصری لاون میں مثل سرمے کے ملکہ اور باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ ہر روز دو وقت صبح و شام عورت کے دودھ میں مرکب کر کے تھوڑا سا ڈالا کریں۔ انشاء اللہ تعالے صحت کلی حاصل ہوگی یہ میرا آزمودہ اور زود اثر نسخہ ہے۔ راقم محمد عبد الحق۔ (ر) +

**لکنت** ؛ بجواب استفسار طالب العلم سیالکوٹ لکنت کا ایک ہلکا سا لڑکا عرض ہے جو زمانہ طالب علمی میں ماسٹر صاحب نے ایک ہکلے کو بتا دیا تھا۔ اور وہ یہ ہے کہ سفید پتھر کے تین عدد بیر کے برابر کنکر لے کر کسی بڑے تالاب یا جھیل یا دریا کے کنارے پانی کی طرف رخ کر کے کھڑا ہو اور زبان کو باہر نکال کر کنکروں کو زبان پر رکھے اور زور سے آ۔آ۔آ۔ آ کر کے آدھے گھنٹے تک چلائے۔ چند روز تک ایسا ہی کرنے سے زبان کھل جائے گی۔ راقم سید تبارک حسین برق۔ (پیسہ اخبار ۸ ستمبر ۱۸۹۴ء) +

**اختناق الرحم** ؛ بجواب استفسار نمبری ۵ ٹینکچر ولی می ان یونی ٹا ایک ڈرم

ایسونی بروماشیڈم، اگرین ٹنکچر مسک ۵ بوند۔ پانی ایک اونس۔ ایسی ایک خوراک۔ دن میں تین دفعہ صبح۔ دوپہر اور شام کے وقت پلایا کریں۔ اور ایلکٹریسٹی یعنے تار بجلی پشت پر ہر روز ایک مرتبہ لگاویں۔ (پیسہ اخبار ۱۸ ستمبر ۱۸۹۶ء)

**لکنت:**۔ بجواب استفسار نمبر ۹۰ جیسا کہ آپ نے تحریر فرمایا۔ کئی علاج پہلے بھی پیسہ اخبار میں درج ہو چکے ہیں۔ لیکن حکام کے ساتھ ملاقات کرنے اور بارُعب اشخاص سے ملنے جلنے اور بارُعب مجالس میں تقریر کرنے سے لکنت جاتی رہتی ہے۔ (ر) +

**کدّو دانہ:**۔ بجواب استفسار نمبر ۹۵ اکسٹراکٹ میل فرن ۱۰ گرین کمیلا ایک ڈرام ہر روز علی الصباح دہی میں ملا کر یا ویسے ہی نہار منہ کھاویں۔ اسی طرح سے تین روز تک کریں۔ چوتھے روز علی الصباح کسٹرآئل ڈیڑھ اونس ٹرپنٹائن چار ڈرام ملا کر نوش فرمائیں۔ سب کدو دانے نکل جاوینگے۔ اور پھر دوبارہ پیدا نہ ہونے پاویں تو اس کے لیے نسخہ ٹنکچر آف سٹیل ۱۵ بوند۔ سلفیٹ آف مگنیشیا ½ ڈرام انفیوژن کواشیا ایک اونس۔ ایسی ایک خوراک تین دفعہ دن میں ہر روز نوش فرمایا کریں۔ چالیس روز تک برابر پیتے رہیں۔ کچے گوشت سے پرہیز کریں۔ (ر) +

**آتشک:**۔ بجواب استفسار نمبر ۹۰۔ مریض کو گرم پانی میں ایک گھنٹے تک بیٹھ کر غسل کرنا چاہئے۔ اور پھر بدن کو پونچھ کر مرکیوریل آئنٹمنٹ دو ڈرام لے کر انگلیوں سے پہلے روز پنڈلیوں پر مالش کریں۔ دوسرے روز ران پر۔ تیسرے روز شکم پر ناف کے نیچے۔ چوتھے روز چھاتی پر۔ پانچویں روز بغلوں میں اور چھٹے روز گردن پر۔ فقط اس علاج سے آرام ہو جاتا ہے۔ (ر) +

**تقطیر البول:**۔ بجواب استفسار نمبر ۵۸۔ ڈائلوٹ ہیڈرو کلورک ایڈ ۱۰ قطرہ ٹنکچر آف سٹیل ۱۰ بوند۔ ٹنکچر کنتھاریڈیس ۱۰ بوند۔ لائیکوار سٹرکنیا ۴ بوند۔ پانی ایک اونس ایسی ایک خوراک دن میں تین دفعہ صبح۔ دوپہر اور شام کے وقت

پلادیں۔ غذا عمدہ مقوی کھلادیں۔ پانی کم پلادیں۔ گرم کپڑا پہنادیں۔ اور سرد ہوا دماغی محنت سے بچادیں۔ راقم لوڑ ہیڈ اہل کانسٹبل اسسٹنٹ (۲۱)+

**آتشک کا علاج:**۔ آپ کے اخبار مطبوعہ ۱۰ اگست ۱۸۹۴ء میں ایک صاحب کی درخواست بابت نسخہ آتشک دیکھی۔ لہٰذا میں ایک نسخہ بھیجتا ہوں۔ اگر باقاعدہ استعمال کیا گیا تو انشاءاللہ فایدہ ہوگا۔ رس کپور۔ مرچ سیاہ۔ قرنفل ان سب اجزا کو باریک پیس کر گولیاں بنائیں۔ علی الصباح ایک گولی بالائی حضرات میں رکھ کر کھائیں۔ پرہیز دال مونگ و برنج۔ واضح رہے کہ اس نسخے میں رسکپور ہے اور رس کپور میں آمیزش سیماب ہوتی ہے اور جس دوا میں سیماب یا آمیزش سیماب ہوگی اُس کا استعمال قبل از تنقیہ سودا اکثر مُنہ آجانے کا باعث ہوتا ہے۔ لہٰذا ضرور ہے کہ گولیوں کے استعمال سے پیشتر نسخہ ذیل کا مسہل لیں اور پانچ مسہل سے کم نہوں۔ ہلیلہ زرد ۴ تولے۔ ہلیلہ سیاہ ۲ تولے۔ چھالیہ ۴ تولے بسفائج ۱۲ ماشے قیسں نیمکوب ہلیلجات و چھالیہ کو مثل زیرہ تراش کر تین پاؤ پانی میں رات کو بسفائج نیمکوفتہ کے ساتھ بھگودیں۔ صبحکو جوش دیں جب نصف پانی جلجاوے چھان کر شیرہ مغز بادام ۵ دانہ شیریں مقشرہ اور ڈال کر پی لیں ثفلہ ایک سیر پانی ڈال کر پھر آگ پر رکھ دیا جاوے۔ ہر دست کے بعد ۵ تولے یہ پانی چھان کر پیا جاوے جب تک پانی مذکور پیا جاوے گا دست آتے رہیں گے۔ مگر دوا پینے کے بعد جب تین دست آلیں تب یہ پانی پیا جائے۔ تبرید کے روز گاؤزبان بسفائج ۴۔۴ ماشے رات کو پانی میں بھگو رکھیں۔ صبحکو ۲ تولے مصری ڈال کر پی لیں اگر ضعف زیادہ معلوم ہو تو اختیار ہے۔ درمیان مسہل میں بجائے ایک روز تبرید کے دو روز تبرید کریں۔ ایک شخص یہاں بہت عمدہ نسخہ اس مرض کا جانتا ہے۔ مگر دوا خود بنا دیتا ہے بتانا منظور نہیں کرتا نہ کچھ قیمت دوا لیتا ہے اُس کا بیان ہے کہ ایک

نقیر صاحب کی بنائی ہوئی دوا ہے مجھے بتانے کی اجازت نہیں۔ اغراز
سے نفع اُٹھانے کی اجازت وغیرہ سے ممانعت ہے۔ پس اگر مریض
صاحب چاہیں تو میں دوا تیار کرا کے آپ کے ذریعے سے بھیج دوں گا
خیر ہے۔ اس دوا میں پرہیز کسی قسم کا نہیں۔ اگر نسخہ مرسلہ میرا مریض صاحب
استعمال کریں تو مشکور ہوں کہ اُس کے نفع نقصان سے نیازمند کو آپکے
اخبار کے ذریعے سے مطلع کریں۔ راقم محمد عبد الحمید۔ (پیسہ اخبار
۲۲ ستمبر ۱۸۹۴ء) +

**عقرب گزیدہ کا فوری علاج** :۔ عرصے تک آپکے اخبار میں بچھو کے
کاٹے کے بہت سے علاج چھپتے رہے۔ اور میں اُن کا برابر ملاحظہ کرتا رہا۔ وہ نسخے
ضرور مجرب ہونگے اور شہروں سے یا شفاخانوں سے مل سکتے ہونگے۔ مگر دیہات
اور جنگل کے رہنے والے یہ دوائیں کہاں سے حاصل کر سکتے ہیں۔ ٹوٹکا وہ ہوتا
ہے جو فوراً مل سکے اور آدھے منٹ میں صحت کر دے چنانچہ بچھو کا ایسا ہی علاج درج
ذیل کیا جاتا ہے۔ اور کئی دفعہ کا آزمودہ ہے آدھے منٹ میں شرطیہ پورا پورا آرام
کر دیتا ہے۔ لطف یہ ہے کہ ہینگ لگے نہ پھٹکری۔ جس جگہ بچھو نے کاٹا ہو اُس جگہ کے
ارد گرد کوئی دوسرا آدمی اُنگلی پھیرتا ہے اور جدھر کو درد کی لہر جاوے اُدھر بھی اسی
طرح اُنگلی پھیرے۔ اُمید ہے کہ ضرور بفضل خدا آدھے منٹ کے اندر پوری
پوری صحت حاصل ہو جاویگی میں یقین کرتا ہوں کہ اسی طرح اکثر صاحبان کو مختلف
بیماریوں کے مجرب علاج آتے ہونگے مگر وہ بھی میری طرح غفلت یا لاپروائی سے انکو
لکھنے میں تامل کرتے ہیں۔ در اصل اُن کو ایسا نہیں کرنا چاہیئے۔ بلکہ انکا فرض ہونا چاہیئے
کہ انسان کے فایدے کے واسطے ایسے ایسے ٹوٹکے جو خود اُن کے آزمودہ ہوں آپ کے
اخبار میں درج کرا دیں۔ راقم ایک خیر خواہ عالم۔ (ر) +

**اُبالا ہوا پانی** :۔ آجکل موسم ہیضہ کا ہے۔ اس واسطے احتیاط دوائی وغیرہ

عرض ہے کہ اس موسم میں اگر بالا ہوا پانی پیا جاوے تو بیجا نہوگا جبکو بخار آتا ہو۔ اگر اُس کو بھی چند روز پلایا جاوے تو چھوٹ جاوے گا۔ واضح رہے کہ ملک چین میں بخار نہیں ہوتا۔ ظاہر ہے کہ وہاں لوگ یا تو چاہ پیتے ہیں۔ یا اُبالا ہوا پانی۔ راقم رام رکھا انسپکٹر ڈاکخانجات۔ (ر) +

**علاج عقرب گزیدہ**:۔ عقرب گزیدہ کے بہت سے علاج آپنے اپنے اخبار گہر بار میں درج کیے۔ سانپ کا زہر تو آپ نے دیکھا اور سُنا ہوگا مگر بچھو کا زہر مہرہ نہ دیکھا ہوگا۔ جو کبھی خطا نہ کرے۔ املی کے بیج جو ایک دم نئی نہ ہوئے کر کسی پتھر پر کسی قدر گھسیں۔ اس سے اُس کے مغز کی سفیدی کچھ نکل آویگی بعدہ اُس کو جائے نیش پر تھوڑی دیر تک ہاتھ سے چپکائے رکھیں۔ کچھ دیر بعد وہ ایسا چمٹ جاوے گا کہ جب تک زہر زائل نہ ہو نہ چھوٹے گا۔ نہایت زود اثر ہے۔ جو شخص مصرف میں لاوے مجھ کو دعائے خیر سے یاد کرے۔ راقم میر احمد مختار ریسہ اخبار ۶۔ اکتوبر ۹۴ء +

**علاج مار گزیدہ**:۔ ہم کو ایک درویش باخدا نے مارگزیدہ کے علاج میں ایک جنگل کی جڑسی بتلائی ہے۔ جس کا بیان ہے کہ حلق کے اندر داخل ہونا شرط ہے کیسا ہی زہریلا سانپ ہو زہر مطلق اثر نہیں کرتا۔ جس صاحب کو ضرورت ہو خاکسار کے نام ایک آنے کا ٹکٹ بھیج دیویں جس میں آدھ آنے بس جڑ بطور نمونہ اُن کے پاس ارسال ہوگی اور ایک خط میں اسکی پوری ترکیب بھی بھی جائے گی۔ کچھ معاوضہ نہیں چاہتا جس کو فایدہ ہو بذریعہ اخبار مطلع فرماویں اور حسب مقدور محتاجوں کو خیرات دیں۔ راقم محمد حسن الدین۔ (ر) +

**علاج نواسیر**:۔ حسب الاستفسار جواہر لال محلی شہر۔ بحوالہ پیسہ اخبار ۱۱ اگست ۱۸۹۴ء علاج نواسیر درج ہے۔ یہ دو طرح سے عمل میں آتا ہے مقامی و جسمی۔

(مقامی علاج) سوراخ کو بذریعہ گرم پانی کی پچکاری کے صاف کر کے اُس میں

سوراخ کے اندر تھوڑا آیوڈوفارم بھر دیا کریں اور تیسرے دن باستہ بھر توتیا گرم پانی میں حل کر کے پچکاری سے زخم کو صاف کر کے تب آیوڈوفارم بھریں۔ آیوڈوفارم ہر انگریزی دوافروش کی دوکان سے ملیگا +

جسمی علاج یہ ہے کہ معجون سیاہ مرچ جس کو انگریزی زبان میں کنفکشن آف پیپر کہتے ہیں۔ (یہ انگریزی دوافروشوں کی دوکان پر ملتا ہے) یا خود بنا کر استعمال کریں۔ نسخہ معجون یہ ہے۔ سیاہ مرچ کا باریک سفوف ایک چھٹانک۔ اور ولایتی زیرے کا سفوف ڈیڑھ چھٹانک اور صاف کیا ہوا خالص شہد ۱/۲ چھٹانک۔ ان سب چیزوں کو کھرل میں خوب ملا کر چینی کے مرتبان میں بند کر کے رکھیں تاکہ ہوا سے محفوظ رہے اور ہر روز علی الصباح ۶ ماشے کی مقدار میں کھا دیں اور دودھ گھی کا خوب استعمال کریں۔ مگر ترشی اور سرخ مرچ سے پرہیز لازم ہے۔ انشاءاللہ تعالے دو تین ہفتے میں آرام ہو جائے گا نتیجے سے بذریعہ پیسہ اخبار مطلع فرما دیں۔ راقم ڈاکٹر جمال الدین (پیسہ اخبار ۱۲۔ اکتوبر ۱۸۹۴ء) +

آنکھ سے پانی بہنا:۔ آپ کے اخبار ۲۸ ستمبر میں جناب گوری شنکر رائے صاحب کیمپل پور نے آنکھ میں پانی بہنے کا علاج دریافت کیا تھا۔ ایک نسخہ مجرب و آزمودہ ارسال کر کے بذریعہ رہ خدمت شریف ہوں براہ کرم اس کو درج اخبار کر کے ثواب حاصل کریں۔ افیون تھوڑی سی لے کر ایک سلائی چاندی کی بنوا کر افیون کا اس پر لیپ بقدر حاجت کر دیں۔ پھر جس آنکھ میں پانی جاری ہے پھیرنا شروع کریں اور سلائی پھیرنے کے وقت جلن اور پانی جاری ہونا شروع ہو جاویگا۔ اور تا بایام استعمال ترشی۔ بینگن۔ مچھلی وغیرہ کا استعمال نہ کریں۔ راقم محمد عبدالحمید۔ (۷)+

علاج دردسر:۔ آپ کا پیسہ اخبار مطبوعہ ۲۹ ستمبر ۱۸۹۴ء آج میرے دوست لالہ دیتا رام صاحب خزانچی لورالائی کے پاس آیا۔ دوسرے صفحے پر کسی صاحب نے سردرد کا مجرب علاج دریافت فرمایا ہے آپ علاج ذیل درج اخبار فرماویں۔ قرنفل

پینے لونگ ۲ عدد۔ نوشادر ایک ماشہ۔ ان ہر دو کو باریک پیس لیں۔ بڑا کریلا (جس کی بھاجی بنتی ہے اور جو عام سبزی فروشوں سے ملتا ہے) ۲ یا ۳ دانے لے کر اور اس کو کوٹ کر اس کا پانی نکال لیں۔ یہ پانی مقدار میں ۲۰ یا ۲۵ قطرے ہونا چاہئے۔ اگر ۲۰ قطرے ہو ۲۰ قطرے دودھ اور اگر ۲۵ قطرے ہو ۲۵ ہی قطرے دودھ اُس عورت کا جس کا بچّہ نر ہو ڈال لیں۔ اُس میں وہ لونگ اور نوشادر سائیدہ ڈال کر خوب ملا لیں۔ جب افاقہ ہو تو بہتر ورنہ کسی وقت بقدر ۵ قطرے اگر درد ہر دو طرف ہو تو ہر دو نتھنوں میں درد جانب درد کے نتھنے میں ڈالیں۔ مگر مریض اُس وقت پیٹھ کے بل لیٹا ہو۔ تاکہ دوائی نتھنے کے اخیر حصے تک پہنچ جاوے اور جب چھینکیں آنی شروع ہو جاویں تب مریض بیٹھ جاوے خداوند کریم شفا بخشے گا۔ راقم عبد اللہ خان ہاسپٹل اسسٹنٹ لورالائی۔ (۱۱) +

**علاج دورے کے درد سر کا:۔** پہلے پہل مریض کو واضح ہووے کہ ہلکی غذا تھوڑی تھوڑی مقدار میں دن رات کھایا کرے۔ مگر ۲۴ گھنٹے میں ۲ پونڈ سے زیادہ نہ کھاوے۔ ہر روز صبح اُٹھ کر سرد پانی سے نہا لیا کرے۔ خاص کر کے سر پر سرد پانی کی دھار ۵ منٹ تک ڈالا کرے۔ اور ہر روز فرائی ایٹ کوئین سائٹراس بمقدار ۴ گرین مادہ خر کے دودھ میں حل کر کے صبح و شام کچھ کھانے کے بعد پی لیا کرے۔ اُس دوا کا انگریزی تلفظ یہ ہے Ferriet Qwenni

مگر جب دورہ شروع ہونے ہی لگے تو ذیل کا نسخہ استعمال کرے:۔

Polassi Bromide - - - - - gr XV
Antypbyrine - - - - - gr V
Salphonal - - - - - gr VII
Tingture opium - - - gr V
%۱۰

Aqua Camphore کا

اس نسخے کا اُردو ترجمہ یہ ہے :۔ پوٹاسی برومائیڈ ۸ گرین۔ انٹی پائرین ۵ گرین سلفونل ۸ گرین۔ ٹنکچر اوپیم ۱ بوند۔ کیمفر واٹر ایک اونس۔ ایسا نسخہ دن میں تین دفعہ لینا چاہئے۔ یہاں تک کہ مریض کو درد سے آرام ہوجاوے۔ مگر بعد آرام ہوجانے کے فوراً ایٹ کوئن ساٹراس قریباً ۲ مہینے و ۳ مہینے تک استعمال کرتا جاوے۔ امید ہے کہ خدا کے فضل سے بالکل شفا ہوجاوے گی۔ راقم ڈاکٹر دیوی داس انڈ ہاسپٹل اسسٹنٹ۔ (پیسہ اخبار۔ ۲ اکتوبر ۱۸۹۳ء) +

**علاج دردسر**:۔ آپکے پرچے مطبوعہ ۲۹ ستمبر ۱۸۹۳ء میں کوئی صاحب دردسر کے علاج کے خواہاں ہیں۔ لہذا ایک چیز جو کئی مرتبہ استعمال کرنے سے فائدہ مند ثابت ہوچکی ہے لکھتا ہوں۔ کونین موافق مقدار کے لے کر عرق لیموں میں ہر صبح سورج سے پیشتر نوش کریں۔ انشاءاللہ تعالے تین یوم متواتر استعمال کرنے سے ضرور فایدہ ہوگا۔ جو صاحب نفع اُٹھائیں آپ کے پرچے کے ذریعہ اطلاع فرما دیں۔ راقم محمد عبدالخضر۔ (ر) +

**علاج دردسر**:۔ کوئی صاحب ۲۹ ستمبر کے پیسہ اخبار میں کنپٹیوں اور پیشانی کے درد کا علاج پوچھتے ہیں۔ اُن کو یوں علاج کرنا چاہئے کہ اکثر مکانوں کی چھت میں ایک بوٹی ہوتی ہے جس کا نام گھُہل ہے۔ اُس کے دانے نکال کر پیس کر نسوار دیں جس وقت نسوار دیچکا دے دونوں کنپٹیوں پر لہسن کے پوست کی کاغذی پانی یا لب لگا کر جما دیں۔ اور مریض کو اُس کنپٹی کے بل لٹا دیں جس میں سخت درد ہو۔ درد فوراً رفع ہوگا۔ بعد اس کے کھانے کو گھی کا تر بلید دیں کیونکہ خشکی نہ ہوگی۔ یا یوں علاج کریں۔ جبذہ رگ کا خون کسی حکیم کی معرفت لیں۔ راقم ہرنام سنگھ سنیاسی۔ (ر) +

**علاج دردِ سر:** آپ کے پرچہ ۹ ستمبر میں کسی صاحب نے درد سر کی نسبت نسخہ دریافت فرمایا ہے۔ درد سر کے دورے کا نسخہ ارسال خدمت کرتا ہوں۔ اپنے اخبار گوہر بار میں چھاپ دیں۔ گھنا ایک ماشہ۔ چیانیہائے اندرونی پوست خشخاش ۱ ماشہ۔ فرفیون نیم ماشہ۔ دم الاخوین نیم ماشہ۔ الائچی خورد نیم ماشہ۔ مغز کشنیز ایک تولہ۔ مصری کوزہ ۴ ماشے۔ سریشم گاؤ ایک تولہ۔ شہد ایک تولہ۔ سب چیز کو کوفتہ بیختہ کر کے شہد میں مخلوط کر کے صبح کو چاٹ لیں۔ پرہیز ترشی۔ یہ سب ایک خوراک ہے۔ نسخہ لیپ دورہ دردِ سر۔ دم الاخوین ایک ماشہ۔ افیون ماشہ۔ کیا بہ ایک ماشہ۔ زردی بیضہ مرغ میں مخلوط کر کے لیپ کریں۔ نہال چند پروپرائٹر میڈیکل ال ایجنسی (پیسہ اخبار ۲۰۔ اکتوبر ۱۹۱۲ء)۔

**علاج مار گزیدہ:** بنظر رفاہ عام عرض کرتا ہوں کہ مار گزیدہ کا علاج جو میں نے اور میرے بہت سے احباب نے تجربہ کیا ہے اور آجتک کبھی خطا نہیں گیا وہ یہ ہے کتم یعنے وسمہ ایک تولہ۔ سیاہ مرچ ۲ ماشے پیسکر شیرہ نکال کر چھان کر مار گزیدہ کو پلا دیں۔ اگر قریب الہلاکت اور بیہوش ہوگا تو فوراً ہوش آجائیگا۔ پھر ایک یا دو گھنٹے کے وقفہ سے دو دفعہ پلانے سے بالکل اچھا ہو جائیگا انشاءاللہ۔ میرے دوست اور مہربان شیخ اقبال حسن وکیل ریاست بیکانیر بھی اسکا تجربہ کر چکے ہیں اور میں نے خود بھی مار گزیدہ پر اس کا تجربہ کیا ہے اور نیز مجھ سے سنکر اور بہت سے اشخاص نے آزمایا ہے۔ (مقرب علی ابوالقاسم بہاری)۔ (ر)

**عقرب گزیدہ:** ہم نے بھی ایک عقرب گزیدہ کے علاج کا بارہا تجربہ کیا ہے اسکو ہدیہ ناظرین پیسہ اخبار کرتے ہیں۔ بچھو جس وقت ڈنک مارے اسی وقت بشرطیکہ بچھو ملے۔ اسکو مار کر ہیں کر زخم پر باندھ دیا جائے ایک آن واحد میں زہر کا فور ہو کر فوراً آرام ہوتا ہے (منشی عبدالغنی خان افسر بلارم) (م)

**علاج دورہ دردسر** ۔ بجواب استفسار نمبر ۳۷ کالم حفظ صحت
پیسہ اخبار ۲۹ ستمبر ۱۸۹۴ء ایک دیہاتی علاج عرض کرتا ہوں شاید خدا اس سے
فضل کرے میں نے اس کو اپنے گھر میں آزمایا ہوا ہے۔ ایسی درد کو پنجابی میں سلون
کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ معمولی بازار سے ایک دو پیسے کی لیکر اُن کی
گٹھلی نکال دے۔ اور چھلکا باریک پیس کر اُس میں روغن زرد اور شکر برابر وزن
کے ملائے اور اُس میں سے ایک یا دو تولے صبح کو ایک ہفتے تک کھا دے۔ خدا
کے فضل سے بالکل آرام ہو جاوے گا۔ بعد ازاں بھی کبھی کبھی اس کا استعمال کرتے
رہیں۔ از حد مفید ہوگا۔ اگر فائدہ ہو اطلاع بخشیں۔ راقم خیر خواہ۔ لاہور۔ موچی
دروازہ) پیسہ اخبار ۳ نومبر ۱۸۹۴ء +

**علاج دردسر** ۔ آپ کے اخبار مطبوعہ ۲۰ ستمبر ۱۸۹۴ء میں ایک صاحب نے
دردسر کا علاج استفسار فرمایا ہے۔ لہذا ایک نہایت مجرب نسخہ اُس کا میں
ارسال کرتا ہوں امید ہے کہ اپنے اخبار گوہر بار میں جلدی اسکو طبع فرماویں کہ
تین روز نسخہ مذکور استعمال کریں نسخہ یہ ہے۔ برگ بنفشہ پانی میں پیس کر گرم کرکے
تمام پیشانی پر لیپ کریں۔ تین روز میں انشاءاللہ آرام ہو جاوے گا۔ نتیجے سے اطلاع
بخشیں۔ (سید عباس علی از موضع ترکیا داس تحصیل پواری) (پیسہ اخبار ۳ نومبر ۱۸۹۴ء) +

**دردسر** ۔ پرچہ اخبار ۲۹ ستمبر ۱۸۹۴ء کے مطالعہ سے گزرا کسی صاحب نے
دردسر کا نسخہ طلب کیا ہے جس سے اُن کو کمال حرج ہوا ہے۔ اور وہ صاحب صدہا
لیپ و مالشیں بھی کر چکے ہیں۔ مگر کچھ فائدہ نہیں۔ کیونکہ یہ مرض خود مجھ کو عرصہ ۲
سال سے لاحق تھا جس کا سبب کمال خشکی دماغ کا ہے خارجی علاج سے فائدہ ہونا
دشوار ہے۔ پس اگر وہ صاحب میرے اس اہل عمل کو جس سے خود مجھکو نفع حاصل ہوا
ہے ایک ہفتہ پورا استعمال میں لاویں تو امید ہے کہ کامیاب ہوں گے۔ اور وہ
یہ ہے کہ ایک انڈا کو ایک فنی میں بقدر ایک چھٹانک روغن زرد ڈال کر کھا لیا کریں

اور اوپر سے پانی نہ پیا کریں۔ ہفتہ گذرنے سے پیشتر تاثیر معلوم ہو جاوے گی۔ بہت گرم چیز کے کھانے سے پرہیز کریں۔ گوشت کی اجازت ہے۔ اس عمل کے نتیجے سے مطلع کریں میرے نزدیک اس سے پرمنفعت کوئی علاج نہیں (مولاداد خاں از ڈیرہ آسمعیلخاں) پیسہ اخبار ۲۔ نومبر ۱۹۱۸ء +

**دو بے نظیر نسخے:** منندرجہ ذیل دو نسخے جناب مولانا حکیم مولوی نور الدین صاحب سابق طبیب خاص مہاراجہ صاحب جموں مہربانی فرما کر بغرض رفاہ عام بھیجتے ہیں۔ مولانا صاحب فرماتے ہیں کہ یہ دو بے نظیر نسخے ہیں اور ہم ایسا ہی یقین رکھتے ہیں۔ ناظرین ان سے مستفید ہوں ایڈیٹر۔ جناب ایڈیٹر صاحب السلام علیکم ...... دو بے نظیر نسخے مرسل خدمت ہیں +

**(اولاد زندہ نہ رہتی ہو)** جس کے اولاد زندہ نہ رہتی ہو جیسے جناب نمبر ۹۱۰۴ نے مودی لدھیانہ سے لکھا ہے پوست بلیلہ۔ پوست آملہ۔ فلفل دراز۔ فلفل زنجبیل۔ رکت منڈی یرپیا رشاں۔ خوں سیار شاں۔ منٹھی۔ برگ نم۔ حل نم۔ پکھان بید۔ تیبسر۔ چاکسو۔ گیرو۔ صندل سفید۔ یہ ادویہ باریک پیس کر شہد میں ملا کر گولی بقدر دو رتی۔ ایام حمل سے مریضہ حمل والی تا تولد بچہ بلکہ تا ترک شیر کھاوے اور بہتر ہے کہ میاں بی بی سال یا ۹ ماہ تک باہم صحبت نہ کریں۔ اور مردان ایام میں لوہے چون ناکشتہ آہن کھاتا رہے اور جماع سے پرہیز رکھے۔ اور عورت بعد ایام حیض اگر حمل نہ ہو تو بھی سفوف برادہ دندان فیل ۲ رتی۔ ناگ کیسر ۲ رتی ہر ماہ میں ایک ہفتہ کھاتی رہے (پیسہ اخبار ۱۱ نومبر ۱۸۹۴ء) +

**چنبل کا علاج:** اور دوسرا نسخہ چنبل کا عرض ہے یہ دونوں دوائیں تجربہ شدہ اور صحیح ہیں۔ آگرتہ وچنبل کا نہایت مجرب نسخہ عرض ہے۔ کوئی صاحب میکیلا ایر ہیبا ہے اس کا مجرب علاج طلب کرتے ہیں جینت کا پھول صاف نو لے نوشادر

ہو تو لے۔ دونوں کو ملا کر لوہے کے برتن میں آگ پر رکھیں۔ جب پانی کی طرح دونوں دوائیں حل ہوجاویں اُتار لیں۔ جب سرد ہوجاویں۔ پھر آگ پر رکھ دیں جب پانی ہوجاویں اُتار لیں۔ جب سرد ہوجاویں پھر آگ پر رکھیں۔ جب پھر پانی کی طرح ہوجاویں تو پھر اُتار لیں۔ جب سرد ہونے کو ہوں تو جلد جلد اکٹھی کرلیں۔ اور کانچ کے برتن میں ڈال لیں یہ دوائی پانی میں گھس کر چنبل پر لگائیں۔ تمام پنڈلی پر چنبل ہو تو سو ماشے دوائی کافی ہے۔ اسی کے مطابق حسب ضرورت طلا کریں۔ یہ دوائی اس مرض میں اکسیر ہے۔ علاوہ بریں عرض ہے کہ جب کسی دوائی سے چنبل جاتا رہے تو بعد صحت بھی اس مقام پر سرسوں کے تیل میں گھس کر لگاتے رہیں تاکہ وہ مقام مضبوط ہوجاوے۔ پیسہ اخبار ۱۰ نومبر ۱۸۹۴ء

**بچوں کا زندہ رہنا:** حفظ صحت صفحہ نمبر ۴۔۷۔ اکتوبر ۱۸۹۴ء راقم نمبر ۹۱۸ م از موری ضلع لدھیانہ کا خط درج ہے۔ جواباً عرض ہے کہ یہ ضرور اٹھرا کی بیماری ہے اور بچوں کی والدہ کی کمزوری ہے۔ اُن کو چاہئے کہ کتاب اختیار تولید مطبوعہ دفتر پیسہ اخبار کو مطالعہ فرماویں اور انتظام کریں کہ وہ لیڈی کچھ عرصہ خاوند سے جدا رہے تب جو اولاد ہوگی وہ ضرور زندہ رہیگی۔ ذاتی تجربہ ہے (رام رکھا انسپکٹر ڈاکخانجات) پیسہ اخبار ۱۰ نومبر ۱۸۹۴ء

**علاج:** جس شخص نے لکھا ہے کہ میرا لڑکا جسکی عمر ۱۶ سال کی ہے روٹی کھانے کے بعد ہر وقت وہ بہر اُس کے اعضاء ڈھیلے اور سست پڑجاتے ہیں اور سر میں بہت درد بھی ہوتا ہے۔ اس کا علاج حسب ذیل ہے۔ سب سے پہلے لڑکے کو ہدایت کریں کہ وہ اپنی بُری عادت چھوڑ دیوے اور اگر اُسکی شادی ابھی نہیں ہوئی ہے تو اُسکی شادی کردیویں۔ اور یہ سب کچھ ہوجاوے تو اُسکو ہدایت کیجاوے کہ ہر روز علی الصباح اُٹھ کر تین یا ڈھائی میل تک سیر کرآیا کرے اور کچھ جسمانی ورزش بھی جاری

رکھے ہر روز تالاب یا نہر کے پانی سے نہایا کرے۔ اور اس نسخے کا ہر روز استعمال کیا کرے۔ فرائی سلفاس گرین ۱۰۔ زنائی ولیریناس ایک گرین۔ اکسٹراکٹ نکس وامیکا ½ گرین۔ آرسینک ایک گرین کا ½ حصہ۔ اکسٹراکٹ جنیشن جس قدر درکار ہووے۔ اس کی ایک گولی بناؤ۔ اور ایسی ہی ایک گولی صبح و شام کچھ کھانے کے بعد گائے کے دودھ کے ساتھ پی جاوے اگر ہو سکے تو بہیڑہ کے پھولوں کی گلقند ہر روز بمقدار ۲ تولے استعمال کیا کریں۔ یقیناً آرام ہو جاوے گا۔ مگر بری عادت کو ضرور دور کرے (ڈاکٹر ویدیا اس اسسٹنٹ ہسپتال اسسٹنٹ فورٹ سنڈیمن) پیسہ اخبار ۱۷ نومبر ۱۹۲۳ء +

**علاج دمہ:-** ۲۰ اکتوبر کے اخبار میں کوئی صاحب انکھا دمہ کے نسخے کی خواہش ظاہر کرتے ہیں۔ سو ایک نسخہ جو اس خاکسار کے تجربے میں بارہا آیا ہے۔ بغرض رفاہ عام براشے اندراج اخبار ارسال خدمت ہے۔ گر صاحب استفسار یا جو اور صاحب اسکا استعمال کریں اُس کے فواید سے براہ راست یا بذریعہ پیسہ اخبار ضرور مطلع فرماویں اسپرٹ ایمونیا ارومیٹک ۲۰ بوند۔ اسپرٹ کلورا فارم ۱۵ بوند ٹنکچر جنجر ۱۰ بوند۔ ٹنکچر بلاڈونا ۵ بوند ٹنکچر لوبیلیا ایتھریا ۲۰ بوند۔ وائنم اپیکاک ۵ بوند پوٹاسی آئیوڈیڈیم ۳ گرین۔ ڈیکاکشن الکوریس ایک اونس۔ یہ ایک خوراک ہے۔ اگر اس موذی مرض کا دورہ موجود ہو تو تین تین یا چار چار گھنٹے کے بعد پیویں۔ اگر دورہ نہ ہو تو بعد از غذا صبح و شام پینا چاہیئے (سراج الدین جراح پھاٹک حبش خان دہلی) (۲) +

**آنکھوں سے پانی جاری رہنا:-** آپ کے قیمتی پرچہ پیسہ اخبار ۸ ستمبر میں ایک شخص آنکھوں کے پانی جاری رہنے کے باب میں دوائی چاہتے ہیں۔ لہٰذا مجرب نسخہ ارسال ہے درج اخبار فرماویں۔ واضح ہو کہ اس بیماری کو ہندی میں ڈھلکہ اور عربی میں دمعہ کہتے ہیں۔ اور اصلی نام ہوالتین ہے۔ علاج یہ ہے کہ بھنگرے کے پانی (رس) میں کپڑا تر کر کے خشک کریں۔ مرچ سیاہ یا لمک سنگ بوزن مساوی باریک

رہنا چاہئے۔ (حکیم امانت علی شاہ از ساروکے) پیسہ اخبار ۲۴ نومبر ۱۹۲۳ء

**نکالنی نوطہ**:۔ استفسار نمبر ۸۳ پیسہ اخبار مطبوعہ ۲۳ نومبر ۱۹۲۳ء کے متعلق ہسپتال کی معرفت۔ پانی نکلوانا مفید ہے۔ ایک ویدک حکیم کی رائے ہے نمبر ۲۴ اسی لائق ویدک حکیم کا قول ہے کہ شاہترا آب تولہ۔ ساگر گوٹہ ایک تولہ۔ رومی مصطگی ایک تولہ۔ کندرو ایک تولہ مصری ایک تولہ خوب کھرل میں باریک کر ۳ ماشہ خوراک ایک ماہ تک فایدہ ہوگا۔ مالش نیم کے پتے ۵ تولے۔ روغن کنجد ۲۰ تولے تیل میں جب پتے گرم کرنے سے جل جاویں تو نوطوں کے واسطے دن میں دو دفعہ تیل لگانا مفید ہے۔ (رام رکھا انسپکٹر ڈاکخانہ سنجات کراچی)۔ (ر ۲۷)

**دورہ درد سر**:۔ ۲۹ ستمبر کے پیسہ اخبار میں ایک صاحب شملہ سے علاج دورہ درد سر دریافت کرتے ہیں۔ پس بندہ بھی ایک نسخہ جو آزمودہ ہے بھیجتا ہے گھاس دب کی کسی قدر نرم پتیاں لیں اور اُن قدرے پانی سے چھڑک کر کونڈے میں کوٹے۔ کوٹ کر اُس کا پانی نکال لیں پھر اُس پانی کو قدرے سرسوں کا تیل ملا کر ناک میں بطور نسوار چڑھاویں اُمید ہے کہ خدا تعالے صحت بخشے گا۔ (خریدار نمبر ۱۹۲۲) پیسہ اخبار (ر ۲۷)

**خضاب**:۔ آپ کے اخبار میں کسی صاحب نے نسخہ خضاب استفسار فرمایا ہے لہذا ایک نہایت مجرب نسخہ تیل خضاب کہ شاہ جہان بادشاہ عمل میں لاتا تھا لکھتا ہوں دیکھنا:۔ روغن کنجد سیاہ۔ ماجو پھل۔ ہلیلہ کلاں۔ آملہ۔ برگ حنا یعنے وسمہ سیاہ۔ کابلی آب نیشکر اول حنا را در چہار آثار آب تر کند یک پاس۔ و آب را صاف کند۔ برگ حنا دور کردہ آب بگیرد۔ دیگر چہار را دمیدہ کردہ در آب حنا تر کند شب بماند۔ روز نگاہ شود۔ و روغن کنجد سیاہ گرم کردہ در خم آہن بیندازد۔ و آب حنا و آب نیشکر نیز گرم کردہ در خم مذکور اندازد۔ و خم را بند کردہ در سرگین اسپ در کوئے دفن کند تا مدت سہ ماہ۔ بعدہ آوردہ در کڑاہی آہنی اندازد و تا پنج گھڑی آتش نرم کند۔ بعد ازاں

موئے اسپ سفید انداختہ بگذارد چوں سیاہ شود از آتش فرود آوردہ صاف
نمودہ در شیشہ نگاہ دارد۔ بوقت حاجت بہ تیں از دو گھڑی موئے خود بشوید
بعد ازاں روغن مذکور بمالد۔ (راقم سول چند اختر راولپنڈی) پیسہ اخبار
۲۰ دسمبر ۱۹۰۳ء +

**خضاب:-** وسط اکتوبر میں کسی صاحب نے نسخہ خضاب کے متعلق تحریک کیا تھا
ارسال ہے۔ مازو بریاں ۴ عدد۔ سنگ داغ۔ ورق کو ہر دو دست آہنی میں ۳ تولہ
آب مہندی تازہ یا جوش دادہ (بقدر ضرورت) خوب باریک کھرل کر کے لگائیں۔ جو صاحب
امتحان میں لائیں دعائے خیر سے یاد فرمائیں (حکیم سعید الحق ماری ضلع سیتاپور)
پیسہ اخبار ۸۔ دسمبر ۱۹۰۳ء +

**کثرت خون حیض:-** بجواب استفسار صاحب نمبر ۱۸ کا خدمت ایک نسخہ
مجرب ارسال خدمت ہے ان شاء اللہ مریض کو صحت ہوگی چنبیلی آئے روئی
پاک ان سید دو تولے برگ حنا تازہ بمقدار کفایت ہر دو کو بہم پیس کر حسب
قاعدہ دو نات ہر دو کف دست و پاچہ انگلیوں کے لگائی جاوے بعد دو گھنٹے کے
آب سرد سے دھو ڈالیں۔ غذا میں اشیاء گرم سے پرہیز لازم ہے۔ تین دفعہ صبح و شام
استعمال کر کے نتیجہ سے اطلاع فرمائیں۔ (نمبر ۲۴۶) (از کلکتہ) پیسہ اخبار ۸ دسمبر ۱۹۰۳ء

**علاج پتی:-** اتالی کے تیل میں لونگ گول کر کے یہ تیل بدن پر لگانے سے انشاء اللہ
تعالیٰ فائدہ ہوگا اور گیہوں کے آٹے میں پسا ہوا نمک ملا کر بدن پر ملنے سے انشاء اللہ
العزیز فائدہ ہوگا (محمد حسام الدین) پیسہ اخبار ۸ دسمبر ۱۹۰۳ء +

**علاج دمہ:-** چند جھینگر کڑاہی میں بھون کر ان کا سفوف بنا کر دو ماشے روز
ہر دو وقت کھانے سے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ (ایضاً) +

**آب جم:-** جناب من ایک صاحب نے پیسہ اخبار میں پانی جاری ہونے
کا علاج دریافت فرمایا ہے میں ایک مجرب نسخہ تحریر کرتا ہوں امید ہے کہ آپ درج اخبار

فرماکر اعزاز بخشیں گے - پارہ (سیماب) ایک چھٹانک سیسہ (سکہ) ایک چھٹانک
اوّل پارہ کو چند مرتبہ ایک سفید کپڑے سے دباکر چھان لیں صاف ہوجاوے گا
اور اُس کو الگ رکھ دیا جاوے پھر شام کے وقت ایک کوری ٹھلیا میں قریب
سیر بھر کے پانی بھر کر اُس میں قریب آدھ پاؤ ترپھلا - (ہڑ - بہیڑہ - آنولہ) ڈال
دیا جاوے - صبح کو ترپھلہ ہاتھ سے مل کر نکال دیا جاوے اور اُس سیسے کو
پندرہ بیس دفعہ اس پانی میں خوب پگھلا پگھلا کر ڈالا جاوے - پھر ایک دفعہ
پگھلا کر شفٹ کے تیل میں ڈالا جاوے - پھر اس کو پگھلا کر پارے میں ڈالا
جاوے دونو ملکر ریت سے ہوجاویں گے - پھر اس میں ۲ تولے سُرمہ عمدہ ملاکر
خوب کھرل کرلیں اور پھر استعمال کریں - یہ ہرایک مرض چشم کو مفید ہے لیکن
آنکھوں میں پانی جاری رہنے کے واسطے خصوصاً نافع ہے - (متھرا داس ہیڈ ماسٹر
کاہنور - ضلع رہتک) ۲۲ - دسمبر ۱۸۹۲ء ٭

**چنبل** - آپ کے کسی گذشتہ پرچے میں ایک شخص چنبل کا نسخہ دریافت
کرتا ہے اور بہت سے احباب نے عمدہ عمدہ نسخے تحریر کیے ہونگے مگر اس جیسا کم قیمت
آزمودہ مجرب آور شاید کوئی ہوگا - آدھ سیر سرسوں کا تیل لیکر کسی لوہے کے برتن میں
ڈال کر آگ پر رکھ دیں - پھر مولی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے قریباً ایک پاؤ اس تیل میں
ڈال دیں جب یہ ٹکڑے بالکل جل جاویں تو ان کو نکال کر پھینک دیں تیل جب سرد
ہوجاوے تو ہر روز چنبل کے مقام پر پانچ چھ دفعہ اچھی طرح سے لگا دیا کریں - پس
امید ہے کہ کام اکسیر کا کریگا - مگر ہر صبح چنبل کو گرم پانی و کاربالک صابن سے
اچھی طرح صاف کر دیا کریں (ڈاکٹر دیوی داس اننت ہاسپٹل اسسٹنٹ انچارج کیمپ ہیڈ
نورس ہاسپٹل مُرغہ) ۲۹ دسمبر ۱۸۹۲ء ٭

**دردِ سر** - جو دوا میرے تجربہ میں آئی یہ ہے کہ قریب پچاس ساٹھ مرچ
سیاہ پانی میں پیس چھان کر صبح و شام - دوپہر کو علیحدہ علیحدہ پئیں انشاءاللہ کیسا ہی

دردِ سر ہو ایک ہفتہ میں صحت ہو جاوے گی۔ لیکن بہ مزید احتیاط ایک دو مہینے تک پینا چاہئے بعدہٗ کم کر کے چھوڑ دو یہ میری چند بار کی آزمودہ دوا ہے

پیسہ اخبار ۱۲ جنوری ۱۸۹۵ء +

**طحال**:۔ اس نسخہ سے ایک ہفتہ میں بالکل آرام ہو جاتا ہے ۲ سیر تیہ بیری کے ۲ سیر پانی میں ادبال کریہانتک پکاؤ کہ ایک چھٹانک پانی رہجائے صبح شام ایک ایک چھٹانک پینا چاہئے (راقم مختار احمد) پیسہ اخبار ۱۲ جنوری ۱۸۹۶ء +

**آنکھوں سے پانی**:۔ ۳ بتیاں دھنی ہوئی روئی کی بنا کر درمِ ... کے پانی میں مکرر تر کر کے خشک کریں بعد ازاں مدار کے دودھ میں مکرر تر کر کے خشک کر کے رینڈی کے تیل سے چراغ بھر کر وہی بتیاں روشن کریں اور اُس کا کاجل لے کر تھوڑا گھی اور پھٹکڑی بریاں اور توتیا ملا کر سرمے کی طرح لگاویں مجرب ہے۔ الراقم رندھیر سنگھ بھلا قلعہ بھنگیاں امرتسر پیسہ اخبار ۱۲ جنوری ۱۸۹۵ء +

**خون حیض**:۔ بجواب استفسار نمبر ۱۸ اخبار مطبوعہ ۲۴ اکتوبر جو صاحب کثرت خون حیض کا فرماتے ہیں ایک نسخہ خاکسار کا مجرب ہے۔ برائے خدا تحریر کرتا ہوں۔ سیپیاں خورد جو اکثر دریاؤں کے بالو ریت یا شکم دریا سے ملتی ہیں اور اکثر دودھ والے برتنوں کو صاف کرنے کے واسطے مستورات استعمال میں لاتی ہیں ان کو آگ میں جلا کر خاک سفید اسکی ۱۰ ماشہ ہمراہ دودھ بکری وقت صبح مریضہ کو ۵ یا ۷ یوم تک استعمال کرائیں انشاءاللہ فایدہ کلی ہوگا غذا زود ہضم پرہیز گرم اشیاء سے (م) +

**دردِ سر**:۔ بجواب استفسار مطبوعہ اخبار ۲۹ ستمبر ۱۸۹۴ء عرض ہے پوست معہ خشخاش بھگو کر صبح کو گھوٹ لیں صاف کر کے اس میں روغن زرد بقدر ایک چھٹانک ملا لیں پھر گرم کر کے اس میں چینی سفید ڈال کر نوش فرماویں امید ہے کہ خدا تعالےٰ شفا دے گا۔ نمبر ۱۲۱۳ (پیسہ اخبار ۲۶ جنوری ۱۸۹۵ء) +

**خضاب**:۔ میں منشی مقبول احمد صاحب ومنشی محمد خاں صاحب مردانی۔

واحمد اللہ خاں صاحب تحصیلدار گاڈرواڑہ کی قدردانی کا تہ دل سے ممنون ہوں کہ انہوں نے نسخہ تیل خضاب مندرجہ پیسہ اخبار لاہور مطبوعہ ۸ دسمبر ۱۸۹۴ء مرسلہ احقر کے بنانے کا مصمم ارادہ فرما کر بذریعہ پیسہ اخبار لاہور وکارڈ مقدار وزن استفسار فرمایا ہے لیجئے حضرات وزن یہ ہے۔ روغن کنجد ۲/۱ سیر ماجوپھل ۴/۱ سیر ہلیلہ کلاں ۴/۱ سیر۔ آملہ ۴/۱ سیر کاہی ۲/۱۔ آب ٹینکلر اسیر۔ برگ وسمہ سیاہ جسے پنجابی میں کلف کہتے ہیں ایک سیر (راقم سول چند احقر راولپنڈی) پیسہ اخبار ۲۶ جنوری ۱۸۹۵ء ✚

**جلق**:۔ بجواب استفسار نمبر ۵ مندرجہ پیسہ اخبار مطبوعہ ۱۱ جنوری ذیل میں ایک نہایت عمدہ تجویز بیان کی جاتی ہے جس سے عادت بھی ترک ہو جائیگی اور اگر اسکی رجولیت میں کسی قسم کا نقص بھی آگیا ہوگا تو وہ بھی رفع ہو جاوے گا علاج مجرب ہے ✚

**علاج**:۔ آب نارسیدہ گلی برتن میں کسی قدر مدار کا دودھ شام کے وقت ٹپکالائیں رات بھر اسی برتن میں رہنے دیں فجر تک اسکا پانی خشک ہو جائیگا پنیر کی مانند جو کچھ باقی رہ گیا اس میں قدرے گائے کا مکھن ملا کر ضماد بنالیں اور برگ ارنڈ سے ایک پٹی بقدر ایک انگشت چوڑی اور بلحاظ عضو تناسل کے برابر لمبی کاٹ لیں اور اسپر ضماد مذکور بطور طلا لگا کر عضو کے اوپر کے درمیان حصہ پر چپکا کر کپڑا لپیٹ دیں اس امر کی احتیاط رکھیں کہ ضماد مذکور عضو کے نیچے نہ لگنے پائے دو روز کے عمل سے عضو پر زخم ہو جائے گا اگر دو روز میں زخم نہ ہو تو تیسرے روز بھی یہی عمل کریں دو ہفتہ تک زخم بدستور رہنے دیں اس حالت میں وہ اس فعل کی جرات نہیں کر سکے گا۔ بعدہٗ بیر کے درخت کی چھال باریک پیس کر کپڑ چھان کر لیں اور زخم کو نیم کے پانی سے آہستہ آہستہ دھو کر سفوف اوپر چھڑک دیں دو تین روز میں زخم اچھا ہو جائے گا لیکن مناسب ہے کہ زخم اچھا کرنے کے علاج سے اسکو دو ہفتہ کے بعد مطلع کیا جائے کہ اس فعل

نامعقول عادت کے بُرے بُرے نتائج کا فوٹو بنا کر اُس کی نظروں کے سامنے کھڑا کر دیں جس کی دہشت سے وہ آئندہ اس خراب عادت سے پرہیز کریں۔ دوئم ممکن ہو تو اُس کی شادی ضرور کر دیں۔ سوئم اگر بالفعل شادی غیر ممکن ہو تو مریض کو کسی بزرگ متقی ریشائل کے ساتھ شب کو سلانا بہتر ہے تاکہ وہ شب کو اس نامعقول حرکت سے باز رہے۔ چہارم اُس کے عضو تناسل کے کسی حصہ میں کوئی اکال دوا لگا کر چھوٹا سا زخم کر دیں اور اس کو عرصہ تک اچھا نہ ہونے دیں تاکہ بباعث تکلیف وہ بے منت فلق نہ ہو جاوے۔ کم مرغن اور کم مصالحہ دار غذا دیں۔ سرد پانی سے غسل کراویں گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔ قبض نہ ہونے دیں۔ ہاضمہ کا خیال رکھیں اور مفصل ذیل کا استعمال کرائیں +

نسخہ :- برومائیڈ آف کیمفرہ گرین۔ برومائیڈ ایونیا ۵ گرین یہ ایک خوراک رات کو سونے کے وقت آب سرد سے نوش کریں +

نسخہ :- فراسی ایونی سائٹراس ۵ گرین۔ لیکوار اسٹرکنیا ۵ بوند۔ ڈیلوٹ فاسفورک ایسڈ ۱۵ بوند۔ انفیوزن کواسشیا ایک اونس۔ یہ ایک خوراک ہے ایسے دن میں تین بار دیں +

ایضاً :- جہاں تک دیکھا گیا ہے۔ ایک زمانے کے نوجوانوں کو بے منت فلق کے عارضے کے ہاتھ سے تنگ پایا ہے۔ اس نسخہ کو تین بار تجربہ کر کے۔ اس موذی کے ہتھکنڈے سے نجات پانے کا ڈھیرا پایا۔ گواہی دعوے کرنے کا استحقاق نہیں رکھتا ممکن ہے کہ ایک دوا سو مریض کو فائدہ پہنچا چکی ہو۔ اور اسی قسم کا اور مریض اسی دوا سے صحت نہ پائے مریض کے اول دونو ٹانگ رات کو باندھ دیے جائیں کہ زانو الحمود تک دسترس نہ ہو۔ علاج یوں ہے۔ شیر شجر انار جسے مار کہتے ہیں ا میں کپڑے کو خوب ترکریں۔ اور سایہ میں خشک تین مرتبہ تر و خشک کرنے کے بعد روغن بادہ گاؤ میں

تر کر کے ملیدہ بنائیں اور دو یا سلائی سے جلائیں اور اس میں سے جو روغن نکلے اُسے داء الثعلب پر طلا کریں۔ اور اوپر سنگھاڑا پان سبک کا باندھ دیں۔ اپنے آبلہ پڑ جائے گا جو کھ وغیرہ کے ملنے سے ٹھیک ہو جائے گا۔ انشاء اللہ بہت جلد صحت ہو جائے گی۔ زیادہ یہ کہ کوئی صاحب مجھ سے بذریعہ تحریر دریافت فرمالیں۔ جس امر میں خلجان ہو۔ (سید لعل شاہ برق چھاونی (نوشہرہ)

پیسہ اخبار ۲۴ - فروری ۱۸۹۵ء +

**ریش و بروت پیدا کرنا :-** بجواب سوال نمبر الگذارش ہے کہ نسخہ ہائے ذیل تبنیت ریش و بروت میں قوی التاثیر ہیں۔ بشرطیکہ خلقی بے مو (ا) روغن بیضہ میں گندھک کچھ کسی قدر مناسب میں ہیکر طلا کریں (طریق نکالنے روغن بیضہ کا یہ ہے کہ دس بارہ انڈے مُرغی کے سخت بازار جوش دیویں اور زردی نکال کر کسی مسی یا آہنی برتن میں ڈالیں اور آگ پر رکھیں جب قریب جلنے کے ہو تو برتن ایک جانب سے اونچا کر کے افشردہ کریں کہ روغن ٹپک پڑے (۲) ہیرا و شالیں پینے ہنسراج تازہ لیکر کوٹیں اور اس سے سر اور ریش دھویا کریں۔ تخطیل شعر مجرب ہے۔ (۳) سام ابرص یعنے چھپکلی خانگی کو مار کر خشک کریں اور روغن کنجد میں سوختہ کر کے طلا کریں۔ لیکن مذا مر عن کھاویں +

تنبیہ:- روغن بیضہ اگر بطریق پتال جنتر نکالا جائے تو نہایت عمدہ ہے اور جلدی استعمال کر لینا چاہیے کہ متعفن ہو جاتا ہے بعد تجربہ بذریعہ اخبار اطلاع دیجائے (فضل الدین طبیب از بھنگال ضلع شاہپور) پیسہ اخبار ۲۸ مارچ ۱۸۹۵ء +

ایضاً - آپ کے اخبار مطبوعہ ۹ - فروری ۱۸۹۵ء میں کالم حفظ صحت میں ایک صاحب ریش بروت طلب فرما رہے ہیں۔ التماس ہے کہ مجھکو ایک درست نسخہ ملا ہے۔ جو پیش کرتا ہوں۔ کہ کڑوے تیل میں جو ہکر کر دو۔ دو جب سب کوئلہ رنگ ہو جاوے تو ایک قسم کا مرہم تیار ہو جاوے گا۔ اُس کو بوقت سونے کے

جگہ بال اُگنے درکار ہوں لگا کر اوپر سے کچھ باندھ دیں۔ صبح کو دھو ڈالیں اوّل تو ہفتہ ورنہ ۲۰-۲۵ یوم میں کھونٹی نکل آوے گی + (راقم ر-ب از شکار پور) پیسہ اخبار ۲- مارچ ۱۸۹۵ء +

**ریش و برودت پیدا ہو جائے گی:-** آپ کے اخبار مورخہ ۹ فروری ۱۸۹۵ء میں کوئی صاحب ریش و برودت نکلنے کا نسخہ دریافت فرماتے ہیں۔ ایک سہل ترکیب عرض کرتا ہوں۔ اگر چندے مداومت کریں گے تو صاحب ریش و برودت ہو جاویں گے۔ بعد کھانا کھانے کے ہاتھ دھو کر رومال سے صاف نہ کریں بلکہ دونوں ہاتھ آپس میں ملکر مونہ پر پھیر لیا کریں اور ہفتہ میں ایک بار استرا مونہ پر پھروا دیا کریں یہ عمل کرنے سے انشاءاللہ کامیاب ہوں گے (راقم ۳۵۹۶- بھوپال) (ر) +

**فوطوں کا علاج:-** آپکے اخبار پیسہ اخبار میں جو ۳ نومبر ۱۸۹۴ء کے پرچہ میں سید امیر علی صاحب علاج فوطوں میں پانی بھر آنے کا دریافت کرتے ہیں انکو آپ یہ علاج تحریر بتلائیں کہ اوّل آپ تمباکو کا پتہ لیں اور اگر تمباکو کا پتہ تازہ ملے تو اُس پتہ کو گرم کرکے فوطوں پر رکھ کر باندھیں لیکن زیادہ گرم مت کریں شام کے وقت گرم کرکے باندھنا اور فجر کے وقت کھول ڈالنا۔ دوسرا علاج یہ ہے کہ بیگن ہرا لینا اور تازہ اُس کے چار ٹکڑے کرکے انگارہ میں گرم کرنا جب وہ نرم ہو جاوے تو اسکو فوطوں پر رکھ کر باندھنا۔ مگر رات دن بندھا رکھنا چاہیئے (امیر محمد علی از مقام بمبئی محلہ سمر کھاڑی) (ر) +

**داد:-** کے نسخے سب نے پیسہ اخبار میں لکھے مگر جو وقت طلب ہیں سب سے یہ نسخہ بہت آسان ہے۔ داد کیسا ہی پرانا ہو اُسپر مالو یصاحب کا مرہم لگا کر جس قدر داد بڑا ہو اسیقدر بڑے لوہے کی چھڑ کو گرم کرکے قریب سے تھوڑی دیر سینک دے آگ کی گرمی سے ایک آبلہ سا اُٹھ کر فوراً بیٹھ جاوے گا اسیطرح تین چار روز تک

یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالے داد اچھا ہو جاویگا۔ آبلہ سے کوئی تکلیف نہ ہوگی۔
(الٰہی بخش از ضلع نیر اعظم مراد آباد) پیسہ اخبار ۲ مارچ سنہ ۱۸۹۵ء +

**صرع یعنے مرگی**:۔ برومائیڈ آف پوٹاسیم ایک دوائی انگریزی ہے اس کا استعمال بقدر ایک ماشہ ہر روز ۳ دفعہ دن میں یعنے ۳ رتی ایک دفعہ پانی میں حل کر کے کیا جاوے تو دورہائے صرع میں تخفیف ہو جاتی ہے دوائی مذکورہ ۶ رتی فی دفعہ تک رفتہ رفتہ بڑھا دینی چاہئے۔ غذا گوشت وچپاتی۔ یا ایسی قبیل کی کوئی اور سبک غذا۔ واضح ہو کہ حکماء کا اس امر میں اتفاق ہے کہ صرع ۲۵ اور چالیس سال کے درمیان میں عسیر العلاج ہے۔ اور پکی دوائی استعمال کرنے سے یہ فایدہ ضرور دیکھا گیا ہے کہ دورہ ماہ دو ماہ سے سالانہ ہوگیا ہے لیکن کلی طور پر مرض رفع نہیں ہوئی۔ غالباً دو تین ماہ تک سال میں کھائی جائے ایک شخص ۴۵ سالہ کو کثرت استعمال کے سبب نامردی کا ظہور بھی ہوگیا تھا۔ لیکن احقر کے نزدیک اسکی وجہ اَور تھی (افضل الدین طبیب از ہرنگا ضلع ہوشیار پور) پیسہ اخبار ۹ مارچ سنہ ۱۸۹۵ء +

**افیون چھوڑانا**:۔ نمبر ۱۵ مطبوعہ ۲۳۔ فروری سنہ ۱۸۹۵ء کے جواب میں افیون چھوڑنیکا ایک سہل الاصول آزمودہ نسخہ کوڑی پیسہ کا ارسال ہے امید کہ کالم حفظ صحت میں جگہ دیجئے گا۔ جو صاحب افیون چھوڑنے کی ترکیب پوچھتے ہیں ان کو چاہئے کہ مقدار افیم کے برابر ایک ٹھیکری وزن کر کے رکھ لیں۔ دوسرے روز اُسی ٹھیکری سے پتھر پر ایک لکیر پہلے کھینچ لیں بعد کو اُسی ٹھیکری کے برابر وزن کر کے افیم کھائیں۔ اسی طرح سے روزانہ اس ٹھیکری سے پتھر پر پہلے لکیر کھینچیں بعد کو وزن کر کے افیم کھائیں ایک نامعلوم مقدار افیون کی روزانہ گھٹتی جائے گی اور شیخ افیونی کو بھی ذرا تکلیف نہوگی۔ آخر کو جب ٹھیکری کی مقدار سُوں برابر رہجائے تو افیون پر لعنت کر کے اسکو پھینک دیں اور بندہ کو دعائے خیر سے یاد کریں۔ از پینگی نہ

پیکی کا بھاشی (بقلم ظہیر الدین فاریابی از الٰہ آباد) پیسہ اخبار ۱۴ مارچ ۱۸۹۵ء +

**افیون چھوڑانیکا نسخہ:** - بھوسی گندم کہنہ دو تین سالہ ۲ تولہ۔ قند سیاہ کہنہ ۵ تولہ۔ پوست ہلیلہ کابلی ۱ تولہ کشنیز کہنہ دو سالہ ۲ تولہ۔ رات کو آدھ سیر پانی میں تر کریں۔ صبح کو مل کر اور صاف کرکے نہیں۔ فقط دودھ بھینس ایک سیر۔ گھی ایک چھٹانک رات کو کھاویں۔ ۱۴ یوم استعمال کرنے سے افیم چھوٹ جاوے گی (نامہ نگار) پیسہ اخبار ۱۴ مارچ ۱۸۹۵ء +

**ایضاً:** - تخم سبز تانکنی سیاہ ۲ تولہ۔ شکر سرخ ۴ تولہ مغز تخم آنب ۲ تولہ رات کو آدھ سیر پانی میں بھگو کر صبح کو ملکر اور صاف کرکے نوش کریں۔ غذا پچھلے نسخہ والی کھانی چاہئے۔ (ر) +

**دانت صاف کرنا:** - کوئلے سے دانت مانجنا بہت جلد بہر طرح سے دانتوں کو خراب کر ڈالتا ہے ہلتے ہوئے اور کمزور دانت تر برگد کی مسواک دن رات میں کم سے کم پانچ بار کرنے سے مضبوط ہو جاتے ہیں۔ اور جھاڑ کی جڑ کی مسواک بھی فایدہ کرنے والی چیز ہے۔ (سعید الدین احمد موضع قائم گنج ضلع شاہجہان پور) (ر) +

**ترک افیون:** - ۲۳ فروری کے پیسہ اخبار میں ایک صاحب مسمی الٰہی بخش افیون چھوڑانیکا نسخہ طلب فرماتے ہیں۔ سو بموجب انکی خواہش کے مفصلہ ذیل نسخہ ارسال خدمت ہے:۔ ایک رتی افیون کھانے والے کو ۵ عدد ورق نقرئی اُس وقت جبکہ افیون کھانے کا ہو کھانے چاہئیں رات کے وقت حسب معمول دودھ پینا چاہئے۔ اس میں کمزوری بالکل نہ ہوگی اور افیون چھوٹ جاویگی نسخہ ذیل روز تک برابر استعمال کرنا چاہئے۔ (تو ندرالے وید سب اورسیر از تیز پور۔ آسام) پیسہ اخبار ۱۶ مارچ ۱۸۹۵ء +

**خنازیر:** - نسخہ مجرب دافع خنازیر حسب درخواست مریض وحرم سالہ بجنور

خطائی اصل گھس کر نیم گرم ضماد کریں اور عرق عشبہ کا استعمال کھتیں (حکیم نواب اکبر محمد خاں مقام سیور علاقہ بھوپال) پیسہ اخبار ۲۳ مارچ ۱۸۹۸ء +

**طحال** ، نسخہ مجرب دافع طحال حسب درخواست سید عباس صاحب لکھنؤ پتیس ۱ ماشہ برگ سُداب ۱ ماشہ پودینہ خشک ۷ ماشہ۔ بورہ ارمنی ۷ ماشہ تیل ارنڈ ۹ ماشہ۔ اشق ۹ ماشہ۔ انجیر زرد ولایتی ۱ عدد سبوس گندم ۲ تولہ گندھک آملہ سار ۹ ماشہ۔ نمک سونا ۱ تولہ عُشبہ ۱ تولہ۔ زردچوب سوختہ ۱ تولہ۔ تخم ارنڈ سوختہ ۱ تولہ۔ خاکستر سرگین بُز ۱ تولہ۔ خاکستر بیخ انگور سوختہ ۱ تولہ ان سب ادویات کو پیس کر اوس میں سے تھوڑا سا سفوف لیکر سرکہ انگوری میں حل کر کے نیم گرم طحال پر ضماد کریں۔ فایدہ ہوگا۔ (۱/۱) +

**قولنج** ، نسخہ مجرب دافع قولنج حسب درخواست راقم ہمشیرہ کا کنج بادیان کے عرق عطار میں پیس کر نیم گرم نوش کریں اور کھانا کھانے کے بعد چنے کے برابر نمک کھاویں ہمیشہ اسکی مداومت رکھیں انشاء اللہ تعالےٰ مرض قولنج کبھی نہ ہوگا +

اور جو صاحب کہ ان نسخوں کے استعمال سے فایدہ اٹھاویں بندہ کو اطلاع دیں + (۱/۱)

**نسخہ دافع مرگی** :۔ (نمبر ۹۳) زنجبیل ۳ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۳ ماشہ کندش ۳ ماشہ۔ ان سب ادویات کو باریک پیسکر حالت مرگی میں پھونکیں اور غار تیون ۲ تولہ کوس ۲ تولہ عقرقرحا ۲ تولہ۔ اسطوخودوس ۲ تولہ۔ شہد خالص ۱۰ تولہ۔ ان دواؤں کو باریک پیسکر شہد میں ملا کر معجون بناویں اور ۲ ماشہ سے ۳ ماشہ تک ہر روز صبح کو کھایا کریں + (حکیم نواب اکبر محمد خاں سیہور) پیسہ اخبار ۳ مارچ ۱۸۹۵ء +

**نسخہ دافع ضعف دماغ و جریان** :۔ نمبر ۹۴ شیر گاؤ ۴ آثار۔ شکر

سفید ۱ تولہ۔ ملا کر مثل کھوئے کے پکا دیں اور کلیجن ایک تولہ۔ ستاور ۱ تولہ۔ ۱ تولہ۔ تخم ریاں ۲ تولہ۔ کھانڈ ۸ تولہ۔ مغز بادام ۲ تولہ۔ مغز چلغوزہ ۳ تولہ۔ مغز پستہ ۲ تولہ۔ چرونجی ۲ تولہ باریک پیسکر ملا دیں اور ۶ ماشہ سے ۱ تولہ تک ہر روز صبح کھایا کریں اور برائے فتور ہاضمہ شب کو سوتے وقت کھانا کھانے کے ۲ گھنٹے بعد معجون کو ۱ تولہ کھا دیں اور غذا ملین کا استعمال کریں۔ (حکیم نواب اکبر محمد خان سیہور) پیسہ اخبار ۳۰ مارچ ۱۸۹۵ء

**ترکیب پارے کو گولی بنانے کی:** پارہ ۲ تولہ گشتہ نقرئی ۳ ماشہ کھرل کرکے گولی بنا دیں اور زخم پر باندھیں۔ (ر)

**نسخہ معجون برائے آتشک مجرب:** افتیموں ایک تولہ۔ بسفائج ایک تولہ۔ سنا مکی ایک تولہ۔ غاریقون ایک تولہ۔ تربد سفید خراشیدہ ایک تولہ گاؤزبان ۹ ماشہ۔ اسطخودوس ۹ ماشہ۔ باؤبڑنگ ۶ ماشہ۔ فرطسک ۶ ماشہ۔ لاجورد ۶ ماشہ قسط شیریں ۶ ماشہ شہد خالص ۲۶ تولہ دو ماشہ ملا کر معجون بنا دیں اور ہر روز صبح ۹ ماشہ سے ایک تولہ تک کھایا کریں اور ترشی بادی کھٹائی وسونگ کی دال سے پرہیز رکھیں۔ پیسہ اخبار ۳۰ مارچ ۱۸۹۵ء۔

**پیچیدہ امراض کا علاج:** اخبار مطبوعہ ۲ فروری میں ذیل حفظ پیچیدہ بیماریوں کا علاج دریافت فرماتے ہیں مفردات ادویہ میں احراق سیم حکم اکسیر کا رکھتا ہے لیکن نوعمری میں خصوصاً مجرد کو گرمی پہونچانے کا اندیشہ ہے۔ اور احراق قلعی جریان ترک احتلام۔ ضعف معدہ کو نافع ہے اسمیں عمر کی قید نہیں۔ پیسہ اخبار ۶۔ اپریل ۱۸۹۵ء

**افیون چھوڑنے کا علاج:** اخبار مطبوعہ ۲۳ فروری میں ذیل حفظ صحت افیون چھڑانے کو پوچھتے ہیں۔ دستور ہردا۔ جو معمولی چھوٹا سا درخت ہوتا ہے عوام بھی پہچانتے ہیں۔ بوقت خواہش افیون ایک تولہ کھا دیں ایسے ہی دو ہفتہ اس کا

استعمال فرماویں افیون کی خواہش کو مار دے گی قطعی عادت چھوٹ جاوے گی۔ ایسا ہی معتبر شخص خاندانی شیخ سے میں نے سُنا ہے۔ گو خود آزمایا تو نہیں لیکن اغراق بھی نہیں ہے۔ پیسہ اخبار ۶۔ اپریل ۱۸۹۵ء +

**علاج دماغ** :۔ مطبوعہ ۱۶ مارچ اخبار میں جو صاحب دماغ کا علاج چاہتے ہیں اُس کے لئے بھی بہی احراق تلعی اور احراق سیم نافع ہے رطوبات دماغیہ کو جذب کریگا۔ (سید مسعود الحسن نبیرہ ڈپٹی اشفاق حسین صاحب انبیلی) پیسہ اخبار ۱۳ اپریل ۱۸۹۵ء +

**مرہم** :۔ سندال سفید ۹ حصہ نیلا تھوتہ ایک حصہ دونوں کو پیسکر اگر سرد موسم ہو تو روغن کنجد اور اگر گرم موسم ہو تو روغن تلخ یعنے سرسوں کا اسقدر ملاویں کہ ادویات مذکورہ کیچڑ کی مانند ہو جاویں۔ پندرہ بیس دفعہ رگڑ کر پانی ڈال دیں۔ پھر پندرہ بیس رگڑے لگادیں اور نیا پانی ڈالیں۔ اسی طرح پانی نکالتے رہیں۔ جب تیار ہو جاوے تو کپڑے پر لگاویں اور پانی سے تر رکھیں اور مرہم بھی پانی ہی میں رہے گی + (از مرگھ نمبر دار موضع سرائے حکیم ہندی) پیسہ اخبار ۶۔ اپریل ۱۸۹۵ء

**خون طمث** :۔ مورخہ ۲۳ مارچ ۱۸۹۵ء کے پیسہ اخبار میں استفسار علاج خون طمث منجانب مولا اج ٹیواری درج ہے چنانچہ مندرجہ ذیل نسخہ نہایت مجرب اور آزمودہ ہے جو خون استحاضہ کو اگرچہ مانند دریا کے ہو بند کرتا ہے۔ کہربا شمعی مرجان سوختہ طباشیر سفید صمغ عربی پوست انار سیاری چھالیہ ہر ایک پختہ سفید مائیں خورد مائیں کمال سعد کوفی مازو موچرس گوندپلاس پوست درخت مولسری کھیلی کھیلا ہر ایک ایک تولہ مصطگی رومی چھ ماشہ۔ ان سب کو باریک پیسکر چھ ماشہ صبح اور چھ ماشہ شام گائے کے دودھ یا تازہ پانی کے ساتھ کھلا دیا کریں۔ غذا میں شیر و برنج۔ (حکیم محمد بدر الدین ملازم ریاست نابھہ) پیسہ اخبار ۱۳۔ اپریل ۱۸۹۵ء +

**خنازیر** :۔ مدت مدید سے آپ کے اخبار گوہر بار رشک گلزار کے کالم

رفاہ عام میں ایک صاحب خنازیر کا علاج دریافت فرماتے رہے تا حال کسی صاحب نے جرات درج کرانے علاج خنازیر کی نہیں فرمائی۔ پس بندہ جناب فیضمآب کی خدمت بابرکت میں ایک نسخہ عجیب وغریب جو کئی مرتبہ اس نیازمند کے تجربہ میں آیا ہے ارسال کرتا ہے۔ نسخہ یہ ہے ✤ (ضماد) نمک ہندی ایک تولہ۔ اشقا سفید ایک تولہ۔ کتان ایک تولہ۔ طوطیا ایک تولہ۔ ہر چہار ادویہ باریک نمودہ باب برآتش گرم کند چوں خشک گردد بسر جابہ مالیدہ بر خنازیر ضماد نمایند بعد از چندے بکرم اللہ تعالےٰ مرض مذکور بیروں آید چوں مرض ظاہر گردد ایں دیگر ضماد باید کرد۔ (ضماد) سم الفار ۳ ماشہ۔ نوشادر ۳ ماشہ۔ حب السلاطین تولہ۔ مغز کرن ۳ ماشہ۔ شاہترہ ۳ ماشہ۔ جونک ۳ ماشہ۔ ہمہ ادویہ در بول گوسالہ حل نمودہ ضماد کند در اندک روز شگافتہ شود۔ بعد ایں مرہم تا بعمل آرند۔ (مرہم) سفیدہ کاشغری۔ سیندور۔ موم بہ روغن گاؤ برابر وزن گرفتہ برآتش مرہم تیار کنند۔ بر پارچہ باریک آلائش کردہ بر خنازیر چسپاں باید کرد۔ انشا اللہ تعالےٰ صحت خواہد شد ✤ (محمد بخش مدرس مدرسہ پکیوالہ تحصیل جھنگ) پیسہ اخبار ۱۳ - اپریل ۱۸۹۵ء ✤

**اختناق الرحم:۔** نمبرہ پیسہ اخبار ۱۳ اگست اختناق الرحم (Hysteria باؤگوار) بڑا بد مرض ہے اور اس کی مدت بھی مقرر نہیں جس قدر اس کا علاج وغیرہ سرگرمی سے کیا جاوے مرض زیادہ ہوتا جاوے گا مجھے دوبار تجربہ ہوا کہ جس قدر اس مرض میں تساہلی کی مریض روبصحت ہوتا گیا بہت عمدہ علاج اسکا یہی ہے کہ دوا بالکل ترک کردی جاوے اور اندیشہ کسی طرح کا نہ کیا جاوے اس مرض سے کوئی شخص ہلاک نہیں ہوتا ہیں مختلف قسم کے دورے ٹھیک ٹائم پر ہوتے ہیں کہ لوگوں کو شک آسیب کا ہو جاتا ہے اکثر مریض کے اعضا ئے رئیسہ میں سے کسی میں شدید درد ہوتا ہے (جس کے لیے نسخہ نمبر ۱ از حسد

مفید ہے) یا کسی غذا سے تنفر ہو جاتا ہے یا حلق میں بہت درد ہوتا ہے۔
کہ نگلنا ہر شے کا دشوار ہو جاتا ہے۔ نسخہ نمبر (۱) آیمونیا برومائڈ ۵ اگرین سپرٹ
ایمونیا ایرومیٹک ۲۰ قطرے ٹنکچر ویلیرین ۳۰ قطرے ٹنکچر اشرے فن فیٹس
ایک قطرہ۔ ایکوا کلورافارم ایک اونس ایک خوراک ۔۳ خوراک تک
روز دے سکتے ہیں۔ ۳۔۴ گھنٹہ بعد۔ اگر حاملہ اس مرض میں مبتلا ہو تو
یہی نسخہ فقط دینا چاہئے۔ اگر مریضہ کے حلق سے کچھ نہ اتر سکے تو ہر خوراک
میں ٹنکچر اسافٹیڈا ۲۰ قطرے ملانا چاہئے ❊

(Asafoetida Enema) اگر مریضہ حاملہ نہ ہو تو جاننا چاہئے کہ فورا
مریضہ کو بس حیض ہے پس قبل زمانہ مقرر یعنے (۳) دن پیشتر یہ نسخہ دینا چاہئے
پاپالیواٹ مرہ ۵ گرین۔ آئیل آف سیون ایک قطرہ یہ ایک خوراک ہے ایسی
تین خوراکیں دن میں دینا چاہئے ۴ روز تک ہر ماہ میں ۴ ماہ تک مگر حاملہ کو مت
دینا۔ اگر مریضہ کو ہچکیاں آئیں یا برابر قے ہو جایا کرتی ہو تو یہ نسخہ دیں ❊ کریازوٹ
ایک قطرہ کو نسٹ۔ پانی ۲ ڈرام یہ ایک خوراک ہے۔ ۴ خوراک روز دے سکتے ہیں
نصف نصف گھنٹہ بعد بہت عمدہ علاج اس مرض کا پلاسٹر آف بلاڈونا ہے زیر ناف
۳ ہفتے لگا رہے بابا صحت (احمد حسین لکھنؤ) پیسہ اخبار ۲۰ اپریل ۱۸۹۵ء ❊

**علاج کدو دانہ**:۔ مورخہ ۲ اگست پیسہ اخبار۔ لکوئڈ اکسٹراکٹ آف میل فرن
۲۰ قطرے آدھ پاؤ دودھ میں ملا کر نہار منہ دو دن استعمال کیجئے۔ آخری روز
کاسٹر آئل ایک اونس دوپہر کو پینا چاہئے نہ اس دن بھر کچھ ہو شام کو ہلکی غذا شل سگو
یا ارا روٹ کے ❊ (۱۱) پیسہ اخبار ۲۰۔ اپریل ۱۸۹۵ء ❊

**اختناق الرحم**:۔ ۳۔ اگست ۱۸۹۴ء کے پیسہ اخبار کے صفحہ ۴ کے کالم حفظ صحت
بہ نمبرہ ۵۵ ایک صاحب اختناق الرحم کا علاج دریافت فرماتے ہیں سو میرے تجربہ
میں ایک نسخہ معجون سنجاح جس کی ترکیب قرابادینوں میں درج ہے دو موقعہ پر

آچکا ہے ایک عرصہ ۷ سال گذرا ایک ۳ سال بیلن چھر اس مرض نے عود نہیں کیا یہ معجون میں نے ۲ ماہ میں متناسب تعدد سے کرتین دفعہ کھلایا تھا کلی آرام ہوگیا (کریانی نمبر ۷۵) پیسہ اخبار ۲۷- اپریل ۱۸۹۵ء +

**ضعف دماغ:-** آپ کے اخبار مطبوعہ ۲۳ مارچ ۱۸۹۵ء میں کسی صاحب نے ضعف دماغ کا نسخہ طلب کیا ہے۔ ایک نسخہ آسان و مجرب جو کہ بندہ کا آزمایا ہوا ہے ارسال خدمت کرتا ہوں۔ سبوس اسبغول ایک تولہ۔ نبات سفید دو تولہ۔ شیر گو سفند۔ ۵ تار میں فیرنی تیار کر کے علی الصبح کھایا کریں انشاء اللہ تعالے ایک ہفتہ کے اندر صحت کلی حاصل ہو جائے گی اور سر کے درد کے لئے روغن بادام استعمال کیا کریں۔ (خاکسار عبد الکریم از کلکٹر صاحب کا بازار) پیسہ اخبار ۲۷- اپریل ۱۸۹۵ء +

**دردِ سر:-** دراخبار ۹ ستمبر درج استفسار صحت از برائے دردسر دوران مے خواہد۔ بندہ از نسخہ بہم رسیدہ چنانچہ ادرک نر کوفتہ رس گرفتہ قدرے پیاپلوا انداختہ ہنگام دردسر دو سہ قطرہ در بینی خود چکاند تا تاثیر آں بہ دماغ مے رسد۔ نہایت دو سہ دفعہ چکانیدن رو بسوئے آسمان دراز کشیدہ خواب کند۔ (احمد صاحب محمود۔ بمبئی) پیسہ اخبار ۲۷- اپریل ۱۸۹۵ء +

**چہرہ کی پھنسیوں وغیرہ کی صفائی:-** مولوی ایل۔ ایل ڈی صاحب نے جو تحریر فرمایا ہے کہ کاربالک وغیرہ سے دھونے سے چہرہ صاف ہوگا مگر میں نے جہانتک دیکھا بالکل فضول ہے بینگرے وغیرہ کی چھلکے سے اور چکوٹے پڑ جاتے ہیں۔ ہاں یہ دوا بہت مفید ہے جس کا تجربہ بہت اچھی طرح سے ہوا اور بہت درست ہے۔ سفیدہ کاشغری۔ کبیلا۔ روغن تل تینوں کو ہموزن لے کر تھوڑا پانی ملا کر گرم کر کے رکھ چھوڑئیے۔ اگر ضرورت ہو تھوڑا

سالے کرات کو منہ پر مل کے سو رہے صبح اٹھے اور منہ دھو ڈالے۔ (مرزا غ از مرزا پور) پیسہ اخبار ۴ مئی ۱۸۹۵ء

**نسخہ برائے درد عرق النسا:** جسکو پنجابی میں رینگن وا اور انگریزی میں سائی ٹیکا کہتے ہیں۔ صبر سقوطری ۲ ماشہ۔ ہلیلہ زرد ۳ ماشہ۔ سورنجان شیریں ۲ ماشہ۔ ہر سہ ادویہ پیکر اسکی ایک گولی بناویں۔ تھوڑے سے گرم پانی کے ساتھ اسکو کھالیں اس سے چار یا پانچ اسہال ہوتے ہیں۔ اور فوراً بفضل خدا مرض رفع ہوتا ہے (عبد الصمد) پیسہ اخبار ۱۱ مئی ۱۸۹۵ء

**نسخہ برائے مرض پیچش:** جس کو انگریزی میں ڈسنٹری کہتے ہیں خوراک جوان کے واسطے چار ماشہ۔ اگر پیاس ہو تو ہمراہ لعاب بہدانہ اس کا نام سفوف مقلیا نام ہے بہت ہی مفید ہے۔ اسبغول ۵ تولہ۔ تخم ریحاں ۳ تولہ ۹ ماشہ۔ تخم کنوچہ ۳ تولہ ۹ ماشہ۔ تخم بارتنگ ۳ تولہ ۹ ماشہ۔ تخم خشخاش ۳ تولہ ۹ ماشہ۔ خرفہ ایک تولہ ۹ ماشہ۔ صمغ عربی ۳ تولہ ۹ ماشہ۔ گل ارمنی ۳ تولہ ۹ ماشہ۔ تخم حماض ایک تولہ ۹ ماشہ۔ نشاستہ ایک تولہ ۹ ماشہ۔ تخم کی اقسام کو بھون لیں اور چار تخم کے سوا سب دواؤں کو کوٹ کر آپس میں ملالیں (//) پیسہ اخبار ۱۱ مئی ۱۸۹۵ء

**ہیضہ کی ہچکیوں کا علاج:** ہیضہ میں جو ہچکیاں آتی ہیں انمیں ایک تی ہینگ بمعہ چوتھائی رتی مشک دینا مفید ہے (عبد الصمد بٹ سوداگر میڈیکل شاپ از ظفروال) پیسہ اخبار ۱۱ مئی ۱۸۹۵ء

**نسخہ قوت جو مجرب ہے یہ ہے:** پلپل دراز آدھ سیر اور شیر مادہ گاؤ ایک سیر پلپل کو دودھ میں ڈال کر جوش کرے۔ جو شیر بالکل جذب ہو جائے پلپل کو سایہ میں خشک کرے اور باریک پیس کر اس میں مصری ہموزن ملا کر رکھ چھوڑے ہر روز پانچ درم نہار تناول کرے۔ اگر ہمراہ شیر مادہ گاؤ کے کھائے

زیادہ بہتر ہے پھر ایک ہفتہ کے بعد قوت کا حال
پیسہ اخبار ۱۸ مئی ۱۸۹۵ء +

**بواسیر:**۔ آپ کے اخبار مطبوعہ ۴ مئی ۱۸۹۵ء جاریہ میں لکھنؤ سے ایک صاحب نے علاج مرض بواسیر دریافت فرمایا ہے سو میں اپنے تجربہ کا ایک آزمودہ مفید نسخہ اس بیماری کے لئے ارسال خدمت کرتا ہوں اور وہ یہ ہے +

**نسخہ:**۔ ۲ عدد پوست بیضہ مرغ خانگی از پوست اندرون پاک کردہ وازآب گرم شستہ صاف کردہ قدرے بریاں نمودہ باشد مانند نیلہ تھوتھہ اصل خوب باریک سائیدہ نگاہدارند و بوقت حاجت بر مسے مالیدہ باشند۔ انشاءاللہ تعالےٰ در چند یوم بواسیر مضمحل گشتہ آب شدہ خواہد گشت وبعد یکپاس استنجا ازآب گرم کنند۔ اور عمل جراحی کے واسطے جو مستفسر نے لکھا ہے اسکی فضیلت میں کچھ شبہ نہیں ہے۔ لیکن ساتھ اسکے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ عمل کسی پورے عالم و ماہر کے ہاتھ سے ہو ورنہ مآل اسکو سخت اندیشہ ناک ہوتا ہے (حکیم محمد معصوم خاں مقام بالنواڑہ) پیسہ اخبار ۲۵ مئی ۱۸۹۵ء +

**شب کوری:**۔ حسب استفسار حفظ صحت مطبوعہ نمبر ۲ جلد ۷ نسخہ برائے علاج شب کوری ارسال خدمت ہے:۔ دیسی تمباکو پاؤ بھر بخوبی لے کر اس کو شراب میں ملا دے اور بازاری تمباکو کے موافق بنا لے۔ اور ایک گجے میں سونپٹ بینے گل حکمت کر کے اُس کا تیل نکال لے نیچے اُس کے ایک چینی کی پیالی رکھ دے آدھا گجا نیچے دبا دے اور آدھا اوپر رہے۔ اور منہ گجے کا چینی دے کر مٹی سے خوب بند کر دے۔ جو تیل نکلے گا اُسکو ایک بار آنکھوں میں ڈالنے سے شبکوری جاتی رہیگی۔ مجرب ہے۔ (محمد اسمٰعیل از کوٹھی مٹر دھانہ) پیسہ اخبار یکم جون ۱۸۹۵ء +

نسخہ برائے اسہال و عطش و حرارت جگر ۔ شیرہ مغز تخم کنول گٹہ ۴ ماشہ ۔ شیرہ تخم خرفہ سیاہ ۴ ماشہ ۔ شیرہ زرشک بیدانہ ۴ ماشہ در عرق بادیان ۵ تولہ گرفتہ شربت انار ترش ۱ تولہ حل کردہ بنوشند +

نسخہ ورم رحم خبازی ۷ ماشہ ۔ تخم خربزہ ۱۰ ماشہ ۔ مویز منقیٰ ۷ دانہ تخم خطمی ۶ ماشہ ۔ در عرق عنب الثعلب سبز ۱۰ تولہ انداختہ بنوشند (حکیم سید نجم الدین احمد عفی عنہ از سندیلہ) پیسہ اخبار یکم جون ۱۸۹۵ء +

**علاج گندہ بغل :۔** ایک بکرے کو ذبح کرکے قبل نکالنے پوست کے گردے اس کے نکال کر دونوں بغلوں میں مضبوط دبالے اور ایسی جگہ بیٹھے جہاں ہوا کا گذر نہو بعد ایک پہر کے وہ گردے نیلے ہوجاویگے اُن کو نکال ڈالے اور بغلیں دھو کر صندل اور زیرہ ملے ۔ خدا چاہے تو آرام ہوجائیگا + (رندر سنگھ امرتسر) (ر) +

**علاج درد کمر ۔** نسخہ زنجبیل ۲ تولہ ۔ آملہ منقیٰ خشک ۲ تولہ ۔ جوزبویہ ۲ تولہ فلفل سیاہ ۲ تولہ ۔ تربد سفید ایک تولہ ۔ انجیر زرد خشک ۳ تولہ ۔ رازیانہ ۳ تولہ ۔ ریوند چینی ۱ تولہ ۔ ترکیب پہلے ۵ دوا تربد تک کوفتہ بیختہ کریں بعدہ انجیر و رازیانہ و ریوند چینی کوفتہ در عرق گلاب جوش دیکر صاف کریں اور شیر دبرگ گل سُرخ ڈال کر ہمراہ جملہ ادویہ شہد شار سفید و مصری ۱ار میں قوام کرکے جوارش بناویں اور گائے کا گھی ایک تولہ ملاکر رکھیں خوراک ۳ تولہ ہر روز کھائیں (راقم محمد حبیب اللہ خان حکیم و منیجر دواخانہ محمد حسین علی ڈاکٹر میڈیکل ہال سیتاپور بیرون بالین گنج) پیسہ اخبار ۸ جون ۱۸۹۵ء +

**بال سفید نہوں :۔** اگر دوسرے یا تیسرے روز تیل بال گنگنی بقدر دو تین قطرہ بیناسہ میں ڈال کر ہمیشہ استعمال ہوا کرے تو بال سفید نہیں ہونگے + (دھاکم رائے چکوال) پیسہ اخبار ۸ جون ۱۸۹۵ء +

کنٹھ مالا و سفید بال :۔ یوم شنبہ ۱۸ مئی ۱۸۹۵ء کے پیسہ اخبار کے نمبر ۱۴۴ و ۱۴۷ ہم بیماریوں کے مجرب علاج لکھے جاتے ہیں :۔

**علاج بال سفید :۔** بھنگرا سیاہ جس کے گل و شاخ و برگ سب سیاہ ہوں معہ شاخ و برگ و بیخ لیکر سایہ میں خشک کرکے پوست انجیر ولایتی ہم وزن بھنگرا چھ تولہ۔ باریک کرکے ہر روز صبح چھ ماشہ ہمراہ تازہ بخور رند چھ ماہ تک بال سفید ہونگے بعد سیاہ (کشن لال از نلہر) پیسہ اخبار ۸ جون ۹۵ء ✦

**علاج گلٹی جسکو ہند میں کنٹھ مالا بولتے ہیں :۔** یہ ضماد اس گلٹی پر لگایا جاوے انشاء اللہ تعالے لے صحت ہوگی۔ ترکیب ضماد یہ ہے بیگن چنیو کلاں ایک۔ بارود بندوق ۳ تولہ عمدہ لیکر بیگن کے اندر بھر کے گل حکمت کریں بھوبھل کی آگ میں گاڑ دیں۔ جبکہ مثل بھرتے کے ہو جاوے نکال کر معہ بارود پیس کر ضماد کریں صحت ہوگی ✦ (ر ر) پیسہ اخبار ۸ جون ۹۵ء ✦

**گرمی دانہ :۔** آپ کے اخبار مطبوعہ ۲۵ مئی میں ایک صاحب علاج اہوری دریافت کرتے ہیں۔ سوڈا جس کا پورا نام سوڈا بائی کارب یا بائی کاربونیٹ آف سوڈا ہے۔ تھوڑا سا لیکر پانی میں حل کر کے جہاں دانے ہوں اُسکو لگادیں انشاء اللہ دو تین دن کے لگانے میں سب ضائع ہو جاوینگے۔ اور جو اکثر سوڈے سے نہایا کریں اُن کے بدن پر کبھی نہ ہونگے ارستفسر صاحب نے دریافت کیا تو شاید یہی دوا ہوگی اور سفید دوا تو یہی ہے جس کے لگانے سے فوراً دانے زایل ہو جاتے ہیں۔ میرا آزمودہ ہے۔ میرے بہ دانے کبھی نہیں نمود ہوتے ہیں۔ یہ دوا آجکل پنساریوں کے ہاں افراط کے ساتھ مل سکتی ہے اور یہ وہی دوا ہے جو اکثر رنگ کے پختہ کرنے کے واسطے رنگ میں ملاتے ہیں (ڈاکٹر احسان علی رسالہ نمبر ۱۳ کیمپ محمد خیل) پیسہ اخبار ۱۵ جون ۱۸۹۵ء ✦

**علاج گندہ بغلی:۔** استفراغات مناسبہ سے فضول ردیہ نکالیں اور حدّت اخلاط کی تسکین کریں۔ اور تکثیر غسل آب شیریں سے واجب جانیں

**نسخہ:۔** سعد کوفی۔ تخم شبت حب السمنہ۔ بوزن برابر عرق کیوڑہ میں پیس کر ہر روز بدفعات ملا کریں۔ اور آب جوش بادنجان سے دھوئیں۔ (محمد بن خیرالدین پیش امام بمبئی) پیسہ اخبار ۱۵ جون ۱۸۹۵ء

**علاج شیب غیر طبعی یعنے بے وقت بال سپید ہو جانا:۔** عموماً جماع۔ فصد۔ وغیرہ استفراغات سے محترز رہیں

**نسخہ:۔** پوست ہلیلہ کابلی ۱۴ تولہ ۳ ماشے۔ پوست ہلیلہ زرد ۹ تولہ ہلیلہ سیاہ ۱۴ تولہ ۳ ماشے۔ آملہ منقے ۱۴ تولہ ۳ ماشے۔ پوست بلیلہ ۹ تولہ شونیز ۹ تولہ۔ پوست ترنج ۹ تولہ۔ فلفل سیاہ ۸ تولہ ۳ ماشے۔ دار فلفل ۸ تولہ ۳ ماشے۔ سونٹھ ۴ تولہ۔ نار مشک ۴ تولہ۔ چھوٹی الائچی ۴ تولہ۔ بڑی الائچی ۴ تولہ۔ پیلا مول ۴ تولہ۔ کبابہ ۴ تولہ۔ بلادر ۴ تولہ۔ اشق ۴ تولہ۔ مویز منقے ۲ تولہ ۷ ماشے۔ تخم خیارین ۵ تولہ ۲ ماشے۔ سب دوائیں کوٹ چھان کر نبات سپید ایک سو اکتیس تولہ پانی میں قوام کریں اور ان سب ادویہ کو ملائیں اور (۲۶۰) گولی بنائیں۔ ہر بامداد ایک گولی نگل لیں سال بھر مداومت رکھیں (محمد بن خیرالدین پیش امام سنگتراش از بمبئی) پیسہ اخبار ۱۵ جون ۱۸۹۵ء

**شنوائی:۔** نمبر ۸۴۔ یہ شربت پلائیں۔ (ہس) اسطوخودوس ۱۱ ماشے۔ بادرنجبویہ ۱ تولہ ۵ ماشے بسفائج فستقی ۱ تولہ ۵ ماشے گاؤزبان ۱ تولہ ۵ ماشے سبکو ڈیڑھ سیر پانی میں جوش دیویں کہ نصف رہجائے پھر صاف کرکے آدھ سیر نبات اضافہ کرکے شربت بنا دیں خوراک ۴ تولہ۔ عرق گاؤزبان ۶ تولہ۔ عرق سونف ۶ تولہ میں ملاکر پیویں نیم گرم ہر روز نہار منہ صبحکو۔ اور اس نسخہ کا بھپارہ

ہیں۔ (ص) برگ شداب ۲ تولہ۔ صعتر ۱ تولہ۔ افسنتین رومی ایک تولہ۔ سرکہ ۲ تولہ۔ روغن زیتون ۲ تولہ۔ پانی نار۔ سب کو ملا کر پکا دیں اور نلکے کے ذریعہ سے اس کے بخار کان میں پہنچا دیں اور اس کے پندرہ منٹ بعد یہ نسخہ قطور کان میں ٹپکا دیں۔ (ص) بیخ سوسن آسمان گونی یک تولہ۔ روغن زیتون ۵ تولہ میں پکا دیں کہ بیخ مذکور سرخ ہو جاوے اور سیاہی کو نہ پہنچے اتار لیں اور شیشی میں محفوظ رکھ چھوڑیں دو تین قطرے نیم گرم کان میں ڈالیں یہ بھپارہ اور قطور کا دو پہروں کو سوتے وقت اور رات کو سوتے وقت کیا کریں بھپارہ تین دن تک برابر دونوں وقت لیں اور روغن مذکور دس پندرہ دن تک استعمال میں رہیگا۔ اور بھپارہ بعد تین دن کے موقوف کریں۔ اگر درمیان ہفتہ عشرہ کے پھر ضرورت سمجھیں تو مکرر استعمال فرمائیں۔ اور یہ تینوں نسخے شربت و انکیاب و قطور کے ایک ساتھ ہی شروع کئے جاویں۔ شربت بھی پندرہ بیس روز تک پینا چاہئے۔ اگرچہ اس مرض میں تنقیہ عام اور خاص ضروری و مقدم ہے مگر تاہم تدبیر مذکور نافع ہے اور بعض لوگوں کو سخت مفید ہوئی۔ ذالک فضل اللہ الخ (حکیم ابو القاسم محمد عبد الرشید۔ انصاری از سہار نپور)

پیسہ اخبار ۲۲ جون ۱۸۹۵ء +

گوشت خورہ :- نمبر ۱ (ص) پوست درخت مغیلان یعنی ببول ۱۱ تولہ کتھہ سفید ایک تولہ۔ سنگجراحت ایک تولہ۔ سپاری چھالیا ایک تولہ زنجبیل ۲ ماشہ فلفل سیاہ ۲ ماشہ ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ پیسکر وزن صحیح کر کے ملا کے منجن بنا دیں اور ہر روز صبح شام جس وقت چاہے استعمال کریں اور اس سے دو گھڑی تک پانی پینا اور کلی نہ کرنا چاہئے تاکہ دوا کا اثر بخوبی قائم رہے + (ایضاً)

پیسہ اخبار ۲۳ جون ۱۸۹۵ء +

شدت خواب:- بفراد۔ یہ مرض اکثر طلباء کو خرابی ہضم معدہ سے اور بعض کو ضعف دماغ سے عارض ہوتا ہے۔ پہلی صورت میں تنقیہ معدہ کا کر کے تقویت ہضم کی اصلاح کریں کہ جوارش جالینوس ہمراہ آب تازہ کے صبح و شام کھایا کریں اور یہی جوارش مقوی دماغ بھی ہے اور اگر صرف دماغ کے ضعف سے ہے تو اطریفل کشنیزی ہمراہ آب گرم صبح و شام کھالیا کریں اور وقت مطالعہ کتاب سرد پانی پاس رکھ لینا اور غلبہ نوم کے وقت ایک گھونٹ اس کا پی لینا یا منہ کا یا آنکھوں کا دھولینا یا سرکہ اور کلونجی ملا کر سونگھنا یہ سب مانع خواب ہیں (حکیم ابوالقاسم محمد عبدالرشید انصاری از سہارنپور) پیسہ اخبار ۲۳ جون ۱۸۹۵ء +

کالی کھانسی:- ۹ جون ۱۸۹۵ء کے پیسہ اخبار کے نمبر ۵ کی بیماری کا علاج مجرب و آزمودہ لکھا جاتا ہے براہ عنایت درج اخبار فرمائے۔ بنفشہ ملٹھی خطمی۔ لسوڑی۔ گل بنفشہ۔ گاؤزبان ہر ایک ۳ ماشہ۔ عناب ۵ دانہ۔ منقہ ۳ دانہ سب ادویات کو جوش دیکر اور لعوق سپستان ایک تولہ ڈال کر پلا دیں اور غذا میں بھنڈا توری کا استعمال کریں انشاءاللہ تعالے بہت جلد شفا ہوگی۔ (راقم قاضی اعجاز حسین از بجنور) پیسہ اخبار ۲۹ جون ۹۵ء +

ضعف دماغ:- کے لئے (۵۵) (۱) حریرہ نافع ضعف دماغ و نزول و سعل۔ پوست خشخاش ۳ ماشہ۔ چاول ستھی ۲ تولہ۔ نشاستہ گندم ۳ تولہ۔ چاول سونف ۳ تولہ۔ چاول کشنیز ۳ تولہ مغز بادام ۳ تولہ۔ مغز پنبولہ ۲ تولہ۔ چار مغز ۲ تولہ۔ شیر بادہ گاؤ ۲ ثار۔ جملہ ادویہ کا شیرہ نکال کر روغن زرد ۲ ثار و مصری حسب پسند و الیقہ ملا کر دستور کے موافق حریرہ پکا کر بوقت شب نوش کر کے سو رہیں۔ دو تین ہفتہ میں کلی آرام ہو جاویگا۔ (حکیم نور محمد پروپرائٹر نوری شفا خانہ موگل) پیسہ اخبار ۲۹ جون ۱۸۹۵ء +

**نسخہ برائے سوزش و تکلیف پیشاب و سوزاک و چڑنگ**

(۱) زیرہ سفید ایک تولہ۔ فلفل خطمی ایک تولہ۔ گل خطمی ایک تولہ۔ برگ انار ۱۲ عدد پانی میں رگڑ کر شیرہ نکال کر قدرے شیریں کر کے صبح و شام نوش کریں انشاء اللہ تعالےٰ ہفتہ عشرہ میں آرام ہو جائے گا۔ (حکیم نور محمد) پیسہ اخبار ۲۹ جون ۱۸۹۵ء +

(۲) کتیرا ایک تولہ باریک کر کے آدھ سیر پانی میں رات کو بھگو کر علی الصباح قدرے مصری ملا کر فالودہ کے طور پر نوش کریں۔ اگر گاڑھا ہو تو اور پانی ملالیں۔ سوزش پیشاب اور گرمی مثانہ کو مفید ہے۔ (ایضاً)

**کالی کھانسی:-** (ہوپنگ کاف) کے لئے (۵) ملٹھی مقشر ۹ ماشہ۔ سوڈیاں ۳۰ دانہ۔ کوکنار ۳ ماشہ۔ ہر سہ ادویہ کو جوکوب کر کے رات کو آدھ سیر پانی میں بھگو رکھیں۔ علی الصباح جوش دیں کہ ڈیڑھ پاؤ پانی رہ جائے صاف کر کے نشاستہ گندم ۷ ماشہ۔ آرد زنجبیل ۳ ماشہ۔ مصری توزہ ۳ تولہ۔ ملا کر پکائیں جب حریرہ کے قوام پر آجائے نیم گرم نوش کریں۔ اگر چھوٹا بچہ ہو تو ایک جرعہ پلائیں چند روز بلکہ تین روز میں انشاء اللہ تعالےٰ بالکل آرام ہو جائیگا۔ (ر.ر) +

**ضعف دماغ:-** پیسہ اخبار کے نمبر ہ کے ضعف دماغ کے واسطے ایک مجرب نسخہ ذیل میں ارقام کیا جاتا ہے اس کے استعمال سے خاطر خواہ فائدہ ہوگا اور وہ یہ ہے۔ آرد گندم ۵ تولہ بگیرند۔ و در یک آثار آب بجوشانند ہرگاہ یک نیم پاؤ آب بماند صاف نمایند و شیرہ تخم خشخاش درآں انداختہ باز بر آتش نہند در روغن زرد حسب پسند اندازند و از شکر شیریں کنند و بنوشانند۔ (ر.ر) +

**کالی کھانسی:-** کے لئے نسخہ لکھا جاتا ہے وہ بھی بہت مفید ہے اور وہ یہ ہے اجوائن دیسی ۶ ماشہ۔ اجوائن خراسانی ۶ ماشہ۔ پھلی ببول ۶ ماشہ۔ گوند ببول ۶ ماشہ۔ جاوتری ۳ ماشہ۔ رب السوس ۲ ماشہ۔ تخم خشخاش

سفید ۹ ماشہ۔ افیون ایک ماشہ کوفتہ بیختہ با آب آمیختہ حب بقدر دانہ نخود بستہ نگاہدارند۔ علی الصباح و شب بوقت خفتن یکا ر برند۔ و بالائش تا دو سہ گھڑی آب ننوشند (حکیم محمد معصوم خان منتظم الشعراء) پیسہ اخبار ۲۹ جون ۱۸۹۵ء +

**ہچکیاں**:۔ یک عدد فلفل خورد اور ۲ ماشہ تخم بھنگرہ سفید گھوٹ کر پلائے جائیں اور بھوگ اُن کا اوپر باندھا جائے یہ ۱۵ دن تک کیا جائے انشاء اللہ تعالےٰ صحت ہوگی اور اگر لڑکے یا لڑکی کی ماں دودھ اُس بچہ کو پلاتی ہو تو سوائے شہد سے روٹی کھانے کے کچھ نہ کھائے + (عبدالحق) پیسہ اخبار ۲ جولائی ۱۸۹۵ء۔

**علاج بال سیاہ**:۔ ہونے کا یہ ہے کہ تخم بھنگرہ سیاہ ہر روز کھائے بال سفید نہ ہوں گے بلکہ سفید سیاہ ہوں گے (عبدالحق از بستی دانشمنداں ضلع جالندھر) پیسہ اخبار ۲ جولائی ۱۸۹۵ء +

**مرض ذیابیطس**:۔ میں نے اس سفوف کو اکثر اپنے مریضان کو استعمال کرایا بہت نفع کیا اور بعض لوگوں کا مرض بالکل زائل ہوگیا وہو ہذا۔ گلو تازہ لے کر خشک کرلیویں اور اُس کو کوٹ چھان کر برابر کی مصری ملا کر سفوف کرلیویں چھ ماشہ صباح اور چھ ماشہ شام کو نہار منہ ہمراہ آب تازہ کے کھا لیا کریں پرہیز کھٹائی مٹھائی دودھ دہی بادی تیل وغیرہ سے ذیابیطس کے کل اقسام کو نافع ہے (حکیم ابوالقاسم محمد عبدالرشید انصاری از سہارنپور محلہ شاہ ولایت) (ر) +

**نسخہ خارش**:۔ چرائتہ ۳ تولہ۔ شاہترہ ۳ تولہ۔ سونٹ ۳ تولہ۔ ہلیلہ مقشر ۲ عدد۔ اِن سب کو چھ ماشہ سیاہ مرچ میں گڑ کر تین دفعہ پئیں خشک و تر خارش کے لئے یہ نسخہ بہت مفید ہے۔ بدن پر ملنے کے لئے گندھک آنولہ سار ایک تولہ۔ ہڑتال ورقی ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا چھ ماشہ۔ قلمی شورہ ایک تولہ۔ تیل میں

ایک ہفتہ پلائیں۔ (حکیم محمد حسین آسی باشندہ آگرہ حال ساکن بمبئی) پیسہ اخبار ۲۰ جولائی ۱۸۹۵ء +

**ہچکی:** کسی صاحب نے جو پیسہ اخبار مطبوعہ ۶ جولائی ۱۸۹۵ء میں ہچکی کا علاج دریافت کیا ہے بندہ ایک نسخہ ذیل میں درج کرتا ہے جو چند مرتبہ راقم کے تجربہ میں آچکا ہے اور اس مرض کے دفع کرنے کو تیر بہدف ہے۔ اول گرم پانی میں مسٹرڈ یعنے رائی ملا کر مریض کو صبح کے وقت پیٹ بھر کے پلاویں جب قے ہونے لگے تو مرغی کا پر حلق میں مار کر خوب کھل کے قے کرا دیویں۔ اور ایک گھنٹہ کے بعد ایک چھٹانک ولایتی انار کے پانی میں قدرے مصری ڈال کر پلا دیویں پھر تین تین گھنٹہ بعد ولایتی انار کا پانی بقدر ایک ایک چھٹانک کے شام تک پلاتے رہیں انشاء اللہ تعالےٰ ایک ہی روز میں فائدہ ہوگا۔ اگر ولایتی انار نہ مل سکے تو دوسرے انار کا استعمال کریں (خریدار نمبر ۳۰۷ ۱۴ از ڈیرہ نواب صاحب بہاولپور) پیسہ اخبار ۲۷ جولائی ۱۸۹۵ء +

**سوزش انگشتان:** آپ کے اخیر ہفتہ کے پرچہ میں کسی صاحب نے تحریر فرمایا تھا کہ اُن کی انگلیوں میں سوزش ہوتی ہے۔ اور خارشت بھی ایک دوائی میرے تجربہ میں مفید ہے اس کو ذیل میں گذارش کرتا ہوں۔ امید کہ آپ اُن کو مطلع فرماویں۔ گیندے کی پتیاں انگلیوں پر دن میں چار پانچ دفعہ خوب ملیں۔ تاکہ عرق اُن کا انگلیوں میں جذب ہو انشاء اللہ ایک ہفتہ میں صحت ہو جائے گی۔ ابھی اُن کو ابتدا ہے۔ اخیر میں اسمیں پانی نکلتا ہے اور تکلیف زیادہ ہوتی ہے۔ (راقم کیشوناتھ پنڈت) پیسہ اخبار ۳ اگست ۱۸۹۵ء +

**ہچکی کا نسخہ:** ۶ جولائی کے پیسہ اخبار میں دریافت طلب تھا بغرض فائدہ نسخہ مجرب الناس ہے۔ بیٹ مکھی گھروالی ۲ رتی۔ دودھ مادہ گاؤ تازہ ۲ تولہ

میں مخلوط کرکے ناس لیں۔ مگر ایک ناس کو پہلے بند کر لیا جائے۔ دوسری ایسا دیا جاوے متواتر علاوہ ازیں دودھ بادہ گاؤ و روغن زرد ملا کر جوش کرکے جس قدر پی سکے پلایا جاوے (بغیر مصری وغیرہ) اور کھانا جہانتک ہو سکے نہ کھایا جاوے بجائے کھانے کے دودھ و روغن پلایا جاوے۔ (لچھمنداس فارسٹر جنگلات) پیسہ اخبار ۳۔ اگست ۱۸۹۵ء +

**بواسیر خونی و بادی:**۔ ایک نسخہ مجرب بواسیر خونی و بادی کا لکھتا ہوں جو صاحب استعمال کرینگے ضرور فایدہ ہوگا۔ نسخہ:۔ ہلیلہ سیاہ ۴ ماشے کر زردی کوٹ لے اور دو دو ماہ ہمراہ ادویہ ذیل کے ایک سال تک کھاوے۔ ساون بھادوں نمک لاہوری ایک ماشہ۔ کنوار کاتک مصری ۲ ماشہ۔ چیت بیساکھ شہد ۲ ماشہ۔ جیٹھ اساڑھ قند سیاہ ۲ ماشہ۔ صبح کو چار ماشہ ہلیلہ لے کر جو دوا جس ماہ کے متعلق ہو وہ ملا کر پانی کے ساتھ کھاوے پانی خواہ سرد ہو یا گرم۔ اس نسخہ کے بہت سے فوائد ہیں (راقم نمبر ۹۳۵۹) پیسہ اخبار ۳۔ اگست ۱۸۹۵ء +

**ہچکی:**۔ اخبار مورخہ ۱۶ جولائی میں کوئی صاحب دوائی ہچکی کی دریافت کرتے ہیں۔ اسی عرصہ میں بندہ کو بھی یہ بیماری ہوئی تھی۔ ایک حکیم صاحب نے بتایا کہ دو تین عدد بادام کو رگڑ کر دودھ نکال کر قدرے لعاب بہدانہ ملا کر نوش کرو دو وقت ایسا کرنے سے ہچکی بالکل دفعہ ہو گئی ہے آج پانچ روز سے ہچکی کا نام تک نہیں ہے (خریدار پیسہ اخبار نمبر ۱۰۵۸ پشاور) پیسہ اخبار ۳۔ اگست ۱۸۹۵ء +

**ضعف بصر:**۔ (۱) فلفل سفید گل گنجد۔ قرنفل دسرمہ ہر ایک مساوی لیکر ایک دوسرے کے ساتھ باریک پیس کر آب پیاز میں ملا کر گولیاں بنا لے۔ حاجت کے وقت آب تازہ میں گھس کر آنکھ میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ جلد تر شفا حاصل ہوگی (اسمٰعیل نایب مدرس کلاسیکے) پیسہ اخبار ۱۰۔ اگست ۱۸۹۵ء +

(۲) آب پیاز کو شہد میں ملا کر آنکھ میں ڈالے انشاء اللہ جلد شفا حاصل ہوگی (ر) ٭
سگ گزیدہ :- برگ گندہ و برگ دھتورہ - ہر ایک مساوی
لے کر ایک دوسرے کے ساتھ باریک تر پیس کر سکے بڑ میں ملا کر زخم پر لیپ کرے
انشاء اللہ جلد شفا ہوگی (اسمٰعیل نائب مدرس کلاسکے) پیسہ اخبار ۱- اگست ۱۸۹۵ء ٭
سگ گزیدہ :- بندہ کا آزمودہ سگ گزیدہ کا نسخہ یہ ہے - برگ
سوڑہ دو تولہ کالی مرچ پانچ دانہ - دونوں کو پیس کر ہمراہ چھاچھ کے پلاویں اور
مرچ سرخ پیس کر زخم پر لگا دیں تین روز میں کلی صحت ہوگی (امیر الال ملت آباد) (ن) ٭
حسب التحریر پیسہ اخبار لاہور مطبوعہ ۲ جولائی ۱۸۹۵ء چند نسخہ جات
ارسال خدمت اقدس ہیں یہ نسخے نہایت مجرب آزمودہ ہیں - ہمارے والد
صاحب مرحوم نے شہر راولپنڈی میں ان ہی بیماریوں کے دفع کرنے میں
شہرت پائی تھی - بلکہ اُن کے شاگرد اب تک ان ہی نسخوں سے ہزاروں روپیہ
مار رہے ہیں - میں نے واسطے رفاہ عام لکھ دیئے ہیں تاکہ خلق اللہ فایدہ
اُٹھاویں اور دعائیں ریان پہلائیں (راقم مول چند اختر راولپنڈی) پیسہ اخبار
۱۰- اگست ۱۸۹۵ء ٭

**نسخہ قوت** :- بیضہ مرغ ۴ عدد - دارچینی یک ماشہ - پیاز
بوزن چہار دام - مرچ و نمک قدرے - باید کہ بیضہ مرغ را گرفتہ سفوف
دارچینی و مرچ و نمک دراں آمیختہ نگاہدارد و پیاز در روغن زرد گاؤ بوزن
یک دام در آوندس گرم نمودہ در قوہا ئے پیاز را دراں انداختہ بریاں نماید -
چوں بسرخی آید فی الفور باید بیضہ مذکور را دراں انداختہ بریاں چہار کنچہ زند
ہیچو حلوا خواہد شد - فرود آوردہ با نان گندم بخورد - ایں یک خوراک است
روز مرہ تیار کردہ دو ہفتہ بخورد در قوت باہ منافع شدہ حاصل شود (مولچند
اختر) پیسہ اخبار ۱۰- اگست ۱۸۹۵ء ٭

پر تحریر کر کے مریض کو بلا ناغہ کھلانا چاہئے تو بفضل ایزدی ہرگز اثر زہر نہ ہوگا اور مریض صحیح رہے گا نہایت مجرب و آزمودہ ہے (المشتہر حاجی محمد عبد الرحیم ڈاکٹر پنشنر از مقام تحصیل گلوڑ وارہ ضلع نرسنگھ پور ممالک متوسط) پیسہ اخبار ۲۴ اگست ۱۹۰۵ء

**علاج سگ گزیدہ** :- بانات باریک سرخ رنگ برابر نخود کے سات ٹکڑے تراشیں۔ اور ایک ٹکڑے کی تند سیاہ میں گولی بنا کر ہر روز بلع کریں سات روز میں انشاء اللہ تعالیٰ گزیدہ کو آرام کلی ہو جائے گا (حکیم محمد حسین خان باشندہ آگرہ بمبئی) پیسہ اخبار ۲۴ اگست ۱۹۰۵ء

**علاج جریان گوش** :- روغن بادام تلخ ایک تولہ۔ افسنتین اتولہ آب زہرہ گاؤ اتولہ۔ آب خالص ۵ تولہ ہمہ راجوش دہند تا بہ ثلث رسد صاف کردہ بر آتش نہند۔ چندانکہ غلیظ شود۔ پس روغن برآنند ہر روز سہ قطرہ در گوش چکانند (حکیم محمد حسین خان) (〃)

**علاج سلاق** :- یعنے آنکھ کا دن موٹے پلک۔ پارچہ نگیں دانہ ورق برگ نور ستہ نیم ہفت مرتبہ تر و خشک نمایند۔ فتیلہ کردہ در روغن سرشف روشن کنند و دخان بالائے سفال بگیرند و آنچہ گل آن بالائے فتیلہ باشد آنرا ہم از مقراض تراشیدہ نگاہ دارند پس ہر دو را یک جا کردہ در ظرف پھول از کنگھ چوب نیم کر قرنفل دران سوختہ باشد بسایند بہ چشم کشند۔ (〃) پیسہ اخبار ۲۴ اگست ۱۹۰۵ء

**علاج ضعف بصر** :- سرمہ سفید ایک تولہ۔ سرمہ سیاہ ایک تولہ ساییدہ در پیسہ کردہ بر غلولہ بستہ بر آتش زغال پلاس سوزانند چوں در دو آں برطرف شود در گلاب بسایند مامیران چینی ۲ ماشہ۔ زعفران ۲ ماشہ۔ مشک خالص ۲ سرخ۔ افزودہ بعرق بادیان سبز سحق بلیغ نمودہ استعمال نمایند (〃)

پیسہ اخبار ۲۴ اگست ۱۹۰۵ء

**قوت اعصاب:** "بتعمیل ضرورت" جو پیسہ اخبار ۲ جولائی ۱۹۳۵ء میں جناب نے لکھی ہے میں بھی اپنا آزمودہ اور مستند نسخہ برائے ضعف باہ آپ کی خدمت میں بھیجتا ہوں۔ اس ضعف کا علاج سرسری نہیں ہے ایک طویل علاج کی ہمیشہ ضرورت ہے۔ میرے نسخہ کے استعمال سے جو شخص جس حال میں ہے اسی میں رہیگا۔ البتہ فایدہ ضرور ہوگا مگر نقصان ہرگز نہیں خصوصاً حریصان جماع کے لئے اکسیر ہے وہ نسخہ یہ ہے نسخہ۔ اگر بعد از فراغ جماع بقدر ایک جو خالص "مومیائی" ہمیشہ کھانے کی عادت کریں تو تازیست جماع سے نقصان نہوگا۔ اسکے کھانے سے قوت رفتہ فوراً واپس آجاتی ہے۔ البتہ خالص مومیائی کا ملنا ذرا مشکل ہے ناظرین اگر چاہیں تو بجواب دفتر ناشر منگوا سکتے ہیں یہ نسخہ ایسا بدیع ہے کہ اسکا ثانی شاید کوئی اور نہ ہوگا۔ محرورین یعنے گرم مزاج والے شہد ملا کر استعمال کریں تو مضرت نہوگی (احمد بخش اور سیر بانکی پور) پیسہ اخبار ۱۳ اگست ۱۹۳۵ء

**پلک کی پھنسی:** ۱۰ اگست کے پیسہ اخبار کے استفسار نمبری ۸۴ میں ماسٹر نند لعل صاحب آنکھ کی پھنسی کی دوا دریافت فرماتے ہیں۔ میرے تجربے کا ایک ٹٹکا ہے جس کو میں آپ کے پیش کرتا ہوں یقین ہے۔ ماسٹر صاحب کا عارضہ اس سے ضرور رفع ہوجاویگا جس آنکھ کے نیچے یا اوپر کی پلک پر پھنسی نکلنے والی ہو اس آنکھ کے خلاف پاؤں کے انگوٹھے میں ایک دھاگا خوب کس کر باندھ دیا جائے اگر انگوٹھے میں اس دھاگے کے باندھنے سے کچھ تکلیف ہوئی تو کچھ پرواہ نہ کیجاوے اور چند روز تک اس دھاگا کو بندھا رہنے دیوے۔ خدا نے چاہا تو فوراً صحت ہوجاوے گی اور اگر وہ دھاگا برائے چندے پاؤں کے انگوٹھے میں بندھا رہنے دیا جاوے تو پھر کبھی نہیں نکلیگی (لچھمن سروپ بن پوری) پیسہ اخبار ۱۳ اگست ۱۹۳۵ء

**تشنج اعصاب**:۔ بجواب حکیم کرم بخش خان ہیڈ ماسٹر مطبوعہ اخبار ۱۰۔ اگست ۱۹۲۸ء جو ایک غریب طالب علم کا حال درج کیا گیا ہے۔ محض ازراہ ہمدردی و کار ثواب سمجھ کر نسخہ ذیل روانہ ہے بفضلہ صحت ہو جائیگی وہ لڑکا چہرہ کے اعصاب کے تشنج میں مبتلا ہے۔ نسخہ۔ عقرقرحا ۲ تولہ۔ شہد خالص ۵ تولہ۔ دونوں کو ملا کر معجون تیار کریں و ماشہ صبح و شام استعمال کریں۔ دو ہفتہ میں انشاءاللہ صحت ہو جائیگی۔ (شیخ دیوان بخش ملک ڈاکٹر سلطان پور) پیسہ اخبار ۱۴۔ اگست ۱۹۲۸ء +

**علاج امراض ضروری**:۔ جناب من آپ نے پیسہ اخبار مورخہ ۳ جولائی ۱۹۲۸ء میں جن امراض کے بارہ میں علاج دریافت فرمایا ہے اگرچہ اُن امراض کا تذکرہ خلاف تہذیب ہے لیکن اس سے بہت بڑا فایدہ خلق خدا کا متصور ہے اس لئے جو نسخے ان امراض کے مجھے معلوم ہیں۔ اور آزمودہ ہیں وہ ترسیل خدمت ہیں امید ہے کہ آپ انہیں اخبار میں جگہ دیکر ممنون فرمائینگے نسخہ سوزاک:۔ بیت تی سنگ پیکر ایک سیر پانی میں ملا دے اور آدھی آدھی چھٹانک پانی کی پچکاری صبح و شام کرے ایک ہفتہ کے اندر صحت کامل ہوگی۔ یہ نسخہ مرض کہنہ کے لئے زیادہ مفید ہے۔ پیسہ اخبار ستمبر ۱۹۲۸ء +

**دوائی آتشک**:۔ یہ نسخہ پارہ وغیرہ کے ملاؤ سے خالص ہے اور کم قیمت ہے۔ (نسخہ) ایک تولہ کالی مرچ کا سفوف بنا دے اور دو چھٹانک بکری کا دودھ ایک کانسی کے پھول کے برتن میں بھر کر اور سفوف اُس میں ڈال کر مریض سے حل کرا دے یہاں تک کہ خشک ہو کر گولیاں باندھنے کے قابل ہو جاوے اور جنگلی بیر کے برابر برابر گولیاں بنا دے ایک گولی صبح اور ایک شام دودھ تازہ کے ساتھ کھا دے ایک ہفتہ کے اندر صحت کامل ہو جاوے گی اگر مرض میں کچھ اثر باقی رہ جاوے اور دوا ختم ہو جاوے تو دوبارہ عمل کرے اس دوا میں

چپیڑا لال مرچ اور لال مٹھائی اور کڑوا تیل لے کھانے کی ما...

نوٹ۔(۱) ایک جگہ بیٹھ کر مریض اس کام کو کرے یہ نہ...

کرے اور کچھ دوسرے دن کے لئے چھوڑ دیوے اس سے اثر دوا پورا پورا نہیں ہوتا ہے (۲) جو عمل کیا جاوے تو اس طرح سے کیا جاوے کہ مریض کے پانچوں نفس دودھ میں ڈوب جاویں (۳) رفت ختم ہونے اس عمل کے مریض کے ہونٹھ ناک و کان و منہ سے یہ معلوم ہوگا کہ بہت مرچ کھائی ہے اور اگر زخم ہوں گے تو ان سے پانی نکلنے لگیگا۔ جو کہ اس مرض کا زہر ہے اور حقیقت میں حرارت بھی ختم ہو جاوے گی۔ ایسا تمام باتوں سے معلوم ہوگا کہ دوا نے مریض کو پورا پورا اثر کیا + پیسہ اخبار ۷ ستمبر ۱۸۹۵ء +

**دوائی قوت باہ:**۔ کچی پھلی ببول کی لیکر اور سایہ میں خشک کر کے اس کا سفوف بناوے اور اس کے ہموزن مصری ملا کر ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام کو گائے کے دودھ کے ہمراہ کھاوے +

**دیگر:**۔ ستاور جو ایک ہندی دوا ہے پنساری کے یہاں ملتی ہے اس کا سفوف بنا دے اور اس کے ہموزن مصری ملا کر گائے کے دودھ کے ساتھ صبح اور شام ایک تولہ کھاوے۔ یہ ہر دو نسخہ ۲۱ یوم کے عمل کرنے کے ہیں۔ درصورت فایدہ مریض کو اختیار ہے کہ زیادہ دن تک کھاوے (ایک خریدار پیسہ اخبار نمبر ۳۲۹ از اٹاوہ) پیسہ اخبار ۷ ستمبر ۱۸۹۵ء +

**سانپ بھگا دینا:**۔ پیسہ اخبار مطبوعہ ۲۴۔ اگست میں جو اصغر حسین صاحب دیوبندی نے سانپ بھگا دینے کا علاج دریافت کیا ہے بجواب عرض ہے کہ انہوں کہ مستند کتب سے مفصلہ ذیل علاج لالہ جگن ناتھ داس مراد آبادی نے اپنی کتاب ”سرو دیگیہ جگتا“ میں درج کئے

ہیں +

(۱) جس مکان میں سانپ ہو وہاں گندھے اور لہسن کے چھلکوں کی دھونی کرے +

(۲) بارہ سینگا کے سینگ یا بکری کے سُم اور عقرقرحہ کا دھواں کرے +

(۳) رائی اور نوشادر کو باہم پیس کر گھر میں ڈال دے چنانچہ ان میں سے آخرالذکر کا استعمال بندہ نے چند ماہ ہوئے کیا تھا آجتک سانپ پھر نظر نہیں آیا لالہ صاحب موصوف نے اسپر چھوٹی سی کتاب میں کل زہروں کے علاج لکھے ہیں جو میرے نزدیک ہر شخص کو اپنے پاس رکھنی چاہئے قیمت دو آنہ (نیاز ملد آبرکا بمتاد سنگھ اڈیٹر آریہ درپن) پیسہ اخبار ۱۴ ستمبر ۱۸۹۵ء +

**علاج** :۔ جناب اڈیٹر صاحب بارک اللہ فی الدارین خیرا۔ تسلیم واقعی آپ نے قومی ہمدردی کا بیڑا اُٹھایا ہے۔ آپ کے اخبار کے ذریعہ خلق اللہ کو ضرور فایدہ پہنچتا ہوگا۔ اگرچہ مفصلہ ذیل نسخہ جات ہمارے خاندانی اور تجربہ ہیں۔ تاہم آپ کی ہمدردی کے اشتعال نے مجھے اغماض کی کدورت سے مبرّا کر کے رفاہ عام کے لئے آمادہ کر دیا پروردگار ہر فرد بشر کو ایسی توفیق و ہدایت عطا فرماوے آمین ثم آمین :۔ نسخہ جات مطلوبہ والا ارقام ہیں ۔ (۷) +

**سانپ کے بھگانے کا طریقہ مجرب** :۔ جمال گوٹہ قریب آدھ سیر لیکر ملکوفتہ کر کے جن مقاموں پر سانپ کے رہنے کا احتمال ہو چھڑک دیوے انشاء اللہ تعالے بھاگ جاوے گا۔ مگر احتیاط رہے کہ گھر میں بچے نہ کھالیں (اڈیٹر) پیسہ اخبار ۱۴ ستمبر ۱۸۹۵ء +

**حمی ۸ ایومیہ نمبر ۹۸** :۔ تعلیق بازوے راست یا ہ ہذا مجرب است پیسہ اخبار ۱۴ ستمبر ۱۸۹۵ء +

**پڑبال نمبر ۱**:- نخست تنف تحرکند بعدہ بیضہ ماشے مورچہ را بست یوم صبح و مسا بذاتا خرہ بال طلا کردہ باشند انشاءاللہ العزیز بیخ خواہد شد (خواجہ عبدالعزیز شاہ مرچنٹ باگی پور) پیسہ اخبار ۲ ستمبر ۱۹۰۵ء +

**نسخہ مجرب کھانسی اور زکام**:- بنفشہ۔ ملیٹھی۔ وخطمی لسوڑی طلا کر مصری میں سب تھوڑی تھوڑی پکا کر پی لیجئے صبح و شام کھانسی کی تھی کھانسی کہاں کا زکام (راقم اعجاز حسین رئیس سکیپور) پیسہ اخبار ۱۲ ستمبر ۱۹۰۵ء +

**علاج سگ گزیدہ**:- آپ کے اخبار مطبوعہ ۲ جولائی سنہ رواں کے دیکھنے سے بجواب درخواست ایک مشفق کے جو کتے کے کاٹنے کا علاج دریافت کرتے ہیں راقم اپنا ایک تجربہ کا نسخہ لکھتا ہے انشاءاللہ تعالےٰ فایدہ معتدبہ بخشیگا وہ یہ ہے جو کتا کہ کاٹے فوراً اسکو مار کر اُس کا دل نکال کر کسیقدر آگ پر اچھے طور سے سینک لیں بعدہٗ جسکو کتے نے کاٹا ہو کھلا دیں کبھی نہ او بھرے گا (محمد محی الدین نائب عدالت دیوانی ریاست ڈونگرپور) پیسہ اخبار ۱۲ ستمبر ۱۹۰۵ء +

**مسّہ**:- ایک صاحب مسّے کا علاج دریافت فرماتے ہیں میں مجرب نسخے سے اطلاع دیتا ہوں۔ سیالکوٹی موٹے کاغذ کی ایک بتی بنائیں اور اس کے ایک طرف آگ لگا دیں۔ پھر اس سلگتی بتی کا دھواں اور کچھ سینک اس مسّے کو پہنچائیں یعنے ایسے موقع پر بتی رکھیں کہ مسّے پر دھواں اچھی طرح اثر کرے ایک دن میں دو یا ایک دن میں دو وقت کرنے پر انشاءاللہ ۷ روز میں مسّہ خود بخود گر جائیگا کوئی تکلیف نہ ہوگی پھر کبھی نہ ہوگا میرا آزمودہ ہے (الراقم غلام نبی از بانجیل) پیسہ اخبار ۱۲ ستمبر ۱۹۰۵ء +

**جلائے ذہن**:- پیسہ اخبار مطبوعہ ۲۷ جولائی میں محمد صغیر حسن صاحب منگلوری کُند ذہنی رفع ہونے کا نسخہ دریافت فرماتے ہیں لہذا اس کا نسخہ ذیل میں درج کرتا ہوں امید ہے کہ اخبار دُربار میں مشتہر فرمائینگے۔ مشک رتی زعفران

کارلونیکا لمز ۳۰ قطرہ ایک اونس پانی میں ملا کر رکھ چھوڑیں ہر روز چار
خوراک یکے بعد دیگرے استعمال کریں کچھ دنوں بعد حالت سے مطلع کریں
تین تین گھنٹہ بعد دوا پی جائے۔ (ڈاکٹر محمد کبیر الدین جہاں آباد ضلع گیا)
پیسہ اخبار ۲۵ ستمبر ۱۸۹۵ء

**نسخہ مقوی اعصاب:** ۔ ثعلب مصری ایک تولہ شقاقل مصری
ایک تولہ۔ تخم گاجر ا تولہ۔ بہمن سفید ا تولہ۔ تخم تال مکھانہ ۲ تولہ۔ موصلی دکھنی
ایک تولہ۔ موصلی سفید ایک تولہ۔ اندر جو شیریں ایک تولہ۔ گوند ببول
ایک تولہ۔ گوند ڈھانک ایک تولہ۔ گوند سانبھر ایک تولہ۔ ان سب
دواؤں کو برگد کے دودھ میں تر کر لے نیا کشتہ قلعی ایک ماشہ۔ شکر خام
۲ تولہ۔ ہر روز ایک تولہ ہمراہ گائے کے دودھ کے کھائیں انشاء اللہ
جریان بھی موقوف ہو جائے گا اور باہ زیادہ ہو گی ان دواؤں کو باریک
پیس لیں (محمد محسن خاں دربار باغ لکھنؤ) پیسہ اخبار ۲۵ ستمبر ۱۸۹۵ء

**زیم چشم کا علاج:** ۔ پیسہ اخبار مطبوعہ ۱۴ ستمبر ۱۸۹۵ء میں محمد قادر طلیخاں
وکیل گلبرگہ زیم چشم کا علاج اور بیماری کا نام دریافت فرماتے ہیں بجواب عرض پرداز
ہوں کہ چشم کی ماق اکبر کی طرف سے ریم آنے کو یونانی میں غرب کہتے ہیں۔
مستفسر صاحب اگر بیماری کی زیادہ تر صحت اور علامات دریافت کرنا چاہیں تو اکسیر
اعظم جلد دوم کے ۵۰۴ اور رموز اعظم جلد اول کے صفحہ ۳۲۰ پر پڑھ
لیں اور اگر علاج چاہیں تو شیاف غرب جس کی تفصیل ذیل ہے میرا پانچویں دفعہ کا
آزمودہ ہے بشرطیکہ ایک چھلہ سے لینے ۴۰ یوم تک متواتر استعمال کیا جاوے
صبر۔ کندر۔ گلنار۔ انزروت۔ دم الاخوین۔ سرمہ۔ شب یمانی ہر یک
یکدرم۔ زنگار ڈیڑھ درم۔ عرق گلاب سے کھرل کر کے شیاف بنالیں
اور صبح اور شام پہلے انگلی سے گوشہ چشم کو دبائیں تاکہ جمع شدہ ریم خارج

ہوجاوے ۔ پھر شیاف مذکور گلاب میں گھسکر دو تین قطرہ آنکھ کے زخم میں ٹپکادیں اور دوپہر کے وقت شہد خالص کو آگ پر غلیظ کرلیں اور زبد البحر اور عقیق قدرے ملاکر اُس میں فتیلہ آلودہ کرکے ماق اکبر میں رکھیں اور استخوان کہنہ سر انسان یا سر گربہ میسر ہوسکے تو اسے جلاکر سرمہ کیا کریں ۔ (حکیم غلام محمد از ساہیوال خریدار پیسہ اخبار نمبر ۹۴۱۸) پیسہ اخبار ۵ - اکتوبر ۱۸۹۵ء

**سگ گزیدہ** :- کسی صاحب نے دیوانہ کتے کاٹے ہوئے کا علاج پیسہ اخبار مطبوعہ ۳ - اگست میں دریافت کیا ہے - آپ بذریعہ اخبار اُن کو مطلع فرماویں کہ کتے کو مارکر جلاکر خاک سیاہ کردیا جاوے گوشت پوست ہڈی وغیرہ کچھ باقی نہ رہے پھر اُس خاک کو ہوا میں اُڑا دیا جاوے ۔ انشاءاللہ العزیز اُس کے کاٹے ہوؤں کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہوگی - دو مرتبہ آزمایا ہوا ہے مجرب پایا سگ گزیدہ ابتک موجود اور تندرست ہے اور جو مر گئے وہ اور بیماریوں میں مرے کاٹنے کا اثر کچھ نہ ہوا والسلام - (راقم محمد عظیم نمبر ۱۰۰۹۹ - از سوندہ) پیسہ اخبار ۵ - اکتوبر ۱۸۹۵ء

**دفیعہ فربہی** :- (۱) رانگ کی انگوٹھی انگلی میں پہنے - (۲) ببول کے سایہ میں اور کیکر کے سایہ میں ایک دو گھنٹہ نشست رکھے - (۳) اسر کہ مسور کی دال - جو کی روٹیاں کھاوے - (۴) موٹے چھوٹے کپڑے پہنا کرے - (۵) زمین پر سویا کرے - (۶) سردی میں ایک آدھ گھنٹہ ننگا رہا کرے - (۷) ورزش کرے مگر سو ڈیڑھ سو ڈنڑ روز کیا کرے اور سونے کے قریب ہی ہاتھ منہ گرم ہی کے کرے - (۸) دودھ کا استعمال بالکل ترک کردے میں دعوے سے کہتا ہوں کہ روز کے اندر ہی اس کا فایدہ ظاہر ہوگا بشرطیکہ کل شرائط پر عمل کیا گیا (راقم عبدالرزاق خان مدرس موتلا کلاں) پیسہ اخبار ۱۲ - اکتوبر ۱۸۹۵ء

**ہچکی کے علاج:** ۶ جولائی ۱۸۹۵ء کے پیسہ اخبار میں محمد
عثمان صاحب ہچکی کا علاج دریافت فرماتے ہیں۔ اس لئے چند علاج
تحریر کئے جاتے ہیں۔ (۱) کانوں و سر کو سرد پانی لگاویں۔ (۲) دیر تک
گھونٹ گھونٹ کر کے سرد پانی پلادیں۔ (۳) ایک ہی سانس میں سو
تک گنیں۔ (۴) جھوٹی تہمت لگادیں۔ (۵) کسی تدبیر سے خیال کو
دوسری طرف لگادیں۔ (۶) شیریں اشیاء خصوصاً نباسوں کو آہستہ
آہستہ چبادیں۔ علاج دیسی مذکورہ بالا معمولی ہچکی کے ہیں۔ لیکن اگر
ہچکی تکلیف دہ ہو اور کئی دن تک برابر رہے تو ایک سیر دودھ کو اس
قدر جوش دیں کہ نصف رہ جاوے اور پھر اس میں تھوڑا سا روغن زرد یا
بلبلیاں ڈال کر نوش کریں۔ انشاء اللہ تعالے ایک دفعہ کے ہی استعمال
سے ضرور فایدہ ہوگا +

اگر خدانخواستہ بہت ہی عرصہ سے ہو۔ اور اس سے بھی رفع نہو تو
نسخہ ذیل کو کام میں لاویں:-

سپرٹ ایتھر ۳ ڈرام (Spt. aether 3iii) اور ایرومیٹک سپرٹ آف
ایمونیا ۲ ڈرام (Spt. amonea 3ii) ٹنکچر اوپیم ایک ڈرام
(Tr. Opium 3i) اکوا کیمفر ۳ اونس (Aqua Camph. ounce 3iii)
ان میں سے ایک ڈرام لیکر ایک اونس سرد پانی میں ملاکر ۴-۴ گھنٹہ بعد استعمال
کریں۔ لیکن اگر دل کی جلن یا کثرت حموضات کے باعث ہو تو سلفیورک ایسڈ
ایلوٹ دس بوند پیپرمنٹ واٹر ایک اونس دونوں کا استعمال کریں +
رحیم بخش سشید اگفر تلی از لاہور پیسہ اخبار ۱۲- اکتوبر ۱۸۹۵ء +

**کیچوے:** جناب رام کشن لال از جہلم علاج کیچوے کا دریافت فرماتے
ہیں۔ ذیل نسخہ میرے تجربہ میں آچکا ہے۔ صد ہا مریض اس سے صحت یاب

ہو چکے ہیں قلعی معدنی دو تولہ لے کر برشیم ماہی ایک تولہ ملا کر خوب چھوڑہ سے تھپر یہاں تک کوٹیں کہ موم ہو جاوے پس گرم پانی سے پانچ سات بار دھو ڈالیں کثافت نکل جاوے گی اور قلعی باریک سرمہ سا تہ نشین ہوتی ہوئی بقدر ۲ ماشہ۔ ریوند عصارہ ایک ماشہ میٹھے چاول میں لپیٹ کر گولی کر لیویں اوپر سے افنتین ۲ ماشہ اور وائڈنگ ۲ ماشہ گھوٹ کر پیویں بفضل خدا پانچ یوم تک شفا کامل ہوگی۔ (راقم محمد علی لوتگو ولوا) پیسہ اخبار ۱۹-اکتوبر ۱۸۹۵ء

**لکنت زبان**:- جو اکھار ۳ ماشہ۔ نمک طعام ۲ ماشہ۔ ربّ الرمنی ۲ ماشہ۔ شب یمانی خام ۲ ماشہ باریک پیس کر کے عسل خالص تولہ ملا کر زبان کے نیچے ملیں اور لعاب کو گراتے جائیں۔ کم سے کم ۵ یوم تک استعمال کریں۔
(عبد المومن۔ از دہلی) پیسہ اخبار ۱۹-اکتوبر ۱۸۹۵ء

**تشخیص عجیب بیماری**:- پیسہ اخبار کی تحریر سے معلوم ہوا کہ یہ بیماری بغیر باعث ہوئی ہے کہ بخارات دخانی یا تین حصہ بدن سے کہ منقطع ہو کر دماغ کی طرف جاتے ہیں اور دماغ ضعیف ہے وہ بحکم ضعف کے اُن بخارات کو قبول کر لیتا ہے اور روح نفسانی جو دماغ میں ہے وہ بسبب مخالفت مزاج اُن بخارات کے اپنے مبدا کی طرف (جو قلب ہے) اور اعصاب بھی اُس کی پیروی کرتے ہیں اس واسطے اُسے تشنج ہو جاتا ہے۔ اور چیخیں مارتا ہے اور وہی بخارات دخانیہ بوجہ اپنی تاریکی کے اُس کو ایک مہیب شکل دکھائی دیتے ہیں۔ کیونکہ جو خلط بدن میں زیادہ ہوتی ہے وہی آنکھوں کے سامنے بھی آتی ہے اور دماغ میں بوجہ کثرت قبول کرنے بخارات کے دم محترق ہو گیا ہے اور احتراق دم سے بوجہ حرارت طبعی ہو گئی ہے اور بوجہ احتراق کے وہ ہنستا ہے۔ باریان ۲ ماشہ برگ گاؤزبان ۴ ماشہ۔ گل گاؤزبان ۴ ماشہ کشنیز خشک ۲ ماشہ برگ بادرنجبویہ

۴ ماشہ۔ پودینہ خشک ۶ ماشہ۔ تخم شربتی ۶ ماشہ۔ برگ بھنگ خشک ۶ ماشہ۔ بہمن سفید ۶ ماشہ۔ بہمن سرخ ۶ ماشہ۔ سب کو کوٹ چھان کر ہموزن اُن کے شکر سفید ڈال کر سفوف بنا دیں۔ بقدر ۹ ماشہ ہمراہ شربت انار شیریں استعمال کریں۔ اور دماغ پر مرطبات اور مقویات دماغ استعمال کریں اور اغذیہ مسطور غیر منجر کھلائیں۔ بفضلہ تعالیٰ بہت جلد افاقہ ہوگا۔ (رحیم الدین۔ از دہلی)

پیسہ اخبار ۱۹۔ اکتوبر سنہ ۹۵ء +

**علاج مسّہ**:۔ ایک صاحب بذریعہ پیسہ اخبار مسّہ کا علاج دریافت فرماتے ہیں۔ مجرب نسخہ عرض کرتا ہوں۔ چونکہ کسی پتھر پر پانی ڈال کر گھسکر تین مرتبہ مسّہ پر لگایا جاوے۔ ایک ہفتہ تک ایسا ہی کیا جاوے اس عرصہ میں مسّہ خشک ہو کر گر جاوے گا۔ (راقم عبد اللہ خان محرر منشی خانہ ارتھنگ پور)

پیسہ اخبار ۲۶۔ اکتوبر سنہ ۹۵ء +

**بواسیر خونی**:۔ ریوند ۳ تولہ کوٹ کر پانی میں رات کو حل کریں۔ صبح اُس کا پانی کڑاہی میں ڈال کر ذرا گرم کر لیں اور اُس پانی میں ۳ تولہ (گوگل) کو کسی کپڑے میں لپیٹ کر اوپر سے گندھے ہوئے آٹے (آرد گندم) سے لپیٹ دیں اور آگ میں رکھ دیں۔ جب آرد سرخ ہو جاوے تو نکال کر اس میں سے گوگل کو نکال لیں۔ نکال کر پیس کر اُسے گرم پانی میں حل کریں پھر اسکو ٹھنڈا ہونے دیں۔ جب ٹھنڈا ہو جاوے تو آرد تربد (تخم تربد کا آرد) اُس میں ملا لیویں اور اُس کی کنار دشتی کے برابر گولیاں بنا لیویں۔ ہر روز ایک گولی صبح ایک شام ایک چھٹانک دہی غیر مسکہ کے ساتھ کھاویں اور یہ آزمودہ فقیر ہے +

دیگر:۔ گرنتھا کو کوٹ کر حب بقدر ۲ ماشہ بنا دیں اور ۲ گولی روز پانی کے ساتھ کھاویں +

دیگر:۔ زخم حیات ایک بوٹی پانی کے کنارے پر ہوتی ہے اُس کا پانی

پلادیں ۔

**دیگر:۔** بھنگ سبز ۳ ماشہ ۔ فلفل سیاہ ۳ عدد ۔ اس کا خیساندہ پلادیں ۔

پیسہ اخبار ۲۶ ۔ اکتوبر ۱۸۹۵ء

**علاج تھیم:۔** جو سفید داغ بدن پر ہوجاتے ہیں انہیں پنجابی میں تھیم کہتے ہیں ۔ بابچی ۳ ماشہ رات کو پانی میں تر کر کے رکھیں اور صبح اس کا پانی پی لیا اور بابچی ۲ ماشہ ۔ تخم ترب ۲ ماشہ ۔ صدف سوختہ ۲ ماشہ جغرات میں ملا کر بدن پر ملیں اور دو گھنٹہ کے بعد غسل کریں انشاء اللہ تعالے ایک ہفتہ کے اندر آرام ہوجائے گا (مفتی فضل الرحمن مدرس انگریزی مدرسہ رنبیر کالج جموں)

پیسہ اخبار ۲۶ ۔ اکتوبر ۱۸۹۵ء

**سل:۔** پیسہ اخبار مورخہ ۱۲ ۔ اکتوبر ۱۸۹۵ء کے استفسار نمبر ۲۰۱ میں مرض سل کا مجرب علاج ایک طالب علم نے جموں سے شائع کرایا گیا ہے ۔ چنانچہ نسخہ مندرجہ ذیل بارہا صاحبان امراض سل کے واسطے آزمایا گیا ۔ اکثر لاعلاج مریض بالکل صحت یاب ہوئے لہذا درج اخبار فرمائیں ۔ سرطان نہری سوختہ کتیرا صمغ عربی عناب آسیا غوری اسک تخم گاؤزبان خشخاش سفید کہربا دم الاخوین ہر واحد دو درم ۔ تخم خطمی گل گاؤزبان رب السوس مغز تخم بادام شیریں مغز تخم کدو شیریں ہر یک یک نیم درم ۔ مغز بہدانہ آقاقیا گل ارمنی ہر واحد یک درم ۔ زعفران یک ماشہ ۔ افیون یک نیم ماشہ طباشیر سفید تین ماشہ ۔ کاہو مقشر دو نیم ماشہ ۔ پوست کوکنار دو نیم ماشہ سب کو باریک پیس کر لعاب بہدانہ میں خمیر کر کے گولیاں بنادیں ایک ماشہ توی آدمی کو از ضعیف کو کم شربت اعجاز کے ساتھ ہر روز دیا کریں دو مہینے متواتر استعمال کریں ۔ (حکیم محمد بدر الدین ملازم قدیم ریاست نابھہ) پیسہ اخبار

۲۶ ۔ اکتوبر ۱۸۹۵ء

**سفید داغ کا علاج:** یہ ہے (نسخہ ضماد) بیغنہ مار ۲ ماشہ - بورہ ارمنی ۲ ماشہ بہ سرکہ تند حل کرہ ضماد نمودہ باشند در چند روز صحت یابد - اور کھانے کا یہ نسخہ ہے۔ کتیلا ایک پودا ہاتھ یا ڈیڑھ ہاتھ دو ہاتھ تک کا ہوتا ہے اُس میں ٹوپی نما زرد پھول ہوتا ہے اور مشہور چیز ہے اُسکی جڑ ۲ ماشہ، عدد گول مرچ کیا پیس کر تھوڑے پانی میں ایک چلہ تک استعمال کرنا چاہئے۔ اور خیریت سے مطلع کرنا چاہئے (ڈاکٹر محمد کبیر جہان آباد) پیسہ اخبار ۲ نومبر ۱۹۰۵ء +

**بواسیر:** — آم کے سبز پتے کو مل کر ملم میں رکھ کر پینا مثل تب کو کے بند کرتا ہے۔ خون بواسیر کو: میرے ایک دوست کو یہ عارضہ تھا چند عرصہ تک وہ یہ پیتے رہے اب بالکل بیماری جاتی رہی۔ (افضل حسن میاں) پیسہ اخبار ۲ نومبر ۱۹۰۵ء +

**نسخہ برائے چھائیں:** — معمولی سہاگہ باریک پیس کر چھ ماشہ ۲ تولہ روغن چنبیلی میں ملا کر بوقت خواب ملکر سو رہا کریں صبح نیم گرم پانی سے دھو ڈالیں (خیر خواہ عام ڈاکٹر محمد مولا بخش قلعہ چنیار) پیسہ اخبار ۲ نومبر ۱۹۰۵ء +

**نسخہ موتیا بند:** — ایک شئے خودرو جسکو لگر وند کہتے ہیں اور اکثر پختہ مکان کے قریب ہوا کرتا ہے اُس کا تازہ عرق نچوڑ کر بوقت شب آنکھ میں لگانا چاہئے خفیف سی گرمی محسوس ہوگی کچھ عرصہ استعمال کریں (رر) +

**نسخہ سل:** — گندھک کا تیزاب دس قطرہ پانی ملا ہوا۔ اور پانی ۲ تولہ ملا کر دن میں تین مرتبہ پیا کریں۔ انڈے کی زردی ایک عدد شکر دو تولہ مخلوط کر کے ایک چھٹانک دودھ ملا کر دن میں دو مرتبہ غذا کے ہمراہ پیا کریں۔ کچھ عرصہ میں انشاء اللہ تعالے بہت فائدہ ہوگا امید کہ نتائج سے مطلع کیا جاؤں (خیر خواہ عام ڈاکٹر محمد مولا بخش قلعہ چنیار) (رر) +

**نوٹ:** — سالقہ ۱۹ - اکتوبر کے پیسہ اخبار میں غلام احمد صاحب عارف

بسم کلکتہ سے اپنے دوست کے مرض فتق کا مجرب اور مفید علاج چاہتے ہیں سو میں اپنی معلومات منحنہ سے نسخے مندرجہ ذیل داخلی خارجی بھیجتا ہوں آپ اپنے قیمتی اخبار میں جگہ دیجئے دہونہا۔ دارچینی ۱ ماشہ۔ خولنجاں ۱۰ ماشہ۔ کندر ۱۰ ماشہ۔ تج ۱۴ ماشہ۔ الائچی کلاں ۱۴ ماشہ۔ لونگ ۱ تولہ۔ جائفل ۱ تولہ۔ جوتری ۱ تولہ۔ الائچی خورد ۱ تولہ۔ سنبل رومی ۱ تولہ۔ مصطگی رومی ۱ تولہ۔ شہد خالص ۲۰ تولہ۔ شہد کو نرم آگ پر کف گرفت کرکے اتار لیں جب سرد ہو جاوے اجزاء جمیع کوفتہ بیختہ ملا کر معجون بنا دیں۔ خوراک ۲ ماشہ بتدریج ۱۳ ماشہ تک ہر روز ناہی تبیل سے علی الاتصال مداومت کریں اور ضماد ناشف رطوبات خصیہ پر لگا دیں صحت ہو گی۔ مجرب ہے سرگین گاؤ۔ سرگین کبوتر۔ سرگین گوسفند۔ زیرہ سیاہ۔ فلفل۔ بورہ ارمنی۔ جملہ اجزاء بقدر ضرورت لیکر روغن زیت ملا کر ضماد بنا کر استعمال کریں اور متکرر عمل کریں چیزوں سے مولد رطوبات و مدرات و حرکات عنیفہ سے پرہیز کریں تقلیل غذا اور ترک طعم غلیظ مناسب جانیں عضو ماؤف کے جہت مخالف سے پاؤں کا انگشت باندھ رکھیں (راقم حکیم الشیر داس از بھون ضلع جہلم) پیسہ اخبار ۹ نومبر ۱۹۰۵ء

**بواسیر کے علاج**:۔ جو پوچھے گئے اور جس کا نسخہ چند بار میرے تجربہ میں آیا ہے۔ وہ یہ ہے حب مغز تخم نیب ایک تولہ۔ مغز تخم بکائن ایک تولہ مغز تخم خارسنگا ایک تولہ۔ رسوت خالص اثار۔ گلسرخ ایک تولہ۔ ایلوہ ۲ ماشہ۔ اور مغزیات کو پیس کر کھرل میں رکھے۔ بعدہٗ رسوت۔ گلسرخ اور ایلوہ کو ڈیڑھ بوتل عرق گلاب میں بھگا دے ایک شب تک اسکی صبح کو خوب جوش دے کر ملکر چھانیں پھر آگ پر چڑھا کر اتنا پکا دیں کہ مثل قوام کے ہو جاوے اسی قوام میں مغزیات کا سفوف ملا کر گولی برابر دو مٹر کے بنا دیں ایک گولی شام کو دہی کی ملائی میں رکھ کر نگل جایا کریں۔ ترشی وغیرہ سے بچیں۔ نسخہ مرہم یہ ہے

نیب کا روغن ڈھائی رتی اس کو ایک کڑاہی میں رکھ کر آگ پر رکھیں اور اُس میں توتیا نیلی ایک تولہ کی مسلم ڈال دیں جب وہ جل کر سیاہ ہو جاوے تو اُس کو نکال کر پھینک دیں اور پھر اُس ۱۲ عدد و نہنیا جونک جو نہایت چھدار ہوتی ہے اُس کا پیٹ چیر چیر کر اُس میں ڈال دیں۔ جب وہ بھی کوئلہ ہو جاوے نکال کر پھینک دیں اور اُس میں موم خام بقدر مرہم ہونے کے ملا دیں اور رکھ چھوڑیں۔ اس مرہم کو دن رات میں آٹھ نو بار مستہ پر لگا دیں۔ (ڈاکٹر محمد کبیر۔ جہان آباد ضلع گیا) پیسہ اخبار ۹ نومبر ۱۹۰۵ء

**کھم**:۔ ۵۔ اکتوبر ۱۹۰۵ء کے اخبار میں تھم جو سفید داغ ہوتے ہیں۔ اُن کا علاج مجرب طلب کیا گیا ہے ایک تولہ باپچی اور ایک تولہ تخم مولی سرکہ میں کھرل کر کے لیپ کریں جب خشک ہو جاویں پھر دھو ڈالیں۔ ایک ہفتہ بھر عمل کریں اُمید ہے کہ نشان بھی نہ رہے گا۔ کچھ خارش ضرور ہوگی مگر کچھ نقصان نہیں۔ پینے کی دوا یہ ہے ۱۱گری باوام چھلکے اوتار کر خوب باریک پیس کر طبیعت کے موافق پانی ڈال کر ایک چھٹانک مصری ملا کر ۹ یوم پئیں پینے تین ماہ بعد کبھی ساری عمر تھم کا نشان نہ ہوگا۔ بہت مجرب ہے۔ (راقم چودھری ٹھنڈو رام از مقام پوسی)۔ پیسہ اخبار ۱۶ نومبر ۱۹۰۵ء

**سل**:۔ بجواب استفسار پیسہ اخبار مطبوعہ ۱۱ اکتوبر ۱۹۰۵ء آنکہ نسخہ ذیل کا بارہا تجربہ کیا ہے۔ ۵ ماشہ نمک سیاہ پاؤ خام آب جوشانیدہ بکار آورند وقت طعام و بروقت عطش بنوشند بعد انقضائے میعاد یک سال مریض را کلی صحت انشاء اللہ تعالیٰ خواہد شد۔ پرہیز ترشی و شیرینی۔ (ملفوظ حکیم علی اکبر شاہ مہتہ پور) پیسہ اخبار ۱۶۔ نومبر ۱۹۰۵ء

**کُند ذہنی**:۔ جو صاحب شاکی بلادت ذہن ہیں اول تنقیہ عام و خاص

بدن اور دماغ کو مستعرض سمجھیں بعدہ عرق مجلی ذہن سا بندی ترکیب پر منز استعمال
میں لائیں۔ الائچی سفید نیم کوفتہ۔ سنبل الطیب ۵ تار۔ دارچینی نیم کوفتہ ۵ تار۔ گل سرخ
نیم کوفتہ ۵ تار۔ عود عرقی نیم کوفتہ ۵ تار۔ سانج ہندی ۵ تار۔ چوب چینی نیم کوفتہ ۵ تار
قرنفل نیم کوفتہ ۵ تار۔ برگ تنبول ۱۰ عدد۔ پندرہ سیر پانی میں رات کو سب ادویہ
سواپاں ترکرلیں صبح کو شامل کرکے قرنبق کے ذریعہ سے پانچ سیر عرق کھینچیں اور
مشک خالص۔ زعفران۔ عرق کیوڑہ میں اچھی طرح کھرل کرکے ملائیں اور ایک ہفتہ مکان
غیر مسقف میں رکھیں بعد اس کے ۲ تولہ سے پانچ تولہ تک ہمراہ پینے رہیں اور
شیریں رُبِ انگور یا شربت انگور یا مرق منجانی سے کریں (شیخ محمد بن خیر الدین
پیش امام شکراش ناسیوی) پیسہ اخبار ۱۶ نومبر ۹ء

**داد کا نسخہ:** گوا پاؤڈر ایک انگریزی دوائی بکتی ہے مجھے ایک معتبر
شخص سے معلوم ہوا ہے کہ یہ داد کی نہایت عمدہ دوائی ہے (ایڈیٹر) پیسہ اخبار
۲۳ نومبر ۹ء

**بال خورا:** جواب سوال نمبری ۱۱۲ عرض ہے۔ روغن بیضہ مرغ
دن میں دو تین مرتبہ سر میں خوب مالش کریں ایک ہفتہ سے دو ہفتہ کے
درمیان میں ضرور بال بکثرت نکل آئیں گے میرا سیکڑوں دفعہ کا آزمودہ
ہے۔ اور روغن بیضہ بازار میں نہیں بکتا۔ ترکیب بنانے کی یہ ہے کہ کم
سے کم ۲۵-۳۰ بیضہ مرغ کو مسلم اُبال کر ان کی زردی علیحدہ کرکے ایک
رکابی سی میں رکھیں اور نیچے رکابی کے خوب کوئلے جلائیں اور رکابی کو ذرا
ترچھا کردیں تاکہ تیل زردی سے نکل کے علیحدہ ہوجائے جب تیل نکل
آئے تو کسی بوتل میں رکھ لیں اور بوقت ضرورت تھوڑا سے لے کر مالش کریں۔
(راقم اثیم کانپوری) پیسہ اخبار ۲۳ نومبر ۹ء

**انعامی نسخہ:** جو صاحب ۵۰ روپیہ انعام کا وعدہ کرتے ہیں اور

ہیں روپیہ اغراض میں خرچ فرماتے ہیں اُن کی خدمت میں یہ نسخہ ارسال ہے انشاءاللہ جملہ عوارض کو بیس روز کے اندر فایدہ کلی بخشنے کا نسخہ یہ ہے:۔ جوارش جالینوس۔ دارچینی سنبل خولنجان ہے۔ قرنفل سعوف زنجبیل فلفل سیاہ۔ دارفلفل عود ملسان۔ زعفران ہر ایک دو درم مصطگی دہ درم۔ قند سپید سب کے برابر عسل دو چند کل ادویات حسب دستور معجون تیار کریں اور ۹ ماشے کھانے سے پہلے اور کھانے کے بعد کھا لیا کریں چند بار کا آزمایا ہوا نسخہ ہے کبھی خطا نہیں کی ہے مگر ترشی بادی اشیاء سے پرہیز کریں ایام استعمال میں جماع سے قطعی پرہیز کریں اور ورزش کریں + (کمترین عبدالرزاق خان حکیم مدرس بونلہ کلاں) پیسہ اخبار ۲۳ نومبر ۱۹۱۵ء +

**نسخہ خضاب**:۔ برگ انجیر سیاہ۔ برگ توت۔ آب باران میں جوش کر کے سفید بالوں میں لگا دیں بال سیاہ ہو جاوینگے انشاءاللہ تعالےٰ (راقم فضل حسین کلاہ فروش کمبو دروازہ شہر میرٹھ) پیسہ اخبار ۲۳ نومبر ۱۹۱۵ء +

**کثرت حیض**:۔ سات ماشے پیچھ چولائی کی جڑ ایک تولہ۔ دو ماشہ مصری باریک کر کے چاولوں کی پیچھ کے ہمراہ کھلائیں۔ خون بہت جلد بند ہو جائے گا (مختار احمد امین پوری) پیسہ اخبار ۳۰ نومبر ۱۹۱۵ء +

**قوت شامہ کا نہ ہونا**:۔ ایک پتھر کو گرم کریں اور سرکا اس کے اوپر چھڑکیں اور اسکے بخارات ناک میں پہنچا دیں۔ بہت تکرار کے عمل سے نفع ہوگا (عزیزالدین صابن کٹرہ آگرہ) پیسہ اخبار ۳۰ نومبر ۱۹۱۵ء +

**بالوں کے بڑھنے کا نسخہ** ۔ مجرب جو میرے تجربہ میں آچکا ہے۔ بالچھڑ ایک تولہ۔ چھریلا ایک تولہ۔ تخم نیلوفر ایک تولہ۔ سرسوں سفید ایک تولہ۔ آملہ ایک تولہ۔ کنجو ایک تولہ۔ کوٹ کر چھان کر دودھ میں ملا کر ایک ہفتہ تک ضماد کریں بفضلہ تعالےٰ شفا کامل ہوگی۔ (عبدالعلی از کریم پورہ)

پشاور) پیسہ اخبار ۳۰ نومبر ۱۹۰۵ء +

**بواسیر:-** یہ نسخہ بواسیر خونی و بادی والوں کو مفید ہوگا۔ رسوت دغز تخم نیم جس کو نیب کہتے ہیں دونوں برابر وزن لے کر جس کرجنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔ صبح و شام ایک ایک باسی پانی سے کھایا کریں۔ ملتانی مٹی سفید ۳ تولہ۔ مردار سنگ بریاں ایک تولہ۔ نیلا تھوتھا بریاں ایک تولہ۔ سہاگہ بریاں ایک تولہ۔ پانی میں گھس کر گولی بنالیں۔ جب ضرورت ہو باسی پانی میں گھس کر لگا دیں + (نمبر ۹۰۲۵) پیسہ اخبار ۲ نومبر ۱۹۰۵ء +

**دھڑکن:-** آپ کے اخبار میں محمد عبدالحفیظ صاحب پالپیٹیشن آف دی ہارٹ (دھڑکن یا اختلاج قلب) کا علاج دریافت فرماتے ہیں۔ مجھے اس موذی مرض نے قریب ہلاکت کر دیا تھا۔ اور اس زور سے دل کو دھڑکا لگتا تھا کہ ہر سانس دم واپسیں معلوم ہوتا تھا۔ ہر چند یونانی اور ڈاکٹری علاج کرتا لیکن ترقی ہوتی رہی۔ مگر تقدیراً ایک نئے ڈاکٹر رامپور ریلوے ڈسپنسری میں آگئے اور مندرجہ ذیل نسخہ انہوں نے مجھے پلایا جس سے ایک ہفتہ مجھے آرام ہوگیا۔ ہنوز کمزوری باقی ہے۔ خدا کرے میاں محمد عبدالحفیظ صاحب بھی کامیاب ہوں اور صحت پر نتیجہ سے اطلاع دیں (نسخہ یہ ہے) ٹنکچر ڈیجیٹیلس ۵ بوند۔ ٹنکچر نیکس وامیکا ۳ بوند۔ آیوڈائڈ آف پوٹاسیم ۲ گرین۔ کاربونیٹ آف پوٹاسیم ۵ گرین۔ پانی ایک اونس ایسی ایک خوراک صبح اور ایک شام از راقم اقبال یار خاں اسٹیشن ماسٹر رجیٹرڈ) پیسہ اخبار ۷ دسمبر ۱۹۰۵ء +

**نامردی:-** اسیر کی ایک روہو مچھلی کا شکم چاک کر کے اس میں ہڑتال ورقی کوٹ کر بھریں اور پیٹ کو سی دیں۔ پھر روغن کئے ہوئے برتن میں رکھ کر اس طرح اس کا ٹکڑا کاٹ چھوڑ دیں کہ اس میں مکھی داخل ہو سکے تاکہ کیڑے

پڑجائیں۔ اور یہ چالیس روز میں پڑجائینگے۔ بعض سرد ملکوں میں زمین کے اندر دبانے سے بھی یہ غرض حاصل ہوجاتی ہے۔ پھر اُن سب کیڑوں کو نکال کر ایک شیشی میں بھرلیں۔ اور اُن کا تیل نکال لیں۔ اگر مریض کچھ قدر رکھتا ہو تو مجامعت کے بعد۔ ورنہ اس قدر دوڑنے کے بعد پسینا آجائے۔ بنگلہ پان پر ایک سینک اس تیل کی لگا کر مریض کو کھلائیں۔ اور شہد میں جمال گوٹہ حل کرکے ضماد کرکے پان باندھ دیں۔ دن میں دو تین مرتبہ لگانے سے اوپاڑ ہوجاویگا۔ ورنہ کو رنون آیل کے لگانے سے ہوجائے گا یہ نسخہ بارہا کا مجرب ہے

(راقم نمبر ۲۲۶۰۷) پیسہ اخبار ۵ دسمبر ۱۸۹۵ء

**نسخہ داد کا مجرب**:۔ کافور ایک تولہ گندھک زرد ایک تولہ مٹی کے تیل میں دونوں کو خوب باریک پیس کر ڈالدیں جب مثل گاڑھے دہی کے ہوجاوے تب دوا کو خوب اچھے طور سے لگا دیں۔ ایک ہی دن میں اچھا ہوگا۔ ۶ روز تک پانی نہ لگنے دیں۔ شیخ صاحب علی جیلانس جین برتا

**نسخہ ضعف جگر**:۔ کے لئے روانہ کرتا ہوں۔ اسکو اپنے اخبار میں درج فرمائیے۔ آب شیریں ۵ تولہ۔ آب انگور ولایتی ۵ تولہ۔ آب مروق برگ عنب الثعلب سبز ۴ تولہ۔ آب مروق برگ کاسنی سبز ۴ تولہ۔ گرفتہ نبات سفید تولہ حل کردہ بوقت صباح بنوشند (محمد اسحاق نیلگڑھی)

پیسہ اخبار ۱۴ دسمبر ۱۸۹۵ء

**برائے ضعف دماغ وغیرہ**:۔ خرمافتہ دور نمودہ ۳ عدد سبوس گندم ۱ تولہ۔ عناب ۵ دانہ۔ در آب جوشاندہ۔ ثانیاً صاف نمودہ در صفی مذکور شیرہ مغز بادام شیریں ۷ عدد۔ شیرہ مغز تخم تربوز ۴ ماشہ۔ شیرہ مغز تخم کدو شیریں ۶ ماشہ شیرہ مغز تخم خیارین ۴ ماشہ۔ شیرہ خشخاش سفید ۴ ماشہ۔ گرفتہ نبات سفید تولہ حل کردہ بنوشند (راقم خادم الاطبا محمد اسحاق نیلگڑھی) پیسہ اخبار ۱۴ دسمبر ۱۸۹۵ء

**برائے سوزش بول**:- شیرہ تخم خشخاش سپید ۶ ماشہ۔ شیرہ تخم خرفہ سیاہ ۴ ماشہ۔ شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ۔ شیرہ تخم خربزہ ۶ ماشہ درآب دو شار گرفتہ نبات سفید ۲ تولہ حل کردہ بنوشند (محمد اسحاق نیلگڑھی) پیسہ اخبار ۲۱ دسمبر ۱۹۰۵ء

**کثرت حیض**:- طباشیر نیم ماشہ۔ کہربا نیم ماشہ۔ دم الاخوین نیم ماشہ آملہ سبز ۲ تولہ۔ ربّ انجبار ۵ ماشہ۔ شربت انار ۲ تولہ۔ سب دواؤں کو پیس کر شربت میں ملا کر ایک ہی مرتبہ صبح کے وقت کھلاویں پانچ چھ روز تک غذا ملائم مثل کھچڑی وغیرہ دیں۔ مہندی خشک ۳ تولہ۔ پھٹکری سفید ۳ تولہ۔ دونوں کو پیس کر ہاتھ پاؤں پر لیپ کریں کافور چینی ۲ ماشہ۔ مرگین خر شار دونوں کو ملا کر اندام نہانی پر باندھ دے۔ (حکیم سید مطلوب حسین شیر پیاسی ضلع گوڑگانوہ بمقام قصبہ پیواسی) پیسہ اخبار ۴ دسمبر ۱۹۰۵ء

**مجلوق**:- ایک تیر کا دستانہ کہ اُس میں آدھ انچ ہی سا زیرے کا ڈبیا میں اور وہ یعنے ان تینوں کو سیکر مضبوط کر دیا جاوے۔ شب کو سوتے وقت پہنا دیں۔ یہ عادت چھوٹ جاوے گی (م) پیسہ اخبار ۴ دسمبر ۱۹۰۵ء

**داد کا نسخہ**:- نہایت مجرب ہے۔ گندھک۔ نوسادر۔ لیمن چونے کا پانی سب ہموزن لے کر کھرل کریں۔ اور تھوڑے داد کو کھجا کر لگا دیں۔ دو ہی تین مرتبہ لگانے سے فائدہ ظاہر ہوگا۔ یا صرف گندھک و نوسادر۔ ناریل۔ یا چنبیلی کے تیل میں کھرل کر کے استعمال کریں (Chinoy Arzowa) جسکو (Goa Powder) بھی کہتے ہیں ذرا پانی میں ملا کر استعمال کریں (محمد اسمٰعیل نمبر ۹ اور چیت پور روڈ کلکتہ) پیسہ اخبار ۱۲ دسمبر ۱۹۰۵ء

**علاج رنگن**:- کریک کی کونپل نرم رنگ یعنے جنگل میں جو ریت کے ٹیلے ہوتے ہیں وہ۔ بیت ۲ ماشہ اور پنڈلی کی وسط میں جہاں انگلی دبانے

سے درد محسوس ہو بلکہ مریض کو خود وہ رگ معلوم ہوتی ہے مقام مذکور پر استرہ سے پیسے کے برابر کھینچ لگانا اور دوائی مذکور کپڑے سے زخموں پر باندھنا ۲۴ گھنٹہ بعد پٹی کھولنا قدرے زخم ہوگا اور رقیق سا پانی نکلنا سے انشاءاللہ تعالےٰ صحت ہوگی۔ (خوراکی دوا) ملگنڈ ۴ تولہ۔ تیلیہ سپاری ۲ تولہ چنیا الائچی ۲ تولہ۔ دانہ الائچی ۲ تولہ۔ سونف شیریں ۲ تولہ مصری ۲ تولہ۔ ادویہ کو بار یک پیس کر باسی پانی سے استفادہ کرے نہایت مجرب ہے۔ (محمد رفیق الحسن مہتمم مدرسہ ہدایت الاسلام گنہوی ضلع سورت) پیسہ اخبار ۲۱ دسمبر ۹۵ء

**کثرت حیض:**۔ بجواب سوال نمبر ۱۱۲۔ برومائڈ آف پوٹاشیم (Bromide of Potassium) پانچ پانچ گرین کی مقدار ایک اونس پانی میں حل کر کے تین دفعہ دن میں دیں + پیسہ اخبار ۲۱ دسمبر ۹۵ء +

**سر کے گنج کے لئے نسخہ مجرب:**۔ سیر بھر یا ایک پائینٹ پانی میں تھوڑا تازہ چونہ ڈال کر رات بھر ٹھہرا رہنے دو۔ صبح کو پانی نتھار کر علیحدہ کر لو۔ اور اس میں پاؤ بھر سرکہ ملا کر سر پر اس طرح لگاؤ کہ صرف بالوں کی جڑیں بھیگیں۔ کسی قسم کا نقصان نہیں اور بہت جلد آرام کرتا ہے + (ینہ۔ ہرکشن داس دوائی فروش انگریزی موضع سکندر آباد) پیسہ اخبار ۲۰ دسمبر ۹۵ء +

**مدیان:**۔ اس نام کی کوئی دوائی نہیں ہے۔ یہ پنجابی لفظ "مڈھ پان" ہے۔ جو پان کی جڑ (کلیجن۔ خولنجاں) سے مراد ہے۔ جو دافع نزلہ و قاطع بلغم ہے مدیان یعنی پان کی جڑ یا کلیجن اسکا علاج ہے راز اگنہ ۔ پیسہ اخبار ۲۰ دسمبر ۹۵ء +

**بھنگ کا تیل:**۔ برابیر کو بھی اور رگوں پٹھوں اور درد کو بہت فایدہ بخشتا ہے مگر دوسری چیز شریک کر کے۔ صرف بھنگ کا تیل نہیں نکلتا ہے ترکیب

یہ ہے کہ جس قدر بھنگ کا تیل نکالنا ہو اُسی قدر تل سیاہ مساوی
وزن خوب کوٹ کر کے اور قدرے عرق پیاز سفید واسطے گولی بند ھنے کے
لگا کر گولی باندھ کر شیشہ آتشی میں گولیاں بھر دیں اور ایک گھڑا مٹی کا توڑ
کر اُس میں سوراخ کر کے شیشی آتشی کو اوندھا کر کے اُسی سوراخ کے مُنہ پر
مُنہ شیشی کا رکھیں اور اُس ٹوٹے گھڑے کو اونچی چیز پر
رکھ کر نیوا دیے کی رکھ کر آتش دیں اور نیچے اُس سوراخ
کے برتن چینی رکھ دیں جب آتش شیشی پر اثر کریگی
اوس شیشی آتشی سے مُنہ کے راستہ
روغن گھڑا کے سوراخ سے برتن
چینی میں گریگا یہ ترکیب
بہت مشکل سے میرے
ہاتھ لگی ہے۔
(راقم سید نور الحسن رال، پیٹ اعتبار ۱۰ دسمبر ۱۹۰۹ء)

تمت

تمام شد

8218